ان چاروں اساتذہ نے عبد المغیث بن زہیر سے، انہوں نے عبد الوہاب بن المبارک سے، انہوں نے احمد بن محمد بن عبد اللہ سے، انہوں نے احمد بن محمد بن یوسف بن دوست العلاف سے اور انہوں نے ابو القاسم طلحہ بن محمد بن جعفر صاحب مسند سے روایت کی ہے۔

### ۳۔ مسند الامام الحافظ ابی الحسین محمد بن المظفر

محمد بن المظفر بن موسیٰ بن عیسیٰ بن محمد، ابو الحسین، البغدادی، بلند پایہ عالم اور محدث تھے۔ ۲۸۶ھ کو بغداد میں پیدا ہوئے اور ۳۰۰ھ کو سب سے پہلی حدیث کا سماع کیا آپ نے محمد بن جریر الطبری، محمد بن محمد الباغندی اور قاسم بن زکریا سے احادیث سنی ہیں۔ آپ سے دار قطنی، ابو نعیم اصفہانی اور ابن شاہین نے احادیث روایت کی ہیں۔ جمعہ کے دن ۳۷۹ھ کو وفات پائی([48])۔

خطیب بغدادی نے آپ کے بارے میں کہا: وكان حافظا فهما، صادقا، مكثرا([49])

آپ حافظ، ذی فہم، صادق اور کثیر الحدیث تھے۔

### مسند ابن المظفر کی استنادی حیثیت:

ابن نقطہ البغدادی الحنبلی نے کہا ہے: "جمع مسند أبي حنيفة"([50])

آپ نے مسند ابی حنیفہ کو جمع کیا ہے۔

امام ابو المؤید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں اپنے ان شیوخ سے سندِ متصل کے ساتھ مسند ابن المظفر کو نقل کیا ہے([51])۔

۱۔ ابو محمد یوسف بن عبد الرحمٰن بن علی بن الجوزی

۲۔ ابو الظفر یوسف بن علی بن حسن

۳۔ علی بن معالی اور

۴۔ الشیخ عبد اللطیف سے سند نقل کیا ہے۔ ان سب نے قاضی شمس الدین عبید اللہ بن محمد بن عبد الجلیل الساوی سے، انہوں نے عبد الوہاب بن المبارک سے، انہوں نے ابو الحسن المبارک بن عبد الجبار بن احمد الصیرفی سے، انہوں نے ابو محمد حسن بن علی بن محمد الجوہری سے اور انہوں نے ابو الحسین محمد بن المظفر بن موسیٰ بن عیسیٰ صاحب المسند سے روایت کی ہے۔

### ۴۔ مسند الامام الحافظ ابی نعیم الاصبہانی

احمد بن عبد اللہ بن احمد، ابو نعیم، اصفہانی، عظیم مؤرخ، محدث اور رجال کے عالم تھے۔ ۳۳۶ھ=۹۴۸ء کو اصفہان میں پیدا ہوئے۔ ابو محمد عبد اللہ بن جعفر اور قاضی ابو احمد العسال کے شاگرد اور خطیب بغدادی کے استاد تھے۔ ۴۳۰ھ=۱۰۳۸ء کو اصفہان ہی میں وفات پائی۔ آپ

---

([48]) تاریخ بغداد، ۴۲۶:۴، ترجمہ: ۱۶۲۲

([49]) تاریخ بغداد، ۴۲۶:۴، ترجمہ: ۱۶۲۲

([50]) التقیید لمعرفۃ رواۃ السنن والمسانید، محمد بن عبد الغنی، ابن نقطہ حنبل: ۱۱۳، ترجمہ: ۱۲۸، دار الکتب العلمیۃ۔ بیروت، ۱۴۰۸ھ=۱۹۸۸ء

([51]) جامع مسانید الامام اعظم، ۷۱:۱

الضعفاء، تاریخ اصبہان، معرفۃ الصحابۃ، حلیۃ الاولیاء وطبقات الاصفیاء، طبقات المحدثین والرواۃ، المستخرج علی الصحیحین اور دلائل النبوۃ جیسی عظیم کتابوں کے مصنف تھے([52])۔

خطیب بغدادی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: الزاهد من أهل أصبهان، تاج المحدثين وأحد أعلام الدين ومن جمع الله له في الرواية والحفظ والفهم والدراية، فكانت تشد إليه الرحال([53])

آپ اصفہان کے زاہد، محدثین کے تاج، دین کی نشانیوں میں سے ایک اور روایت ودرایت اور حفظ وفہم میں یکتائے روزگار تھے۔ علم دین کے لیے لوگ آپ کی طرف سفر کرتے تھے۔

ابن خلکان نے آپ کے بارے میں کہا ہے: كان من الأعلام المحدثين، وأكابر الحفاظ الثقات([54])

آپ چوٹی کے محدثین میں سے تھے اور اکابر ثقات حفاظ میں سے تھے۔

**مسند ابی نعیم کی استنادی حیثیت:**

امام ابوالمؤید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں اپنے ان تین شیوخ سے سندِ متصل کے ساتھ مسند ابن المظفر کو نقل کیا ہے([55])۔

۱۔ محمد بن عثمان بن عمر، ابو عبداللہ سے

۲۔ قاضی القضاۃ شہاب الدین ابو علی الحسن ابن قاضی القضاۃ عبدالقاہر الشہرزوری سے موصل میں

۳۔ ابراہیم بن خلیل بن عبداللہ، ابو اسحاق سے دمشق میں

ان سب نے یحییٰ بن محمود بن سعد الثقفی سے، انہوں نے ابو علی الحسن بن احمد الحداد سے، انہوں نے ابو نعیم احمد بن عبد اللہ بن احمد اصفہانی صاحب المسند سے روایت کی ہے۔

**۵۔ مسند الشیخ ابی بکر محمد بن عبدالباقی بن محمد الانصاری**

محمد بن عبد الباقی بن محمد بن عبد اللہ، انصاری، بزاز، ۴۴۲ھ کو پیدا ہوئے تھے۔ فقہ، میراث، حساب اور ہندسہ کے ماہر تھے۔ آپ نے ابو اسحاق ابراہیم البرمکی، قاضی ابوالطیب طاہر بن عبداللہ الطبری اور ابوالحسن محمد بن احمد آبنوسی، قاضی ابو یعلیٰ بن الفراء، عبدالعزیز انماطی سے احادیث سماعت کی ہیں۔ ۵۳۵ھ کو وفات پائی([56])۔

خطیب بغدادی نے ابوسعد بن السمعانی کے حوالے سے آپ کے بارے میں کہا: أسند شيخ بقي على وجه الأرض([57])

آپ روئے زمین پر عالی مرتبت شیخ ہیں۔

---

([52]) تاریخ بغداد وذیولہ، ابو بکر احمد بن علی، الخطیب البغدادی، تحقیق: مصطفی عبدالقادر عطا، ۲۱:۳۶، ترجمہ: ۳۵، دار الکتب العلمیۃ۔ بیروت، ۱۴۱۷ھ

([53]) تاریخ بغداد وذیولہ ۲۱:۳۶

([54]) وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، احمد بن محمد، ابن خلکان البرمکی، تحقیق: احسان عباس، ۱:۹۱، دار صادر۔ بیروت، ۱۹۰۰ء

([55]) جامع مسانید الامام اعظم، ۱:۷۲

([56]) تاریخ بغداد وذیولہ ۲۱:۱۷

([57]) نفس مصدر

ابن نقطہ حنبلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وهو شيخ أهل العلم وأسند من على وجه الأرض وأسن عالم نعرفه(58)
آپ اہل کے شیخ اور روئے زمین پر بسنے والوں میں بلند مرتبت اور ہمارے علم کے مطابق اپنے زمانے کے سن رسیدہ اور بزرگ عالم ہیں۔

**مسند ابی بکر محمد بن عبد الباقی کی استنادی حیثیت:**

امام ابوالمؤید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں اپنے ان چار شیوخ سے سندِ متصل کے ساتھ مسند ابن المظفر کو نقل کیا ہے (59)۔
۱۔احمد بن ابی الحسن بن احمد بن العرینی سے مدینہ منورہ میں اپنے تین شیوخ عبد السلام بن ابوالخطاب، عتاب بن الحسن اور عبد اللہ بن احمد کی سند سے اور انہوں نے صاحب مسند ابو بکر محمد عبد الباقی سے نقل کیا ہے۔
۲۔ابو محمد ابراہیم بن محمود سالم
۳۔ ابو محمد یوسف بن عبد الرحمٰن بن علی بن الجوزی
۴۔ابو عبد اللہ محمد بن علی بن بقاء سے اور انہوں نے
عبد الرحمٰن بن علی بن الجوزی، ابوالقاسم ذاکر بن کامل اور یحییٰ بن اسعد سے اور ان سب نے صاحب مسند ابو بکر محمد بن عبد الباقی سے۔

**۶۔مسند الامام ابی احمد عبد اللہ بن عدی الجرجانی**

عبد اللہ بن عدی بن عبد اللہ بن محمد، ابوالحمد، الجرجانی عظیم محدث اور رجال کے ماہر تھے۔۲۷۷ھ=۸۹۰ء کو آپ کی ولادت ہوئی۔ایک ہزار سے زائد شیوخ سے استفادہ کیا۔اپنے گاؤں میں ابن قطان اور محدثین کے ہاں ابن عدی سے مشہور ہیں۔رواۃ ورجال حدیث پر "الکامل فی ضعفاء الرجال" کے نام سے تصنیف لکھی۔۳۶۵ھ=۹۷۶ء کو وفات پائی(60)۔
حمزہ بن یوسف، جرجانی نے آپ کے بارے میں کہا: وَكَانَ أَبُو أَحْمَد بْن عَدِي حافظا متقنا لَمْ يكن فِي زمانه مثله(61)
ابواحمد، ابن عدی، حافظ اور ثقہ تھے آپ کے زمانے میں آپ جیسا کوئی نہیں تھا۔
علامہ ذہبی نے آپ کے بارے میں کہا: والحافظ أَبُو أَحْمد عبد الله بن عدي الْجِرْجَانِيّ ثِقَة(62)

**مسند ابن عدی الجرجانی کی استنادی حیثیت:**

امام ابوالمؤید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں اس سند کے ساتھ مسند ابن عدی کو نقل کیا ہے:
محمد بن محمود الخوارزمی از ابو محمد الحسن بن احمد بن ہبۃ اللہ بن محمد بن ہبۃ اللہ از ابوالمحاسن محمد بن عبد الخالق الجوہری از السید ظفر بن داعی العلوی از حمزہ بن یوسف السہمی از الحافظ ابو احمد عبد اللہ بن عدی امام الجرح والتعدیل صاحب المسند (63)

---

(58) التقیید لمعرفۃ رواۃ السنن والمسانید: ۸۲
(59) جامع مسانید الامام اعظم، ۷۲:۱
(60) تاریخ جرجان، حمزہ بن یوسف بن ابراہیم الجرجانی: ۲۶۶، ترجمہ: ۴۴۳، عالم الکتب۔بیروت، ۱۴۰۷ھ=۱۹۸۷ء
(61) نفس مصدر
(62) المعین فی طبقات المحدثین، محمد بن احمد بن عثمان الذہبی، تحقیق: ہمام عبد الرحیم سعید: ۱۱۴، ترجمہ: ۱۲۷۹، دار الفرقان، عمان۔اردن، ۱۴۰۴ھ
(63) جامع مسانید الامام اعظم، ۷۴:۱

**۷۔ مسند الامام الحافظ عمر بن الحسن الاشنانی:**

قاضی عمر بن حسن بن علی بن مالک بن اشرس، ابوالحسین الشیبانی المعروف بابن الاشنانی محدث تھے۔ ۲۵۹ھ یا ۲۶۰ھ کو پیدا ہوئے۔ اپنے والد، محمد بن عیسیٰ بن حیان، ابواسماعیل الترمذی اور محمد بن مسلمہ الواسطی سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے امام دار قطنی، ابن شاہین اور محمد بن المظفر نے احادیث روایت کی ہیں۔ شام کے قاضی تھے۔ ۳۳۹ھ کو وفات پائی([64])۔

خطیب بغدادی نے آپ کے بارے میں کہا: وهذا رجل من جلة الناس، ومن أصحاب الحديث المجودين، وأحد الحفاظ له([65])

وہ اپنے دور کے بڑے لوگوں اور ثقہ محدثین اور حفاظ حدیث میں شمار ہوتے تھے۔

**مسند عمر الاشنانی کی استنادی حیثیت:**

امام ابوالمؤید الخوارزمی نے جامع المسانید میں اپنے ان تین شیوخ سے سندِ متصل کے ساتھ مسند عمر الاشنانی کو نقل کیا ہے([66])۔

۱۔ تقی الدین یوسف بن احمد بن ابی الحسن الاسکاف

۲۔ الشیخ ابو محمد ابراہیم بن محمود بن سالم

۳۔ الشیخ ابو عبداللہ محمد بن علی بن بقاء

انہوں نے عبدالرحمٰن بن علی بن الجوزی، ابوالقاسم ذاکر بن کامل اور یحییٰ بن اسعد سے، انہوں نے ابوعبداللہ الحسین بن محمد بن خسرو البلخی سے، انہوں نے ابوالفضل احمد بن الحسین بن خیرون سے اور انہوں نے اپنے ماموں صاحب مسند عمر الاشنانی سے نقل کی ہے۔

**۸۔ مسند احمد بن محمد بن خالد الکلاعی:**

احمد بن محمد بن خالد بن احمد بن مہدی، ابو عمر، الکلاعی قرطبہ کے رہنے والے بلند پایہ محدث تھے۔ ۳۹۴ھ کو پیدا ہوئے۔ یونس بن عبداللہ اور مکی بن ابی طالب المقریٔ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۴۳۲ھ کو وفات پائی([67])۔

ابن بشکوال نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان مقرئا فاضلاً ورعاً، عالماً بالقراءات ووجوهها، ضابطا لها([68])

آپ قاری، فاضل اور پرہیزگار تھے۔ علم قراءات اور اس کے وجوہ کے عالم اور ضبط کرنے والے تھے۔

**مسند احمد الکلاعی کی استنادی حیثیت:**

امام ابوالمؤید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں اپنے چار شیوخ سے سندِ متصل کے ساتھ مسند احمد الکلاعی کو نقل کیا ہے([69])۔ وہ چار شیوخ یہ ہیں:

---

([64]) تاریخ بغداد وذیولہ، ۲۳۸:۱۱

([65]) نفس مصدر

([66]) جامع مسانید الامام اعظم، ۷۳:۱

([67]) الصلۃ فی تاریخ ائمۃ الاندلس، خلف بن عبدالملک بن بشکوال: ۵۲، مکتبۃ الخانجی۔ قاہرہ، ۱۳۷۴ھ=۱۹۵۵ء

([68]) نفس مصدر

([69]) جامع مسانید الامام اعظم، ۷۴:۱

۱۔ عبداللطیف بن عبدالمنعم بن علی بن نصر

۲۔ ابوعبداللہ محمد بن محمد بن محمد بن عبدالوہاب بن علی بن علی

۳۔ ابو منصور عبدالقادر بن ابی نصر، قزوینی

۴۔ یوسف بن احمد بن ابی الحسن

ان سب نے عبدالوہاب بن علی بن علی سے، انہوں نے ابوالقاسم علی بن احمد بن محمد البشری، انہوں ابوالحسن محمد بن عبدالرحمٰن بن جعفر اور انہوں نے صاحب مسند احمد بن محمد بن خالد، الکلاعی سے روایت کی ہے۔

**۹۔ مسند ابی یوسف القاضی:**

یعقوب بن ابراہیم بن حبیب بن سعد، ابو یوسف، قاضی، امام ابو حنیفہ کے مایہ ناز تلامذہ میں سے ہیں۔ امام ابو حنیفہ سے پہلے احادیث حفظ کرتے تھے پھر امام ابو حنیفہ کی مجلس میں آ گئے اور تفقہ حاصل کیا۔ سلیمان الاعمش، یحییٰ بن سعید الانصاری، عطاء بن السائب، مغیرہ اور ہشام بن عروۃ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے امام محمد بن الحسن الشیبانی، امام احمد بن حنبل([70])، یحییٰ بن معین اور ابن ابی الجعد نے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۸۲ھ کو وفات پائی([71])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان يعرف بالحفظ للحديث([72])

ابن معین نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ليس في أصحاب الري أحد أكثر حديثا، ولا أثبت من أبي يوسف([73])

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا: يكتب حديثه وهو أحب إلي من الحسن اللؤلؤي([74])

آپ کے احادیث لکھے جاتے ہیں اور آپ مجھے حسن لؤلؤی سے زیادہ پسند ہیں۔

ابن عدی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "وليس من أصحاب الرأي أكثر حديثا منه إلا أنه يروى عن الضعفاء الكثير مثل الحسن بن عمارة وغيره، وهو كثيرا ما يخالف أصحابه وإذا روى عنه ثقة ويروى هو عن ثقة فلا بأس به وبرواياته"([75])

---

([70]) ابو عبداللہ احمد بن محمد بن حنبل الشیبانی، فقیہ، محدث اور مذہب کے امام ہیں۔ بغداد میں ۱۶۴ھ=۷۸۰ء کو پیدا ہوئے۔ وہاں پلے بڑھے۔ بچپن میں والد کا سایہ سر سے اُٹھ گیا۔ والدہ کی تربیت کی وجہ سے آپ دینی علوم کی طرف متوجہ ہوئے۔ کوفہ، مکہ مکرمہ، مدینہ منورہ، شام اور یمن کے علاقے چھان مارے۔ آپ امام شافعیؒ کے اجل تلامذہ میں سے تھے۔ مسئلہ خلق قرآن میں مأمون، معتصم اور واثق کے ظلم و ستم کے سامنے صبر واستقلال کے پہاڑ بن کر اس فتنے کی سرکوبی کی یہاں تک کہ ۲۸ مہینوں تک جیل کی ہوا کھائی لیکن اپنے موقف سے پیچھے نہیں ہٹے۔ متوکل کے دور میں آپ اعزاز کے ساتھ جیل سے رہائی پا کر منصب تدریس پر دوبارہ براجماں ہوئے اور بالآخر بغداد ہی میں ۲۴۱ھ=۸۵۵ء کو فوت ہوئے۔ [تاریخ بغداد، ۶: ۹۰، ترجمہ: ۲۵۸۶]، [الاعلام ۱: ۲۰۳]

([71]) الطبقات الکبیر، ۹: ۳۳۲، ترجمہ: ۴۳۱۴

([72]) نفس مصدر

([73]) الکامل فی ضعفاء الرجال لابن عدی، ۸: ۴۶۶، ترجمہ: ۲۰۵۵

([74]) الجرح والتعدیل، عبدالرحمٰن بن محمد، الرازی، ابن ابی حاتم، ۹: ۲۰۲، ترجمہ: ۸۴۱، دائرۃ المعارف العثمانیہ، حیدر آباد۔ دکن، ۱۲۷۱ھ=1952ء

([75]) الکامل فی ضعفاء الرجال لابن عدی، ۸: ۴۶۶، ترجمہ: ۲۰۵۵

اصحاب رائے میں آپ (امام ابو یوسف) سے زیادہ احادیث والا کوئی نہیں مگر زیادہ ضعیف رواۃ سے احادیث روایت کرتے ہیں جیسے حسن بن عمارہ وغیرہ سے۔ جب آپ ثقہ سے اور کوئی ثقہ آپ سے روایت کرتا ہے تو پھر آپ اور آپ کے مرویات درست ہیں۔

**مسند ابی یوسف القاضی کی استنادی حیثیت:**

امام ابوالموید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں آپ کی مسند کو جس کو بقول آپ کے نسخۂ امام ابو یوسف بھی کہتے ہیں، اپنے تین شیوخ سے سندِ متصل کے ساتھ نقل کیا ہے [76]۔ وہ تین شیوخ یہ ہیں:

۱۔ ابو محمد یوسف بن عبدالرحمٰن بن علی بن الجوزی

۲۔ الشیخ ابو محمد ابراہیم بن محمود بن سالم

۳۔ الشیخ ابو عبداللہ محمد بن علی بن بقاء

انہوں نے عبد الرحمٰن بن علی بن الجوزی، ابو القاسم ذاکر بن کامل اور یحییٰ بن اسعد سے، انہوں نے قاضی ابو بکر محمد بن عبد الباقی الانصاری، انہوں نے ابو محمد الحسن الجوہری سے، انہوں نے ابو بکر محمد الابہری سے، انہوں نے ابو عروبہ الحسین بن محمد بن مودود الحرانی، انہوں نے اپنے دادا عمرو بن ابی عمرو سے اور انہوں نے صاحب مسند امام ابو یوسف سے نقل کی ہے۔

**۱۰۔ مسند الامام محمد بن الحسن الشیبانی:**

محمد بن الحسن بن فرقد، ابو عبداللہ، الشیبانی، عراق کے فقیہ اور محدث تھے۔ اصلاً دمشق کے تھے۔ ۱۳۱ھ کو پیدا ہوئے۔ کوفہ میں پلے بڑھے۔ کئی کبار علماء جیسے مسعر، مالک بن مِغوَل سفیان ثوری، امام اوزاعی اور امام ابو حنیفہ سے علم حدیث حاصل کیا۔ آپ سے امام محمد بن ادریس الشافعی اور ابو عبید القاسم بن سلاّم نے احادیث روایت کی ہیں۔ ۵۸ سال کی عمر میں "ری" میں ۱۸۹ھ کو وفات پائی [77]۔

امام مالک نے آپ کے بارے میں کہا: محمد بن الحسن كيف يكذب وقد ذكر أنه من أهل المدينة [78]

علامہ ذہبی نے کہا ہے کہ امام شافعی نے آپ کے بارے میں کہا: مَا رَأَيْتُ أَعْقَلَ، وَلا أَفْقَهَ، وَلا أَزْهَدَ، وَلا أَوْرَعَ، وَلا أَحْسَنَ نُطْقًا وَإِيرَادًا مِنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْحَسَنِ [79]

میں نے محمد بن الحسن سے زیادہ دانا، فقیہ، زاہد، پرہیزگار اور بہتر بولنے والا کسی کو نہیں دیکھا۔

**مسند الامام محمد بن الحسن الشیبانی کی استنادی حیثیت:**

امام ابوالموید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں آپ کی مسند کو جس کو نسخہ امام محمد کہتے ہیں، اپنے تین شیوخ سے سندِ متصل کے ساتھ نقل کیا ہے [80]۔ وہ تین شیوخ یہ ہیں:

---

[76] جامع مسانید الامام اعظم، ۷۵:۱

[77] الطبقات الکبیر، ۹:۳۳۸، ترجمہ: ۴۳۳۴

[78] تاریخ بغداد ۲:۵۶۱، ترجمہ: ۵۴۳

[79] مناقب الامام ابی حنیفۃ وصاحبیہ، محمد بن احمد بن عثمان الذہبی: ۸۷، لجنۃ احیاء المعارف النعمانیۃ، حیدرآباد۔ دکن، ۱۴۰۸ھ

[80] جامع مسانید الامام اعظم، ۱:۷۵

۱۔ ابو محمد یوسف بن عبد الرحمٰن بن علی بن الجوزی

۲۔ الشیخ ابو محمد ابراہیم بن محمود بن سالم

۳۔ الشیخ ابو عبد اللہ محمد بن علی بن بقاء

انہوں نے عبد الرحمٰن بن علی بن الجوزی، ابو القاسم ذاکر بن کامل اور یحییٰ بن اسعد نے ابو محمد الجوہری سے، انہوں نے ابو بکر الابہری سے، انہوں نے ابو عروبہ الحرانی سے اور انہوں نے اپنے دادا عمرو بن ابی عمرو سے اور انہوں نے صاحب مسند امام محمد بن الحسن الشیبانی سے روایات کی ہے۔

**۱۱۔ مسند حماد:**

ابو اسماعیل حماد، امام ابو حنیفہ نعمان بن ثابت کے فرزند ہیں۔ فقہ و حدیث کے علوم اپنے والد گرامی سے حاصل کیے۔ اپنے والد کے مذہب پر تھے۔ امانت و دیانت میں بے مثل تھے۔ اہل خیر و صلاح میں سے تھے۔ امام صاحبؒ کے حیات ہی میں فتویٰ دیا کرتے تھے۔ ۱۷۶ھ کو ذیقعدہ کے مہینے میں وفات پا گئے ([81])۔

ابن ابی حاتم نے ان کا تذکرہ کیا ہے اور ان پر کوئی جرح نہیں کی ہے جو اُن کے عادل ہونے پر دلالت کرتی ہے ([82])۔

تاہم ابن عدی نے آپ کے متعلق کہا ہے: "لاأعلم له رواية مستوية([83])"

آپ کا کوئی درست روایت مجھے معلوم نہیں۔

ابو عبد اللہ الصیمری نے آپ کے بارے میں کہا: وَكَانَ الْغَالِب عَلَيْهِ الدّين والورع والزهد مَعَ علم بالفقه وَكِتَابَة للْحَدِيث([84])

علم فقہ اور کتابت حدیث کے ساتھ ساتھ آپ پر دین داری اور زہد وورع کا بھی غلبہ تھا۔

قاضی شریک بن عبد اللہ کے سامنے ایک معاملے میں بطور گواہ پیش ہوئے تو آپ نے کہا: وَالله إِنَّك لعفيف الْبَطن والفرج خِيَار مُسلم([85])

اللہ کی قسم! آپ خوراک اور شرم گاہ دونوں کے معاملے میں پاک دامن ہیں اور بہترین مسلمان ہیں۔

ابن خلکان نے آپ کے بارے میں کہا: وكان من الصلاح والخير على قدم عظيم([86])

آپ خیر و صلاح کے اعلیٰ مقام پر فائز تھے۔

**مسند حماد کی استنادی حیثیت:**

---

([81]) وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، احمد بن محمد، ابن خلکان، ۲: ۲۰۵، ترجمہ: ۲۰۴

([82]) الجرح والتعدیل، عبد الرحمن بن محمد ابن ابی حاتم، ۳: ۱۴۹، ترجمہ: ۶۵۲

([83]) الکامل فی ضعفاء الرجال، ۳: ۳۴، ترجمہ: ۴۳۰

([84]) اخبار ابی حنیفۃ واصحابہ، حسین بن علی بن محمد، ابو عبد اللہ الصیمری: ۱۵۸، عالم الکتب۔ بیروت، ۱۴۰۵ھ=۱۹۸۵ء

([85]) نفس مصدر

([86]) وفیات الاعیان، ۲: ۲۰۵

امام ابوالمؤید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں آپ کی مسند کو اپنے چار شیوخ سے سندِ متصل کے ساتھ نقل کیا ہے(87)۔ وہ چار شیوخ یہ ہیں:

۱۔ تقی الدین یوسف بن احمد بن ابی الحسن الاسکاف

۲۔ ابو عبد اللہ محمد بن ہارون بن محمد الثعلبی

۳۔ ابوالفتح نصر اللہ بن محمد بن الیاس الانصاری اور آپ کے بھائی

۴۔ نجم الدین ابو غالب مظفر بن محمد بن الیاس الانصاری سے

ان سب نے ابی طاہر بن برکات بن ابراہیم بن طاہر بن برکات الخشوعی سے، انہوں نے ابو نصر احمد بن محمد بن سعید الصوفی سے، انہوں نے ابو عبد اللہ محمد بن حفص الطالقانی سے اور انہوں نے صالح بن محمد الترمذی سے اور انہوں نے صاحب مسند امام حماد بن ابی حنیفہ سے نقل کیا ہے۔

اس کے علاوہ حافظ ابن حجر عسقلانی نے بھی مسند حماد بسند ذیل ذکر کیا ہے(88):

احمد بن علی، ابن حجر از ابو محمد عبد العزیز بن محمد الشروطی از زینب بنت اسماعیل بن ابراہیم بن الخباز از محمد بن عبد المنعم بن عمر از مرتضیٰ بن العفیف از ابو طاہر السلفی از ابو صادق مرشد بن یحییٰ المدنی از علی بن ربیعہ بن علی از حسن بن رشیق از محمد بن حفص الطالقانی از صالح بن محمد الترمذی از صاحب مسند امام حماد بن ابی حنیفہ

**۱۲۔ کتاب الآثار**

امام ابوالمؤید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں امام محمد کی اس مسند کو جو کتاب الاثار کے نام سے معروف ہے، اپنے چار شیوخ سے سندِ متصل کے ساتھ نقل کیا ہے۔ وہ چار شیوخ یہ ہیں:

۱۔ ابو محمد یوسف بن عبد الرحمٰن بن علی بن الجوزی

۲۔ الشیخ ابو محمد ابراہیم بن محمود بن سالم

۳۔ الشیخ ابو عبد اللہ محمد بن علی بن بقاء

۴۔ ابوالمظفر یوسف بن علی بن حسن

انہوں نے بھی چار مشائخ ابوالفرج عبد المنعم بن عبد الوہاب بن کلیب، ابوالقاسم ذاکر بن کامل اور یحییٰ بن اسعد اور نصر اللہ بن عبد الرحمٰن سے، انہوں نے احمد بن عبد الجبار الصیرفی سے، انہوں نے علی بن المحسن التنوخی سے، انہوں نے ابو اسحاق ابراہیم بن احمد الطبری سے، انہوں نے محمد بن احمد الرازی سے، انہوں نے ابو عامر عمر بن تمیم بن سیار سے، انہوں نے موسیٰ بن سلیمان الجوزجانی سے اور انہوں نے صاحب مسند امام محمد بن الحسن الشیبانی سے مسند امام محمد نقل کی ہے۔

---

(87) جامع مسانید الامام اعظم، ۷۵:۱

(88) تجرید اسانید الکتب المشہورۃ والاجزاء المنثورۃ، احمد بن علی، ابن حجر العسقلانی: ۲۶۹، رقم: ۱۱۲۱، مؤسسۃ الرسالۃ۔ بیروت، ۱۴۱۸ھ=۱۹۹۸ء

اسی طرح ان چار شیوخ نے ابو الفرج عبد الرحمٰن بن علی بن الجوزی از عبد الباقی المعروف بابن البطی از ابو الفضل احمد بن حسن الخیرون از قاضی ابو عبد اللہ الحسین بن علی الصیمری از ابی اسحاق ابراہیم بن احمد الطبری از ابو بکر محمد بن احمد بن عیسیٰ از ابو عامر بن تمیم از ابو سلیمان الجوزجانی از صاحب مسند امام محمد بن الحسن الشیبانی نقل کیا ہے([89])۔

**۱۳۔ مسند عبد اللہ بن محمد بن ابی العوام السعدی:**

عبد اللہ بن محمد بن احمد، ابو القاسم، سعدی، ابن ابی العوام بلند پایہ محدث تھے۔ امام نسائی، امام طحاوی اور ابراہیم بن محمد الترمذی سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ نے بھی مسند امام ابو حنیفہ کو جمع کیا ہے۔

**مسند عبد اللہ بن ابی العوام کی استنادی حیثیت:**

امام ابو المؤید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں آپ کی مسند کو اپنے پانچ شیوخ سے سندِ متصل کے ساتھ نقل کیا ہے([90])۔ وہ شیوخ یہ ہیں:

۱۔ احمد بن عمر الخوارزمی

۲۔ عبد اللہ بن محمد البلخی

۳۔ اسماعیل بن احمد عراقی

۴۔ ضیاء الدین صفر بن یحییٰ بن صفر

۵۔ ابو نصر الاغر ابن ابی الفضائل فضائل بن ابی نصر

ان سب نے شیخ الاسلام ابو الطاہر احمد بن محمد بن احمد بن محمد السلفی الاصفہانی سے، انہوں نے احمد بن ابی العباس الرازی سے، انہوں نے ابو عبد اللہ محمد بن سلامہ القضاعی سے، انہوں نے ابو العباس احمد بن محمد بن عبد اللہ بن محمد بن ابی العوام سے اور انہوں نے صاحب مسند ابو القاسم محمد بن عبد اللہ بن محمد بن ابی العوام سے روایت کیا ہے۔

**۱۴۔ مسند ابو عبد اللہ حسین بن محمد بن خسرو البلخی:**

ابو عبد اللہ حسین بن محمد بن خسرو البلخی بغداد کے مشہور محدث اور مایہ ناز عالم تھے۔ آپ ابن الجوزی اور ابن عساکر کے استاد اور ابن الحسن الانباری کے شاگرد تھے۔ ۵۲۶ھ کو وفات پائی([91])۔

**مسند الامام ابن خسرو البلخی کی استنادی حیثیت:**

امام ابو المؤید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں آپ کی مسند کو اپنے تین شیوخ سے سندِ متصل کے ساتھ نقل کیا ہے([92])۔ وہ تین شیوخ یہ ہیں:

---

([89]) جامع مسانید الامام اعظم، ۷۶: ۱۔۷۷

([90]) جامع مسانید الامام اعظم، ۷۷: ۱۔۷۸

([91]) سیر اعلام النبلاء، ۴۰۴: ۱۴، ترجمہ: ۴۷۶۵

([92]) جامع مسانید الامام اعظم، ۱: ۷۴

۱۔ ابو محمد یوسف بن عبد الرحمٰن بن علی بن الجوزی

۲۔الشیخ ابو محمد ابراہیم بن محمود بن سالم

۳۔الشیخ ابو عبد اللہ محمد بن علی بن بقاء

انہوں نے عبد الرحمٰن بن علی بن الجوزی،ابو القاسم ذاکر بن کامل اور یحییٰ بن اسعد سے اور انہوں نے صاحب مسند امام ابو عبد اللہ حسین بن محمد بن خسر و البلخی سے روایت کی ہے۔

علامہ ذہبی نے بھی ابن خسر و کا ذکر ان الفاظ میں کیا ہے: "جَامِع مُسْنَدِ أَبِي حَنِيْفَةَ"([93])۔

**۱۵۔مسند حسن بن زیاد اللؤلؤی:**

حسن بن زیاد اللؤلؤی بلند پایہ محدث، عراق کے فقیہ اور کوفہ کے قاضی تھے۔سعید بن عبید الطائی،ابن جریج،مالک بن مغول،ایون بن عتبہ اور حسن بن عمارہ سے احادیث روایت کی ہیں۔۲۰۴ھ کو وفات پائی([94])۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ضعيف الحديث ليس بثقة ولا مأمون([95])

یحییٰ بن اکثم نے آپ کے بارے میں کہا: مَا رَأَيْت أفقه من الْحسن بن زِيَاد([96])

میں نے حسن بن زیاد سے زیادہ فقیہ کسی کو نہیں دیکھا۔

سمعانی نے آپ کے بارے میں کہا ہے:"كان حافظا لروايات ابى حنيفة([97])

آپ امام ابو حنیفہ کے مرویات کے حافظ تھے۔

علامہ ذہبی نے کہا ہے: وكان رأسا في الفقه([98])

آپ فقہ کے سرخیل تھے۔

حافظ ابن حجر نے آپ پر بعض اصحاب کی طرف سے شدید جرح ذکر کرنے کے بعد لکھا ہے: ومع ذلك كله أخرج له أبو عوانة في مستخرجه والحاكم في مستدركه وقال مسلمة بن قاسم كان ثقة رحمه الله تعالى([99])

ان سب (الفاظ جرح) کے باوجود ابو عوانہ نے اپنے مستخرج میں،امام حاکم نے اپنے مستدرک میں آپ سے مروی احادیث کی تخریج کی ہے۔اور مسلمہ بن قاسم نے کہا ہے کہ آپ ثقہ ہیں۔

---

([93]) سیر اعلام النبلاء،۱۴:۴۰۴،ترجمہ:۴۷۶۵

([94]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم،۳: ۱۵،ترجمہ:۴۹

([95]) نفس مصدر

([96]) اخبار ابی حنیفۃ واصحابہ:۱۳۵

([97]) الانساب،۱۱: ۲۳۰،ترجمہ:۳۵۵۸

([98]) میزان الاعتدال،۱ : ۴۹۱،ترجمہ:۱۸۴۹

([99]) لسان المیزان،احمد بن علی،ابن حجر عسقلانی،۲: ۲۰۹،ترجمہ:۹۲۷،مؤسسۃ الاعلمی للمطبوعات،بیروت۔لبنان،۱۳۹۰ھ=۱۹۷۱ء

**مسند حسن بن زیاد اللوٴلوی کی استنادی حیثیت:**

امام ابوالموٴید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں آپ کی مسند کو اپنے چار شیوخ سے سندِ متصل کے ساتھ نقل کیا ہے([100])۔وہ شیوخ یہ ہیں:

۱۔ ابو محمد یوسف بن عبد الرحمٰن بن علی بن الجوزی

۲۔ الشیخ ابو محمد ابراہیم بن محمود بن سالم

۳۔ الشیخ ابو عبد اللہ محمد بن علی بن بقاء

۴۔ ابو نصر الاغر ابن ابی الفضائل فضائل بن ابی نصر

ان چاروں شیوخ نے عبد الرحمٰن بن علی بن الجوزی سے،انہوں نے ابوالقاسم اسماعیل بن احمد بن عمر بن احمد السمرقندی سے،انہوں نے عبد اللہ بن الحسن بن محمد الخلال سے،انہوں نے ابو الحسن عبد الرحمٰن بن عمر بن احمد سے،انہوں نے ابو الحسن محمد بن ابراہیم بن خنیس البغوی سے،انہوں نے ابو عبد اللہ محمد بن شجاع البلخی سے اور انہوں نے صاحب مسند الحسن بن زیاد اللوٴلوی سے روایت کی ہے۔

ان مسانید میں مسند حارثی مشہور تھا لیکن مکررات کے سبب طویل تھا لہذا علامہ حصکفی([101]) نے مکررات کو حذف کر کے اسے مختصر کیا لیکن اس مسند کو اپنے طرز پر باقی رکھا پھر علامہ عابد سندھیؒ نے اس کی ترتیب تبدیل کر کے سنن کے طرز پر بنایا۔متداول نسخہ مسند الامام اعظم علامہ حصکفی کا مختصر کردہ اور علامہ عابد سندھی کا مرتب کردہ مجموعہ ہے جو بطرز سنن ہے۔

---

([100]) جامع مسانید الامام اعظم،۱:۷۴

([101]) موسیٰ بن زکریا بن ابراہیم بن محمد بن صاعد،صدر الدین،القاضی ۵۸۰ھ یا ۵۸۱ھ کو دیارِ بکر میں پیدا ہوئے۔نوجوانی کے ایام حلب اور قاہرہ میں گذارے۔حافظ دمیاطی کو بھی آپ کے تلمذ کا شرف حاصل ہوا ہے۔چنانچہ انہوں نے اپنے شیوخ کے معاجم میں آپ کا تذکرہ کیا ہے۔قاہرہ میں ۶۵۰ھ کو انتقال کر گئے۔ الجواہر المضیۃ فی طبقات الحنفیۃ،عبدالقادر بن محمد بن نصر اللہ الحنفی،۲:۱۸۶،میر محمد کتب خانہ۔کراچی،ط ن

## خلاصہ باب اول

اس باب میں تین فصول ہیں۔پہلی فصل میں کتب حدیث کی تقسیم کے متعلق ذکر ہے جن میں صحاح، معاجم، سنن وغیرہ کا ذکر کیا گیا ہے۔دوسری فصل مسانید کے تدوینی ارتقا کے بارے میں ہیں۔اس فصل میں چند مسانید کا تذکرہ کیا گیا ہے۔فصل سوم میں امام اعظم ابو حنیفہ کے پندرہ(۱۵)مسانید جو ابوالمؤید محمد بن محمود الخوارزمی نے جامع المسانید میں ذکر کیے ہیں اُن کا تعارف،اُن مسانید کے جامعین کا تعارف اور اُن مسانید کی استنادی حیثیت کے بارے میں بیان کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ا:  ابو حنیفہ از یحییٰ از محمد بن ابراہیم التیمی از علقمہ بن وقاص اللیثی از سیدنا عمرؓ بن الخطاب۔

ا۔امام ابو حنیفہؒ کا ترجمہ پہلے باب میں گذر چکا ہے۔

### ا۔ا۔یحییٰ:

یحییٰ بن سعید بن قیس الانصاری مشہور تابعی ہیں۔اہل مدینہ میں سے ہیں۔اکابر علمائے حدیث میں شمار ہوتے ہیں۔سیدنا انسؓ(102) کے شاگرد اور شعبہ(103) اور سفیان ثوری کے استاذ تھے۔بنو امیہ کے دور میں مدینہ کے قاضی تھے۔بنو عباس کے دور میں حیرہ(104) کے قاضی مقرر ہوئے۔۱۴۳ھ یا ۱۴۴ھ کو ہاشمیہ(105) میں فوت ہوئے(106)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

- ابن سعد نے آپ کے متعلق کہا ہے:"وکان ثقة کثیر الحدیث حجة ثبتا"(107)
  آپ ثقہ، کثیر الحدیث، حجت اور ثبت ہیں۔
- یحییٰ بن سعید القطان کہتے ہیں: آپ امام زہری(108) سے مقدم ہیں(109)۔
- امام ابن ابی حاتم(110) نے آپ کو ثقہ کہا ہے اور امام زہری کے برابر مانا ہے(111)۔

---

(102) سیدنا انسؓ بن مالک بن نضر، خزرجی، انصاری، جلیل القدر صحابیؓ اور رسول اللہ ﷺ کے خادم تھے۔آپ کی کنیت ابو ثمامہ یا ابو حمزہ ہے۔"۲۲۸۶" احادیث آپ سے مروی ہیں۔۱۰ ق ھ=۶۱۲ء کو مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے۔بچپن میں اسلام قبول کیا۔آپ کی والدہ کا نام "ام سُلیم" تھا۔۹۳ھ=۷۱۲ء کو وفات پائی۔ اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ، علی بن محمد الجزری، ابن الاثیر، ۱: ۲۹۴، ترجمہ: ۲۵۸، دار الکتب العلمیۃ، ۱۴۱۵ھ=۱۹۹۴ء

(103) شعبہ بن حجاج، ازدی، واسطی، ابو بسطام واسط میں ۸۲ھ کو پیدا ہوئے۔اور واسط ہی میں سکونت اختیار کی۔پھر بصرہ منتقل ہوئے۔اور آخر وقت تک وہیں قیام پذیر رہے۔رجال کے امام تھے۔۱۶۰ھ کو وفات پائی۔تاریخ بغداد ۹: ۲۵۵

(104) حیرہ" حا کے کسرہ اور یاء کے سکون کے ساتھ" عراق میں نیشاپور کے نزدیک ایک گاؤں کا نام ہے۔جو کوفہ سے تین میل کے فاصلے پر موضع نجف میں واقع ہے۔یاقوت حموی نے اس کے کئی وجہ تسمیہ بیان کیے ہیں۔[معجم البلدان، یاقوت بن عبد اللہ الحموی، ۲: ۳۲۸، دار صادر۔بیروت، ۱۹۹۵ء]

(105) کوفہ میں واقع ایک مقام کا نام ہے جس کو سفاح نے تعمیر کیا تھا۔[معجم البلدان ۵: ۳۸۹]

(106) الطبقات الکبیر، محمد بن سعد، تحقیق: د علی محمد عمر، ۷: ۵۱۸، مکتبۃ الخانجی۔قاہرہ، ۱۴۲۱ھ=۲۰۰۱ء

(107) نفس مصدر

(108) ابو بکر محمد بن مسلم بن عبید اللہ بن عبد اللہ بن شہاب زہری فقہا و محدثین میں سے ہیں اور مشہور تابعی ہیں۔مدینہ منورہ میں رہے۔۱۲۴ھ=۷۴۲ء کو رمضان کے مہینے میں ۷۲ سال کی عمر میں انتقال کر گئے۔[وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، احمد بن محمد بن خلکان، ۴: ۱۷۷، دار صادر۔بیروت، ۱۹۰۰ء]

(109) تہذیب التہذیب، ۱۱: ۲۲۱، مطبعۃ دائرۃ معارف النظامیۃ۔الہند، ۱۳۲۶ھ

(110) ابو محمد عبد الرحمٰن بن محمد (ابو حاتم) بن ادریس بن منذر تمیمی، حنظلی، رازی ۲۴۰ھ=۸۵۴ء کو "رے" میں پیدا ہوئے۔علوم میں بحر اور رجال کے ماہر تھے۔زاہد تھے اور اپنے وقت کے ابدال میں آپ کا شمار ہوتا تھا۔کبار حفاظ حدیث میں سے تھے۔۳۲۷ھ=۹۳۸ء کو فوت ہوئے۔
[تذکرۃ الحفاظ، محمد بن احمد بن عثمان بن قائماز الذہبی، ۳: ۳۴، دار الکتب العلمیۃ۔بیروت، ۱۴۱۹ھ=۱۹۹۸ء]

(111) الجرح والتعدیل، عبد الرحمٰن بن محمد ابن ابی حاتم، ۹: ۱۴۹، طبعۃ مجلس دائرۃ معارف العثمانیۃ حیدر آباد، دکن۔ہند، ۱۲۷۱ھ=۱۹۵۲ء

- عجلی[112] نے آپ کو ثقہ اور فقیہ کہا ہے[113]۔
- سعید بن عبد الرحمن الجمحی[114] نے کہا ہے کہ میں نے امام زہری کے زیادہ مشابہ آپ سے زیادہ کسی کو نہیں پایا اگر یہ دونوں (یحیٰ بن سعید الانصاری اور امام زہری) حضرات نہ ہوتے تو بہت سے احادیث ضائع ہو جاتے[115]۔

## ۲۔۲: محمد بن ابراہیم التیمی:

محمد بن ابراہیم بن حارث بن خالد بن صخر بن عامر بن کعب بن سعد بن تیم بن مرّہ قُرشی تیمی مشہور تابعی ہیں۔ فقیہ اور ثقہ ہیں۔ آپ نے سید نا سعد بن ابی وقاصؓ[116] کو دیکھا تھا۔ آپ کے دادا خالد بن حارث سیدنا ابو بکر صدیقؓ[117] کے چچازاد بھائی تھے اور اولین مہاجرین میں سے تھے۔ ۱۲۰ھ کو ہشام بن عبد الملک[118] کے دور خلافت کے اواخر میں مدینہ منورہ میں ۷۴ سال کی عمر میں وفات پائی[119]۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

- ابن سعد نے آپ کو ثقہ اور کثیر الحدیث کہا ہے[120]۔
- امام ابن ابی حاتم نے آپ کو ثقہ کہا ہے[121]۔
- ابن حِبّان نے آپ کا شمار ثقات میں کیا ہے[122]۔

---

(112) ابو الحسن احمد بن عبد اللہ بن صالح، العجلی، رجال حدیث کے عالم اور حافظ الحدیث تھے۔ ۱۸۱ھ=۷۹۷ء کو کوفہ میں پیدا ہوئے۔ احمد بن حنبل اور یحییٰ بن معین کے مثل شمار کیے جاتے تھے۔ طرابلس میں ۲۶۱ھ=۸۷۵ء کو فوت ہوئے۔ [تاریخ بغداد، ۵:۳۴۹]

(113) تاریخ الثقات، احمد بن عبد اللہ العجلی: ۲۷۴، دار الباز، ۱۴۰۵ھ=۱۹۸۴ء

(114) سعید بن عبد الرحمٰن بن عبد اللہ بن الجمحی المدینی ہارون الرشید کے دور میں بغداد کے قاضی تھے۔ ثقہ تھے۔ ۱۷ سال تک منصب قضا پر فائز رہنے کے بعد ۱۷۶ھ کو ۷۲ سال کی عمر میں وفات پائی۔ [ تاریخ بغداد، ۱۰:۹۶]

(115) تہذیب التہذیب، ۱۱:۲۲۱

(116) سعد بن ابی وقاص بن مالک بن وھیب بن عبد مناف بن زہرہ القرشی صحابیٔ رسول ﷺ ہیں۔ اسلام قبول کرنے والوں میں ساتویں نمبر پر تھے۔ بدر، حدیبیہ وغیرہ میں شریک تھے۔ عشرہ مبشرہ میں ہیں۔ اسلام کے سب سے پہلے تیر انداز تھے۔ نبی کریم ﷺ اور خولہ بنت حکیم سے استفادہ کیا۔ ۵۵ھ کو فوت ہوئے۔

[الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب، یوسف بن عبد اللہ بن عبد البر، ۲:۶۰۶، دار الجبل۔ بیروت، ۱۴۱۲ھ=۱۹۹۲ء]

(117) عبد اللہ بن ابی قحافہ عثمان بن عامر بن عمرو بن کعب ابو بکر الصدیق مردوں میں سب سے پہلے اسلام قبول کیا۔ آپ ﷺ کے ہجرت کے رفیق اور غار ثور کے ہم درد اور غم خوار تھے۔ عتیق آپ کا لقب تھا۔ نبی کریم ﷺ سے علم حاصل کیا۔ آپ کے شاگردوں میں انسؓ بن مالک، براءؓ بن عازب اور جابرؓ بن عبد اللہ وغیرہ شامل ہیں۔ ۱۳ھ کو مدینہ منورہ میں فوت ہوئے۔ اور آپؐ کے پہلو میں دفن کئے گئے۔ [الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب، ۳:۹۶۳]

(118) اموی بادشاہوں میں ایک بادشاہ ہیں۔ ۷۱ھ=۶۹۰ء کو دمشق میں پیدا ہوئے۔ ۱۰۵ھ میں اپنے بھائی یزید بن عبد الملک کی وفات کے بعد آپ کے ہاتھ پر بیعت کی گئی۔ اچھی سیاست کے مالک تھے۔ ۱۲۵ھ=۷۴۳ء کو فوت ہوئے۔ [تاریخ طبری، محمد بن جریر الطبری، ۷:۲۵، دار التراث۔ بیروت، ۱۳۸۷ھ]

(119) الطبقات الکبیر، ۱:۹۹

(120) الطبقات الکبیر، ۱:۱۰۰

(121) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۷:۱۸۴

- ابن عدی([123])میں بھی آپ کی وثاقت کی ہے([124])۔

## ۳۔۳۔علقمہ بن وقاص اللیثی:

علقمہ بن وقّاص کبار تابعین میں سے ہیں۔ساتویں پشت پر اپنے جد اعلیٰ لیث بن بکر کی طرف نسبت کی وجہ سے اللیثی کہلاتے ہیں۔مدینہ منورہ میں آپ کا گھر تھا۔ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ([125])اور سیدنا عمرؓ بن الخطاب سے احادیث لیے ہیں۔قلیل الحدیث ہیں۔عبدالملک بن مروان کے دور خلافت میں مدینہ منورہ ہی میں وفات پائی([126])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

- ابن سعد نے آپ کی وثاقت کی ہے([127])۔
- عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے([128])۔
- ابن حِبّان نے بھی آپ کو ثقات میں شمار کیا ہے([129])۔
- حافظ ذہبی نے لکھا ہے کہ امام نسائی نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([130])۔

## ۴۔۴۔سیدنا عمرؓ بن الخطاب:

امیر المؤمنین سیدنا عمرؓ بن الخطاب بن نفیل بن عدی القرشی جلیل القدر صحابیِ رسول ﷺ اور دوسرے خلیفہ راشد تھے۔کنیت ابو حفص اور لقب فاروق تھی۔مکہ مکرمہ میں عام الفیل سے تیرہ سال بعد یعنی ۴۰ قبل ہجری بمطابق ۵۸۴ء کو پیدا ہوئے۔آپ جب مشرف بہ اسلام

---

([122])الثقات، محمد بن حبان البُستی، ۵: ۳۸۱، دائرۃ معارف العثمانیۃ حیدر آباد، دکن۔ہند، ۱۳۹۳ھ=۱۹۷۳ء

([123])عبداللہ بن عدی بن عبداللہ بن محمد الجرجانی ۲۷۷ھ=۸۹۰ء کو پیدا ہوئے۔علم حدیث اور رجال میں مہارت رکھتے تھے۔عربیت میں کمزور تھے اس لیے لحن کے شکار ہوتے تھے۔ایک ہزار اساتذہ سے استفادہ کیا۔۳۶۵ھ=۹۷۶ء کو فوت ہوئے۔[سیر اعلام النبلاء، محمد بن احمد بن عثمان الذہبی، ۱۶: ۱۵۴، مؤسسۃ الرسالۃ، ۱۴۰۵ھ=۱۹۸۵ء]

([124])الکامل فی ضعفاء الرجال، ابو احمد بن عدی الجرجانی، ۷: ۳۰۳، الکتب العلمیۃ، بیروت۔لبنان، ۱۴۱۸ھ=۱۹۹۷ء

([125])ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ صدیقہ بنت صدیق، رسول اللہ ﷺ کی سب ازواج میں چہیتی بیوی اور تمام ازواج میں علم وفضل اور فقاہت میں برتر تھیں۔چھ یا سات سال کی عمر میں رسول اللہ ﷺ کی نکاح میں آئیں۔رسول اللہ ﷺ کی وفات کے وقت آپ کی عمر ۱۸ سال تھی۔۵۷ھ کو انتقال کر گئیں۔جنت البقیع میں رات کے وقت دفن کی گئیں۔[اسد الغابۃ، ۷: ۱۸۶، ترجمہ: ۷۰۹۳]

([126])الطبقات الکبیر، ۵: ۴۴

([127]) نفس مصدر، ۵: ۴۴

([128]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۴۲

([129])الثقات لابن حبان، ۵: ۲۰۹

([130])سیر اعلام البنلاء، ۴: ۶۱

ہوئے تواُس وقت چالیس مرد اور تیرہ عورتیں مسلمان ہو چکے تھے۔۱۳ھ میں خلیفہ بنے اور بے مثل عدل وانصاف قائم کی۔ سن ہجری کی ابتدا آپ کے دور سے کی گئی۔ ۵۳۷ ۱احادیث آپ سے مروی ہیں۔ ۲۳ھ=۶۴۴ء کو رحلت کر گئے ([131])۔

## سند حدیث ۲: ابو حنیفہ از علقمہ از یحییٰ بن یعمر از سیدنا عبداللہ بن عمرؓ

### ۵۔۱۔علقمہ:

علقمہ بن مرثد، ابوالحارث، حضرمی، کوفی امام حنیفہؒ کے اجل اساتذہ میں سے تھے۔امام، فقیہ اور حجت تھے۔ آپ کا شمار صغار تابعین میں ہوتا ہے۔ عطاءاور سلیمان بن بریدۃ کے شاگرد اور سفیان ثوری اور شعبہ کے استاد تھے۔ ۱۲۰ھ کو وفات پائی۔([132])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

- عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے([133])۔
- امام احمد بن حنبل نے کہا: علقمہ بن مرثد ثقہ اور حدیث میں ثبت ہیں([134])۔
- امام حاتم نے آپ کو صالح الحدیث کہا ہے([135])۔
- ابن حِبان نے بھی آپ کو ثقات میں شمار کیا ہے([136])۔
- امام ابوداؤد([137]) نے اپنے سنن میں کہا ہے: "علقمة مرجئ"([138])

محمد صبحی بن حسن حلاق نے مختصر سنن ابی داؤد للمنذری میں لکھا ہے کہ امام ابوداؤد نے ان کو مرجئ کہا ہے حالانکہ شیخین ان کے احادیث سے استدلال پر متفق ہیں([139])۔ نیز کتب رجال حدیث میں کسی نے بھی آپ کے متعلق ارجاء کا ذکر نہیں کیا۔ علاوہ یہ کہ یہ الزام اگر سچ بھی ہو تو بھی کوئی نقصان نہیں کیونکہ جب راوی کی وثاقت ثابت ہو جائے تو کسی بھی فرقہ مبتدعہ میں سے ہونا صحتِ حدیث کو نقصان نہیں پہنچاتا جب تک کہ وہ حدیث اس کے بدعت کی مؤیّد نہ ہو([140])۔

---

([131])[الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب، ۳: ۱۱۴۴]، [اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ، ۴: ۱۳۷]

([132]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۵۰، ترجمہ: ۳۳۲۱۔

([133]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۴۱

([134]) العلل ومعرفۃ الرجال، احمد بن محمد بن حنبل، ۲: ۳۲۱، دار الخانی۔ ریاض، ۱۴۲۲ھ=۲۰۰۱ء

([135]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶: ۴۰۶

([136]) الثقات، لابن حبان، ۷: ۲۹۰، ترجمہ: ۱۰۱۱۹

([137]) سلیمان بن اشعث بن اسحاق بن بشیر، ابوداؤد، سجستانی اپنے زمانے کے علم حدیث کے بڑے عالم تھے۔ ۲۰۲ھ=۸۱۷ء کو پیدا ہوئے۔ حصول علم کے لیے لمبے لمبے اسفار کیے۔ان کی کتاب "السنن" کتبِ صحاح میں شمار کی جاتی ہے۔ ۲۷۵ھ=۸۸۹ء کو بصرہ میں وفات پائی۔ [وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، ۲: ۴۰۴]

([138]) سنن ابی داؤد، کتاب السنۃ (۳۴)، باب فی القدر (۱۷)، ۴: ۲۲۴، ح: ۴۶۹۷

([139]) مختصر سنن ابی داؤد، عبدالعظیم بن عبدالقوی المنذری، تحقیق: محمد صبحی بن حسن حلاّق، ۳: ۲۷۵، مکتبۃ المعارف للنشر والتوزیع۔ الریاض، ۱۴۳۱ھ=۲۰۱۰ء

([140]) جب کسی بدعتی راوی کی روایت اپنی بدعت کی طرف داعی نہ ہو اور اس کی روایت اس کی بدعت کی مؤید نہ ہو تو وہ قبول کی جائے گی۔ علامہ جوزجانی لکھتے ہیں:

## ٦۔ ٢۔ یحییٰ بن یعمر

ابو سلیمان یحییٰ بن یعمر (یااور میم کے فتح اور یا کے فتح اور میم کے ضمہ کے ساتھ) بصری، مرو کے قاضی تھے۔ تابعی تھے عبداللہ بن عمرؓ اور عبداللہ بن عباسؓ سے ملاقات کا شرف حاصل کر چکے تھے۔ بصرہ کے قُرّاء میں سے تھے۔ فقیہ، نحوی اور ادیب تھے۔ نحو میں ابوالاسود دئلی کے شاگرد تھے۔ آپ نے سب سے پہلے مصحف پر نقطے لگائے تھے۔ اپنے زمانے کے فصحا میں سے تھے۔ لغت کے ماہر تھے، ورع و تقویٰ میں بے مثل تھے۔ ١٢٠ھ کے لگ بھگ وفات پائی([141])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

- ابن سعد نے آپ کو ثقہ کہا ہے([142])۔
- ابن ابی حاتم فرماتے ہیں کہ میرے والد اور ابوزرعہ دونوں سے یحییٰ بن یعمر کے بارے میں پوچھا گیا تو دونوں نے کہا: ثقہ ہیں([143])۔
- ابن حبان نے بھی آپ کو ثقات میں شمار کیا ہے([144])۔

## ٧۔ ٣۔ سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما

سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بن الخطاب، قریشی، عدوی جلیل القدر صحابیٔ رسول ﷺ ہیں۔ ١٠ قبل ہجری =٦١٣ء کو مکہ مکرمہ میں پیدا ہوئے۔ بلوغ سے قبل اسلام قبول کر گئے تھے۔ مؤرخین کا اس پر اتفاق ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے آپ کو غزوۂ بدر میں کم سنی کی وجہ سے شرکت سے منع فرمایا تھا۔ تاہم اُحد میں آپؓ کی شرکت کے بارے میں مؤرخین کا اختلاف ہے۔ باقی تمام غزوات میں شریک رہے۔ اتباع سنت میں بے مثال تھے۔ حتٰی کہ رسول اللہ ﷺ کو جہاں اپنی سواری سے نیچے اترتے دیکھا ہے آپؓ بھی اُس مقام پر پہنچ کر اپنی سواری سے نیچے اترتے۔ اور جہاں آپ ﷺ نے نماز پڑھی، آپؓ بھی وہاں نماز پڑھتے۔ آپ سے ٢٦٣٠احادیث روایت کی گئی ہیں۔ ٧٣ھ =٦٩٢ء کو مکہ معظمہ میں آپ نے وفات پائی([145])۔

### سند حدیث ٣: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبداللہ بن مسعودؓ

---

ومنهم زائغ عن الحق صدوق اللهجة قد جرى في الناس حديثه إذ كان مخذولا في بدعته مأمونا في روايته فهؤلاء عندي ليس فيهم حيلة إلا أن يؤخذ من حديثهم ما يعرف إذا لم يقو به بدعته ۔ [احوال الرجال، ابراہیم بن اسحاق السعدی الجوزجانی: ١١، حدیث اکیڈمی۔ فیصل آباد، پاکستان، ط ن]

بعض ایسے حق سے مائل لیکن سچا لہجہ اختیار کرنے والے جو بدعت کے ہوتے ہوئے بھی روایت میں مأمون ہوتے ہیں اُن کی روایت قبول کرنے کے بغیر چارہ نہیں جب تک اس کی روایت سے اس کی بدعت کی تقویت نہ ملتی ہو۔

([141]) [تہذیب التہذیب، ١١: ٣٠٥]؛ [وفیات الاعیان، ٦: ١٧٣]

([142]) الطبقات الکبیر، ٧: ٢٦١، ترجمہ: ٣٦٢٢

([143]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ٩: ١٩٦

([144]) الثقات لابن حبان، ٥: ٥٢٣، ترجمہ: ٦٠٤٣

([145]) أسد الغابۃ، ٣: ٣٣٦، ترجمہ: ٣٠٨٢

## ۸۔۱۔حماد:

ابو اسماعیل حماد بن ابی سلیمان مسلم، کوفی، صغار تابعین میں ہیں۔اشعریین کے ازاد کردہ غلام تھے۔فقیہ تھے۔سیدنا انسؓ بن مالک اور ابراہیم نخعی کے شاگرد رہے ہیں اور سفیان ثوری اور شعبہ جیسے کبار ثقات نے آپ سے روایت لی ہے۔آپ امام ابو حنیفہؒ کے شفیق استاد تھے۔اٹھارہ برس آپ کی صحبت میں رہے۔۱۲۰ھ کو فوت ہوئے([146])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

- عجلی نے آپ کے بارے میں کہاہے:"ثقة كان أفقه أصحاب إبراهيم"([147])
  (حماد بن ابی سلیمان) ثقہ تھے اور ابراہیم کے اصحاب میں سب سے زیادہ فقیہ تھے۔
- یحییٰ بن معین آپ کو مغیرہ سے بھی زیادہ پسند کرتے تھے([148])۔
- ابن ابی حاتم نے آپ کی وثاقت میں شعبہ کے حوالے سے آپ کو صدوق اللسان کہاہے([149])۔
- ابن حبان نے آپ کا شمار ثقات میں کیاہے([150])۔
- ابن شاہین([151]) بھی آپ کو ثقہ مانتے ہیں([152])۔

## ۹۔۲۔ابراہیم نخعی

ابراہیم بن یزید بن الاسود بن عمرو بن ربیعہ بن حارثہ بن سعد بن مالک، نخعی، ابو عمران، اعور، ۴۶ھ=۶۶۶ء کو پیدا ہوئے۔کوفہ میں رہائش پذیر تھے۔کبار تابعین میں سے تھے۔صدق و صلاح اور ورع و تقویٰ کے پیکر تھے۔شہرت سے متنفر تھے۔اپنے ماموں اسود اور علقمہ کے شاگرد رہے ہیں اور اعمش کے استاد۔ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ اور سیدنا انسؓ سے ملاقات ثابت ہے لیکن اُن سے روایت ثابت نہیں۔۹۶ھ=۷۱۵ء کو پچاس سال کی عمر میں وفات پائی([153])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

---

([146]) الطبقات الکبیر،۸: ۴۵۱،ترجمہ: ۳۳۲۴

([147])تاریخ الثقات للعجلی: ۱۳۱،ترجمہ: ۳۳۱

([148])تاریخ ابن معین(روایۃ الدوری)،یحییٰ بن معین البغدادی،۴: ۲۰۳،مرکز البحث العلمی واحیاء التراث الاسلامی۔مکۃ المکرمۃ،۱۳۹۹ھ=۱۹۷۹ء

([149])الجرح والتعدیل لابن محمد ابن ابی حاتم،۱: ۱۳۷،ترجمہ: ۱۷

([150])الثقات لابن حبان،۴: ۱۵۹

([151]) عمر بن احمد بن عثمان، ابن شاہین، ابو حفص، اہل بغداد میں سے تھے۔۲۹۷ھ=۹۰۹ء کو پیدا ہوئے۔اعلی پائے کے عالم تھے۔حافظ الحدیث تھے، تقریباً تین سو کتب اپنے ہاتھوں سے تحریر کیے ہیں۔۳۸۵ھ=۹۹۵ء کو وفات پاگئے۔[تاریخ بغداد،۱۱: ۲۶۵]

([152])تاریخ اسماء الثقات، عمر بن احمد المعروف بابن شاہین، الدار السلفیۃ۔کویت،۱۴۰۴ھ=۱۹۸۴ء

([153])الطبقات الکبیر،۸: ۳۸۸،ترجمہ: ۳۱۵۲

عجلی نے آپ کے متعلق کہا ہے: كوفي"، ثقة، وكان مفتي الكوفة هو والشعبي في زمانهما، وكان رجلًا صالحًا وفقيهًا متوقيًا([154])
آپ کوفی اور ثقہ تھے۔آپ اور امام شعبی اپنے اپنے زمانے میں کوفہ کے مفتی رہے ہیں۔آپ صالح، فقیہ اور متقی تھے۔
حافظ ابوزرعہ نے آپ کے بارے میں کہا ہے: علم من أعلام أهل الإسلام، وفقيه من فقهائهم([155])
اسلام کے نشانات میں سے ایک نشانی اور فقہا میں سے ایک فقیہ ہیں۔
ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([156])۔

## ۱۰۔۳۔علقمہ

علقمہ بن قیس بن عبداللہ النخعی قبیلہ مذحج سے تعلق رکھتے تھے۔آپ کبار تابعین میں سے تھے۔اسود بن یزید کے چچا تھے۔ابو شبل آپ کا اسم کنیہ تھا۔آپ لاولد تھے۔سیدنا عبداللہ بن مسعودؓ کے ساتھ صورت اور سیرت میں زیادہ مشابہت رکھتے ہیں۔قرآن کریم کی تلاوت حسن صوت کے ساتھ کیا کرتے تھے اور پانچ یا چھ دن میں قرآن پاک مکمل کیا کرتے تھے۔عابد، زاہد اور کوفہ کے چوٹی کے فقہا اور محدثین میں سے تھے۔۶۲ھ کو وفات پائی([157])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے اپنی کتاب "تاریخ الثقات" میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([158])۔
ابن ابی حاتم نے بھی آپ وثاقت کی ہے([159])۔
ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([160])۔

## ۱۱۔۲۔سیدنا عبداللہ بن مسعودؓ:

سیدنا عبداللہ بن مسعود بن غافل بن حبیب الهذلی کبار صحابہ میں سے تھے۔اوائل میں اسلام قبول کرنے والوں میں سے تھے۔اپنے متعلق یہ فرماتے تھے کہ میں چھٹا شخص تھا جو مشرف بہ اسلام ہوا۔ہم چھ کے علاوہ روئے زمین پر کوئی مسلمان نہیں تھا۔فاضل عاقل تھے۔رسول اللہ ﷺ کو بہت زیادہ قریب تھے۔آپؓ ہی نے رسول اللہ ﷺ کے بعد سب سے پہلے مکہ مکرمہ میں جہر سے قرآن کریم سنایا۔رسول اللہ ﷺ کے خادم خاص تھے۔حبشہ اور مدینہ منورہ دونوں جگہ ہجرت کی تھی۔بدر، احد، خندق اور بیعت رضوان میں آپ ﷺ کے ساتھ

---

([154])تاریخ الثقات للعجلی:۵۶، ترجمہ:۴۵

([155]) الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علیٰ اسئلۃ البرزعی، عبداللہ بن عبدالکریم ابوزرعۃ الرازی، ۳:۸۴۳، ترجمہ:۲۴، عمادۃ البحث العلمی بالجامعۃ الاسلامیۃ المدینۃ النبویۃ۔المملکۃ العربیۃ السعودیۃ، ۱۴۰۲ھ=۱۹۸۲ء

([156]) الثقات لابن حبان، ۴:۸، ترجمہ:۱۶۰۵

([157])الطبقات الکبیر، ۸:۲۰۷، ترجمہ:۲۷۰۹

([158])تاریخ الثقات للعجلی:۳۴۰، ترجمہ:۱۱۶۱

([159])الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶:۴۰۴، ترجمہ:۲۲۵۸

([160])الثقات لابن حبان، ۵:۲۰۷، ترجمہ:۴۵۵۹

شریک رہے۔ رسول اللہ ﷺ کی رحلت کے بعد کوفہ منتقل ہوئے جہاں سے سیدنا عثمانؓ کے عہد خلافت میں واپس آ گئے۔ مدینہ منورہ میں ۳۲ھ=۶۵۳ء کو تقریباً ۶۰ سال کی عمر میں وفات پائی([161])۔

## سند حدیث ۴: ابو حنیفہ از عطاء بواسطۂ چند اصحابِؓ رسول اللہ ﷺ از سیدنا عبداللہ بن رواحہؓ

### ۱۲۔۱۔ عطاء:

عطاء بن ابی رباح اسلم بن صفوان جلیل القدر تابعی، محدث اور فقیہ تھے۔ جَنَد [یمن] میں ۲۷ھ=۶۴۷ء کو پیدا ہوئے۔ مکہ معظمہ میں رہائش پذیر تھے اور وہیں ۱۱۴ھ=۷۳۲ء کو ۸۸ سال کی عمر میں وفات پائی([162])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے متعلق کہا ہے: "وَكَانَ ثِقَةً فَقِيهًا عَالِمًا كَثِيرَ الْحَدِيثِ" ([163])

آپ ثقہ، فقیہ، عالم اور کثیر الحدیث تھے۔

عجلی نے کہا ہے: "تابعي ثقةوكان مفتي أهل مكة في زمانه"([164])

آپ تابعی، ثقہ اور اپنے زمانے میں اہل مکہ کے مفتی تھے۔

ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین اور امام ابو زرعہ کے حوالے سے آپ کی توثیق کی ہے([165])

ابن حبان الثقات میں آپ کا تذکرہ ان الفاظ میں کرتے ہیں: "وَكَانَ من سَادَات التَّابِعين فقهًا وعلمًا وورعًا وفضلاً([166])"

آپ فقاہت، علم، ورع اور فضیلت میں تابعین کے سرداروں میں سے تھے۔

### ۱۳۔۲۔ سیدنا عبداللہ بن رواحہؓ:

سیدنا عبداللہ بن رواحہ بن ثعلبہ بن امرئ القیس انصاری خزرجی جلیل القدر صحابی ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ بیعت عقبہ، بدر، احد، احزاب، حدیبیہ، خیبر اور عمرۃ القضاء وغیرہ میں شریک رہے۔ شعراء اسلام میں سے تھے سیدنا ابو الدرداءؓ کا اخیافی بھائی اور سیدنا نعمان بن بشیرؓ کے ماموں تھے۔ ۸ھ=۶۲۹ء کو غزوہ موتہ میں جان نثاری کے ساتھ لڑتے ہوئے جام شہادت نوش کی([167])۔

ملاحظہ: یہ حدیث مرسل ہے کیونکہ عطاء بن ابی رباح تابعی نے جن صحابہؓ سے یہ حدیث روایت کی ہے اُن کا نام ذکر نہیں کیا ہے لیکن یہ صحتِ حدیث کے لیے نقصان دِہ نہیں کیونکہ تمام صحابہؓ کے بارے میں محدثین کا اصول ہے: **الصحابة كلهم عدول**([168])

---

([161])اسد الغابۃ ۳: ۳۸۱، ترجمہ: ۳۱۸۲

([162])الطبقات الکبیر، ۸: ۲۸، ترجمہ: ۲۳۶۸

([163])الطبقات الکبیر، ۸: ۲۹

([164])تاریخ الثقات للعجلی: ۳۳۲، ترجمہ: ۱۱۲۷

([165]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۶: ۳۳۰، ترجمہ: ۱۸۳۹

([166])الثقات لابن حبان، ۵: ۱۹۸، ترجمہ: ۴۵۲۴

([167])اسد الغابہ، ۳: ۲۳۵، ترجمہ: ۲۹۴۳

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین سارے کے سارے عادل ہیں۔اور صحابہؓ سے روایت کرنے والے راوی عطاء بن ابی رباح بھی ثقہ ہیں اس لیے سند حدیث پر کوئی اعتراض نہیں کیا جا سکتا نیز امام مالکؒ، امام ابو حنیفہؒ اور امام احمدؒ بن حنبل کے مشہور قول کے مطابق حدیث مرسل حجت ہے([169])۔

اس حدیث کے کئی شواہد ہیں جیسے معاویہ بن الحکم السلمی کی حدیث:۳۳۔(۵۳۷)جو امام مسلم نے باب تحریم الکلام فی الصلوٰۃ میں ذکر کی ہے([170])۔امام محمدؒ نے اس حدیث کو کتاب الآثار ۱:۳۶۶ میں بہ رقم:۵۷۴ ذکر کیا ہے۔

## سند حدیث ۵:ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدہ از سیدنا بریدہؓ بن الحصیب

علقمہ بن مرثد کا تذکرہ سند حدیث:۲ میں کیا گیا ہے۔

### ۱۴۔۱۔ابن بریدہ

سلیمان بن بریدہ بن الحُصیب الاسلمی سیدنا عمر فاروقؓ کے زمانۂ خلافت میں پیدا ہوئے تھے۔کبار تابعین میں سے تھے۔آپ نے اپنے والد سیدنا بریدہؓ، عمران بن حصین اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ سے احادیث لی ہیں۔آپ عبداللہ بن بریدہ کے جڑواں بھائی ہیں لیکن اُن سے زیادہ ثقہ مانے جاتے تھے۔۱۰۵ھ کو تقریباً ۹۰ سال کی عمر میں وفات پائی([171])۔

ابن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([172])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

---

([168]) امام خطیب بغدادی نے اپنی شہرۂ آفاق کتاب "الکفایۃ فی علم الروایۃ میں صحابہ کرام کی تعدیل کے بارے میں لکھا ہے:كُلُّ حَدِيثٍ اتَّصَلَ إِسْنَادُهُ بَيْنَ مَنْ رَوَاهُ وَبَيْنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ , لَمْ يَلْزَمِ الْعَمَلُ بِهِ إِلَّا بَعْدَ ثُبُوتِ عَدَالَةِ رِجَالِهِ , وَيَجِبُ النَّظَرُ فِي أَحْوَالِهِمْ , سِوَى الصَّحَابِيِّ الَّذِي رَفَعَهُ إِلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ , لِأَنَّ عَدَالَةَ الصَّحَابَةِ ثَابِتَةٌ مَعْلُومَةٌ بِتَعْدِيلِ اللَّهِ لَهُمْ وَإِخْبَارِهِ عَنْ طَهَارَتِهِمْ , وَاخْتِيَارِهِ لَهُمْ فِي نَصِّ الْقُرْآنِ"

ہر وہ حدیث جو راوی اور رسول اللہ ﷺ کا درمیانی سلسلہ متصل ہو اس حدیث پر تب تک عمل واجب نہیں جب تک اس کے تمام رواۃ کی عدالت ثابت نہ ہو جائے۔ان تمام رواۃ کے احوال کا جائزہ لینا ضروری ہے۔سوائے صحابہ کرامؓ کے جنہوں نے روایت کا اتصال رسول اللہ ﷺ تک کی ہو کیوں کہ صحابہ کرامؓ کی عدالت اللہ تعالی تعالی کی طرف سے نص قرآنی سے ثابت ہے۔اللہ تعالی نے خود ان کی تطہیر کی ہے۔[الکفایۃ فی علم الروایۃ،ابو بکر احمد بن علی الخطیب البغدادی:۴۶،المکتبۃ العلمیہ۔المدینۃ المنورۃ،ط ن]

([169])شرح نخبۃ الفکر،ملا علی قاری:۴۰۶،دار الارقم،بیروت۔لبنان،ط ن[ملا علی قاری نے لکھا ہے:"وقال مالك في المشهور عنه، وأبو حنيفة، وأصحابه، وغيرهم من أئمة / العلماء كأحمد في المشهور عنه: أنه صحيح يحتج به، بل حكى ابن جرير إجماع التابعين بأسرهم على قبوله، وأنه لم يأت عن أحد منهم إنكاره، ولا عن أحد من الأئمة بعدهم، إلى رأس المئتين"

امام مالکؒ، امام ابو حنیفہؒ اور امام احمدؒ بن حنبل کے مشہور قول کے مطابق حدیث مرسل صحیح اور قابل احتجاج ہے بلکہ ابن جریر نے اس کی قبولیت پر تابعین کا اجماع نقل کیا ہے اور کہا ہے کہ دوسری صدی ہجری کے اوائل تک کسی نے بھی مرسل کی حجیت کا انکار نہیں کیا تھا۔]

([170])الصحیح المسلم،کتاب المساجد و مواضع الصلوٰۃ(۵)،باب تحریم الکلام فی الصلوٰۃ(۷)،ح:۵۳۷

([171]) الطبقات الکبیر،۹:۲۲۰،ترجمہ:۳۹۴۰

([172])تاریخ ابن معین[روایۃ عثمان الدارمی]،یحییٰ بن معین البغدادی:۱۱۷،ترجمہ:۳۶۱،دار المأمون للتراث۔دمشق،ط ن

عجلی فرماتے ہیں: "تابعي ثقة وهو أكبر من أخيه عبد الله"([173])

تابعی ہیں اور ثقہ ہیں اور اپنے بھائی عبد اللہ سے بڑے ہیں۔

ابن ابی حاتم نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([174])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([175])۔

## ۱۵۔ ۲۔ سیدنا بُریدہ بن الحُصَیبؓ

سیدنا بریدہ بن الحصیب بن عبد اللہ بن الحارث، ابو عبد اللہ الاسلمی صحابیٔ رسول ہیں۔ ہجرت کے بعد مشرف بہ اسلام ہوئے۔ احُد، حدیبیہ وغیرہ میں شریک رہے۔ مدینہ منورہ میں سکونت پذیر تھے پھر بصرہ منتقل ہوئے۔ وہاں اپنے لیے گھر بنایا۔ پھر جہاد کی خاطر خراسان گئے اور مرو میں اقامت اختیار کی اور بالآخر وہیں آپؓ کا انتقال ہو گیا([176])۔

## سند حدیث ۶: ابو حنیفہ از عبد الرحمٰن بن ہرمز الاعرج از سیدنا ابو ہریرہؓ

## ۱۶۔ ا۔ عبد الرحمٰن بن ہرمز الاعرج

عبد الرحمٰن بن ہرمز (ہا اور میم کے ضمہ کے ساتھ) المدنی، اعرج سے معروف، حافظ، قاری، اور انساب عرب کے ماہر تھے۔ آزاد کردہ غلام تھے۔ سیدنا ابو ہریرہؓ سے روایت کرتے تھے۔ ابو داؤد آپ کی کنیت تھی۔ مدینہ سے اسکندریہ چلے گئے اور وہاں قیام پذیر ہوئے اور بالآخر اسکندریہ ہی میں ۱۱۷ھ=۷۳۵ء کو وفات پائی([177])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد آپ کے متعلق کہتے ہیں: "وَكَانَ ثِقَةً كَثِيرَ الْحَدِيثِ"([178])

آپ ثقہ اور کثیر الحدیث ہیں۔

عجلی لکھتے ہیں: "مدني تابعي ثقة"([179])

ابن ابی حاتم نے آپ کو ثقہ کہا ہے([180])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([181])۔

---

([173]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۰۰، ترجمہ: ۶۰۴

([174]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۴: ۱۰۲، ترجمہ: ۴۵۸

([175]) الثقات لابن حبان، ۴: ۳۰۳، ترجمہ: ۳۰۱۵

([176]) اسد الغابہ، ۱: ۳۶۷، ترجمہ: ۳۹۸

([177]) الطبقات الکبیر ۷: ۲۷۹، ترجمہ: ۱۷۱۸

([178]) نفس مصدر

([179]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۰۰، ترجمہ: ۹۹۸

([180]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۵: ۲۷۹، ترجمہ: ۱۴۰۸

## ۱۷-۲-سیدنا ابو ہریرہؓ

سیدنا ابو ہریرہؓ مشہور صحابی ہیں۔ قبیلہ دوس سے تعلق رکھتے تھے۔ آپ کے اصل نام کے بارے میں بہت زیادہ اختلاف پایا جاتا ہے۔ خیبر کی سال مشرف بہ اسلام ہوئے۔ رسول اللہ ﷺ نے آپ کا نام تبدیل کیا۔ امام بخاری کے نزدیک آپ کا نام عبد اللہ تھا لیکن اکثر کے نزدیک عبد الرحمٰن بن صخر تھا۔ اصحاب صفی میں سے تھے۔ علم کی رغبت کی وجہ سے رسول اللہ ﷺ کے سفر و حضر کے رفیق اور ملازم تھے۔ ان کی مرویات کی تعداد ۵۳۷۴ ہے۔ عمر فاروق کے دور میں بحرین کے گورنر رہے پھر معزول کر دیے گئے۔ ۸۰۰ کے قریب آپ کے شاگرد تھے۔ مدینہ میں ۵۹ھ=۶۷۹ء کو وفات پائی([182])۔

**سند حدیث ۷: ابو حنیفہ از ابو الزبیر از سیدنا جابرؓ**

## ۱۸-۱-ابو الزبیر

ابو الزبیر محمد بن مسلم بن تَدرُس مکی، حکیم بن حزام کا آزاد کردہ غلام تھے۔ تابعین میں سے تھے۔ علم حدیث کے بڑے عالم تھے۔ امام ابو حنیفہ، امام مالک، سفیان ثوری، سفیان بن عیینہ اور شعبہ وغیرہ کے استاد تھے اور عطاء بن ابی رباح کے شاگرد تھے۔ ۱۲۶ھ=۷۴۳ء یا ۱۲۸ھ کو وفات پائی([183])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد آپ کے متعلق کہتے ہیں: "وَكَانَ ثِقَةً كَثِيرَ الْحَدِيثِ"([184])

آپ ثقہ اور کثیر الحدیث ہیں۔

ابن معین سے آپ اور محمد بن المنکدر([185]) کے متعلق پوچھا گیا تو جواب میں فرمایا: "ثقتان" ([186])۔ دونوں ثقہ ہیں۔

عجلی نے کہا ہے: "محمد بن مسلم أبو الزبير المكي تابعي ثقة"([187])

محمد بن مسلم ابو الزبیر مکی تابعی ثقہ ہیں۔

ابن ابی حاتم نے کہا: "يكتب حديثه ولا يحتج به وهو أحب إلي من ابی سفيان"([188])

---

([181]) الثقات لابن حبان، ۵: ۱۰۷، ترجمہ: ۴۰۷۸

([182]) اسد الغابہ، ۶: ۳۱۳، ترجمہ: ۶۳۲۶

([183]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۲، ترجمہ: ۲۴۰۱

([184]) نفس مصدر

([185]) محمد بن المنکدر بن عبد اللہ بن الہُدَیر، ابو عبد اللہ، قرشی، تیمی، مدنی تابعی ہیں۔ ورع و تقویٰ میں اونچا مقام رکھتے تھے۔ سفیان ثوری، شعبی اور عمرو بن دینار کے استاد تھے۔ ۱۳۰ھ یا ۱۳۱ھ کو مدینہ منورہ میں وفات پائی۔ الطبقات الکبیر ۷: ۴۴۰، ترجمہ: ۱۸۹۲

([186]) تاریخ ابن معین [روایۃ عثمان الدارمی]، یحییٰ بن معین البغدادی: ۲۰۳، ترجمہ: ۷۴۹

([187]) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۱۳، ترجمہ: ۱۵۰۲

آپ کے حدیث لکھی جاتی ہیں لیکن ان سے استدلال نہیں کیا جاتا اور آپ مجھے سفیان سے زیادہ محبوب ہیں۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے اور کہا ہے کہ جس نے بھی آپ پر قدح کیا ہے اس نے آپ کے ساتھ انصاف کا برتاؤ نہیں کیا([189])۔

ابن عدی نے آپ کی وثاقت کی ہے اور کہا کہ آپ کی وثاقت کے لیے یہ کافی ہے کہ امام مالکؒ جیسی شخصیت آپ کی روایت کو قبول کرتے ہیں حالانکہ امام مالکؒ صرف ثقات کی روایت قبول کرتے ہیں۔ آپ بذات خود ثقہ ہیں البتہ بعض ضعفا آپ سے روایت کرتے ہیں۔ مزید فرماتے ہیں:"وهو صدوق وثقة لا بأس به"([190])

آپ صدوق اور لا بأس بہ ہیں۔

## ۱۹۔۲۔ سیدنا جابر بن عبداللہؓ

سیدنا جابر بن عبداللہ بن عمرو بن حرام انصاری، سلمی، جلیل القدر صحابی ہیں۔ ۱۶ق ھ=۶۰۷ء کو پیدا ہوئے۔ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ۱۹ غزوات میں شریک ہوئے۔ آخری عمر میں آپ کی بینائی چلی گئی۔ مکثرین حدیث میں سے ہیں۔ باپ بیٹا دونوں صحابی ہیں۔ صحیحین میں ان کی "۱۵۴۰" روایات ہیں۔ ۹۴ سال کی عمر میں ۷۸ھ=۶۹۷ء کو وفات پائی([191])۔

## سند حدیث۸: ابو حنیفہ از ابو الزبیر از سیدنا جابرؓ بحوالہ سیدنا ابو سعید الخدریؓ

ابو الزبیر اور سیدنا جابرؓ کا تذکرہ سند حدیث:۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## ۲۰۔۱۔ سیدنا ابو سعید الخدریؓ

سیدنا سعدؓ بن مالک بن شیبان بن عبید بن ثعلبہ بن الابجر جو خدرہ بن عوف ہیں کی طرف نسبت کی وجہ سے الخدری کہلاتے ہیں، اصل نام کی بنسبت اسم کنیہ "ابو سعید" سے زیادہ مشہور ہیں۔ ۱۲ق ھ=۶۱۳ء کو پیدا ہوئے۔ جلیل القدر صحابی ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کی صحبت میں اکثر و بیشتر حاضر رہتے۔ مکثرین حدیث میں سے ہیں۔ آپ کی مرویات کی تعداد ۱۱۷۰ ہے۔ ۱۲ غزوات میں حصہ لیا۔ ۷۴ھ=۶۹۳ء کو مدینہ منورہ میں وفات پائی([192])۔

## سند حدیث۹: ابو حنیفہ از عبدالکریم بن ابی المخارق از طاؤس از سیدنا ابن عمرؓ

**سیدنا عبداللہ بن عمر** رضی اللہ عنہما کا تذکرہ سند حدیث:۲ میں کیا گیا ہے۔

## ۲۱۔۱۔ عبدالکریم بن ابی المخارق

---

([188]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۴۷، ترجمہ: ۳۱۹

([189]) الثقات لابن حبان ۵: ۳۵۱، ترجمہ: ۵۱۶۵

([190]) الکامل فی ضعفاء الرجال، ابو احمد بن عدی الجرجانی، ۲۸۶:۷۔ ۲۹۳، ترجمہ: ۱۶۲۹، الکتب العلمیۃ۔ بیروت، لبنان، ۱۴۱۸ھ=۱۹۹۷ء

([191]) اسد الغابۃ، ۱: ۴۹۲، ترجمہ: ۶۴۷

([192]) اسد الغابۃ ۲: ۴۵۱، ترجمہ: ۲۰۳۶

ابوامیہ عبدالکریم بن ابی المخارق (میم کے پیش کے ساتھ) بن قیس یا طارق، بصری، مکہ مکرمہ میں رہائش پذیر تھے۔ سیدنا انس بن مالکؓ، مجاہد اور سعید بن جبیر ([193]) وغیرہ کے شاگرد تھے اور امام ابو حنیفہ، مالک، حماد، سفیان ثوری اور سفیان بن عیینہ کے استاد تھے۔ فقہاء علماء میں سے تھے۔ آپ کے بارے میں اِرجاء کا کہا گیا ہے۔ ۱۲۷ھ کو وفات پائی ([194])۔

## ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

یحییٰ بن معین نے آپ کو ضعیف اور لیس بشیء کہا ہے ([195])۔

جوزجانی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ''غیر ثقة فرحم الله ([196])

اللہ تعالیٰ اس پر رحم کرے، غیر ثقہ تھا۔

ابوداؤد نے انہیں مرجیۃ البصرہ کہا ہے ([197])۔

ابن ابی حاتم نے آپ کو ضعیف الحدیث کہا ہے ([198])۔

ابن ابی حاتم نے ایوب سختیانی ([199]) کے حوالے سے کہا ہے کہ اُن سے ابوالمخارق کے متعلق پوچھا گیا تو کہا: يرحمه الله كان غير ثقة ([200])۔ اللہ تعالیٰ اس پر رحم کرے، غیر ثقہ تھا۔ سائل کے وجہ پوچھنے پر کہا: مجھ سے عکرمہ ([201]) کے مرویات سننے کے بعد خود کی طرف منسوب کر کے کہا کرتے تھے حدثني عکرمة۔ یعنی یہ روایات مجھے عکرمہ نے بیان کی ہیں۔

امام ابوحاتم نے کہا ہے: ضعيف الحديث ([202])

ابن عدی نے کہا ہے: والضعف بين على كل ما يرويه ([203])

---

([193]) سعید بن جبیر بن ہشام، ابو عبداللہ، الاسدی، الکوفی تابعین میں سے ہیں۔ حبشی الاصل تھے۔ ۴۵ھ کو پیدا ہوئے تھے۔ حجاج بن یوسف الثقفی نے آپ کو انچاس سال کی عمر میں ۹۴ھ یا ۹۵ھ کو قتل کروایا تھا۔ [ الطبقات الکبیر، ۸: ۳۷۴، ترجمہ: ۳۱۴۴]

([194]) الطبقات الکبیر، ۹: ۲۵۱، ترجمہ: ۴۰۲۵۔ التاریخ الکبیر، ۶: ۸۹، ترجمہ: ۱۷۹۷

([195]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدارمی: ۱۸۶، ترجمہ: ۶۸۱

([196]) احوال الرجال: ۱۶۱

([197]) سوالات ابی عبید، ابوداؤد سلیمان بن اشعث سجستانی: ۲۹۲، ترجمہ: ۴۲۴، عمادۃ البحث العلمی بالجامعۃ الاسلامیۃ، مدینۃ منورۃ، ۱۴۰۳ھ=۱۹۸۳ء

([198]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۶: ۶۰، ترجمہ: ۳۱۱

([199]) ایوب بن ابی تمیمہ کیسان، سختیانی (سین کے زبر کے ساتھ)، ابو بکر، بصرہ کے تابعین میں سے علم حدیث کے بڑے عالم اور فقیہ تھے۔ سیدنا انسؓ، سعید بن جبیر اور جابر بن عبداللہ کو دیکھ چکے تھے۔ ۱۳۱ھ کو ۶۳ سال کی عمر میں وفات پائی۔ [الطبقات الکبیر ۹: ۲۴۶، ترجمہ: ۴۰۲۱]

([200]) نفس مصدر

([201]) عکرمہ بن عبداللہ بربری، مدنی، سیدنا ابن عباسؓ کے غلام تھے۔ ۲۵ھ=۶۴۵ء کو پیدا ہوئے۔ تابعی تھے۔ علم وورع کے پیکر تھے۔ علم تفسیر اور مغازی کے بڑے عالم تھے۔ ۱۰۵ھ=۷۲۳ء کو مدینہ منورہ میں وفات پائی۔ [ الطبقات الکبیر ۷: ۲۸۲، ترجمہ: ۱۷۲۹]

([202]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۶: ۶۰، ترجمہ: ۳۱۱

([203]) الکامل فی ضعفاء الرجال، ابو احمد بن عدی الجرجانی، ۷: ۴۱، ترجمہ: ۱۴۹۶، الکتب العلمیۃ، بیروت۔ لبنان، ۱۴۱۸ھ=۱۹۹۷ء

آپ کے سارے مرویات میں ضعف ہے۔
لیکن ان سب کے باوجود حافظ ذہبی نے آپ کے بارے میں کہاہے: "ضَعِيف تَرَكه بَعضهم روى لَهُ البُخَارِيّ تَعْلِيقا وَمُسلم مُتَابعَة وهذا يدل على أنه ليس بمطرح"(204)۔
یہ (عبدالکریم بن ابی المخارق) ضعیف ہیں اور بعض کے نزدیک متروک بھی ہیں تاہم امام بخاری نے آپ سے تعلیقاً اور امام مسلم نے آپ سے متابعتاً روایات لی ہیں اور شیخین کا آپ سے روایات قبول کرنا اس بات کی دلیل ہے کہ آپ بالکلیہ متروک نہیں ہیں۔

## ۲۲۔۲۔طاؤس

ابو عبد الرحمٰن، طاؤس بن کیسان، یمانی، حِمیَری اجلہ تابعین میں سے ہیں۔ فقیہ اور زاہد ہیں۔ ہمدان یا فارس والوں کے آزاد کردہ غلام تھے۔ محدثین نے آپ کے جلالتِ شان، امامت وسیادت اور حفظ واتقان پر اتفاق کیا ہے پچاس تک صحابہؓ کرام کو دیکھنے کا شرف حاصل کیا ہے۔ مستجاب الدعوات تھے۔ ۱۰۶ھ کو مکہ المکرمہ میں وفات پائے(205)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے آپ کے متعلق کہاہے: " تابعي ثقة"(206)
ابن معین سے بھی جب آپ کے بارے میں پوچھا گیا تو فرمایا: ثقہ ہیں(207)۔
حافظ ابو زرعہ نے بھی آپ کو ثقہ کہاہے(208)۔
ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیاہے(209)۔
ملاحظہ: مرتکبِ کبائر کی عدمِ اکفار کے متعلق صحیحین میں متعدد احادیث منقول ہیں(210)۔

### سند حدیث ۱۰: ابو حنیفہ از عبداللہ بن حبیبۃ از سیدنا ابو الدرداءؓ

## ۲۳۔۱۔عبداللہ بن حبیبۃ

زیر نظر نسخے میں اس راوی کا نام عبداللہ بن حبیبہ ہے لیکن تلاش بسیار کے بعد بھی اسی نام سے کوئی راوی نہیں ملا۔ اصل میں ان کا نام عبداللہؓ بن ابی حبیبہ ہے۔ اور مذکورہ بالا روایت اسی سند کے ساتھ مسانید امام اعظم، امام محمد بن الحسن الشیبانی کی کتاب الآثار اور امام ابو یوسف کی کتاب

---

(204) میزان الاعتدال فی نقد الرجال، ابو عبد اللہ محمد بن محمد بن عثمان الذہبی، ۲: ۶۴۶، دار المعرفۃ بیروت۔ لبنان، ۱۳۸۲ھ-۱۹۶۳ء
(205) التاریخ الکبیر، محمد بن اسمٰعیل البخاری، ۴: ۳۶۵، ترجمہ: ۳۱۶۵، دائرۃ المعارف العثمانیۃ، حیدر آباد۔ دکن، ط۔ن
(206) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۳۴، ترجمہ: ۷۲۰
(207) تاریخ ابن معین [روایۃ عثمان الدارمی]: ۱۱۷، ترجمہ: ۳۵۸
(208) الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علیٰ اسئلۃ البرزعی، ۳: ۸۸۳، ترجمہ: ۳۱۲
(209) الثقات لابن حبان، ۴: ۳۹۱، ترجمہ: ۳۵۱۱
(210) الصحیح البخاری، کتاب الصلوٰۃ (۷)، باب فضل استقبال القبلۃ (۲۸)، حدیث: ۳۹۱، الصحیح المسلم، کتاب الحدود (۲۹)، باب (۱۰)، حدیث: ۱۷۰۹

"الآثار" میں مذکور ہے جس میں اس راوی کا نام عبد اللہ بن ابی حبیبۃ بن الازعر انصاری ہے۔ رسول اللہ ﷺ کے اصحاب میں سے ہیں اور سیدنا زبیر بن العوامؓ کے آزاد کردہ غلام تھے ([211])۔

## ۲۴۔ ۲۔ سیدنا ابوالدرداءؓ

سیدنا ابوالدرداء کا اصل نام عویمر بن عامر یا عویمر بن قیس بن زید ہے۔ جلیل القدر صحابہؓ میں شمار ہوتے ہیں۔ تاخیر سے اسلام قبول کرنے کی وجہ سے غزوۂ بدر میں شریک نہیں ہوئے تھے۔ رسول اللہ ﷺ نے آپؓ اور سیدنا سلمان فارسیؓ کے نزدیک رشتۂ مواخات قائم فرمایا تھا۔ خلیفۂ سوم سیدنا عثمانؓ بن عفان کے عہد خلافت میں دمشق میں ۳۲ھ کو وفات پاگئے ([212])۔

## سند حدیث ۱۱: ابو حنیفہ از الحارث از ابو مسلم خولانی از سیدنا معاذؓ

## ۲۵۔ ۱۔ الحارث

ابو ہند الحارث بن عبد الرحمٰن الہمدانی الدالانی الکوفی امام ابو حنیفہؒ کے بالذات اساتذہ میں سے ہیں۔ آپ نے ضحاک بن مزاحم اور ابو الجُلاس سے روایت لی ہیں اور امام ابو حنیفہ، ہارون بن صالح الہمدانی اور محمد بن قیس الاسدی نے آپ سے روایات لی ہیں۔ حافظ ابن حجر نے طبقہ سابعہ میں آپ کا شمار کیا ہے اور اُن کے ہاں آپ کا مرتبہ مقبول ہے ([213])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے ([214])۔

## ۲۶۔ ۲۔ ابو مسلم الخولانی

عبد اللہ بن ثُوَب یا ثُوب یا اَثوب بوزن احمر، ابو مسلم الخولانی مشہور تابعی ہیں۔ سیدنا ابو بکر صدیقؓ، سیدنا عمر فاروقؓ اور سیدنا معاذ بن جبلؓ سے ملاقات کا شرف حاصل کیا ہے۔ رسول اللہ ﷺ کی زیارت کے لیے سفر کیا لیکن آپ ﷺ کی صحبت کو نہ پاسکے۔ یزید بن معاویہؓ کے دور خلافت میں ۶۲ھ میں وفات پائی ([215])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "وکان ثقة([216])"

امام عجلی آپ کے بارے میں کہتے ہیں: ثقة من كبار التابعين و عبادهم([217])"

---

([211]) [الطبقات الکبیر، ۶: ۵۵۹، ترجمہ: ۱۴۰۴]، [اسد الغابۃ، ۳: ۲۱۰، ترجمہ: ۲۸۸۸]

([212]) [الطبقات الکبیر، ۴: ۳۵۱، ترجمہ: ۶۶۴]، [اسد الغابۃ، ۴: ۳۰۶، ترجمہ: ۴۱۴۲]

([213]) التاریخ الکبیر، ۹: ۸۰، ترجمہ: ۱۷۷۔ الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۹: ۴۵۳، ترجمہ: ۲۳۱۴

([214]) الثقات لابن حبان، ۶: ۱۷۵، ترجمہ: ۷۲۳۲

([215]) الطبقات الکبیر، ۹: ۴۵۱، ترجمہ: ۴۶۶۳

([216]) نفس مصدر

کبار تابعین اور عبادت گذاروں میں سے ثقہ تابعی ہیں۔

ابن ابی حاتم نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([218])۔

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ اپنی کتاب "الثقات" میں کیا ہے([219])۔

## ۲۷۔۳۔سیدنا معاذ بن جبلؓ

سیدنا معاذؓ بن جبل بن عمرو بن اوس خزرجی انصاری جلیل القدر صحابی ہیں۔فقیہ اور صاحب فتویٰ تھے۔نہایت خوش صورت اور خوش سیرت تھے۔۲۰ق ھ=۶۰۳ء کو پیدا ہوئے تھے۔۱۲سال کی عمر میں اسلام قبول کیا تھا۔آپ حلال اور حرام کے بہت بڑے عالم تھے۔بدر،اُحد اور دیگر غزوات میں شریک ہوئے تھے۔رسول اللہ ﷺ نے آپ اور سیدنا عبداللہ بن مسعودؓ کے درمیان مواخات کا رشتہ قائم فرمایا تھا۔رسول اللہ ﷺ نے آپ کو معلم کی حیثیت سے یمن بھیجا تھا آپ کے کل مرویات ۱۵۷ ہیں ۔۱۸ھ=۶۷۹ء کو ۲۸ سال کی عمر میں وفات پائی([220])۔

## سند حدیث ۱۲: حماد از ابو حنیفہ از ابو مالک الاشجعی از ربعی بن حراش از سیدنا حذیفہ بن الیمانؓ

## ۲۸۔۱۔حماد

ابو اسماعیل حماد،امام ابو حنیفہ نعمان بن ثابت کے فرزند ہیں۔فقہ و حدیث کے علوم اپنے والد گرامی سے حاصل کیے۔اپنے والد کے مذہب پر تھے۔امانت و دیانت میں بے مثل تھے۔اہل خیر و صلاح میں سے تھے۔امام صاحبؒ کے حیات ہی میں فتویٰ دیا کرتے تھے۔۱۷۶ھ کو ذیقعدہ کے مہینے میں وفات پا گئے([221])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن ابی حاتم نے ان کا تذکرہ کیا ہے اور ان پر کوئی جرح نہیں کی ہے جو اُن کے عادل ہونے پر دلالت کرتی ہے([222])۔

تاہم ابن عدی نے آپ کے متعلق کہا ہے:"لاأعلم له رواية مستوية([223])"

آپ کا کوئی درست روایت مجھے معلوم نہیں۔

ابو عبداللہ الصیمری نے آپ کے بارے میں کہا: وَكَانَ الْغَالِب عَلَيْهِ الدّين والورع والزهد مَعَ علم بالفقه وَكِتَابَة للْحَدِيث([224])

---

([217]) تاریخ الثقات للعجلی:۵۱۱،ترجمہ:۲۰۴۳

([218])الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم،۵:۲۰،ترجمہ:۹۰

([219]) الثقات لابن حبان،۵:۱۸،ترجمہ:۳۶۲۴

([220]) اسد الغابۃ،۵:۱۸۷،ترجمہ:۴۹۶۰

([221]) وفیات الاعیان،۲:۲۰۵،ترجمہ:۲۰۴

([222]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم،۳:۱۴۹،ترجمہ:۶۵۲

([223]) الکامل فی ضعفاء الرجال،۳:۳۴،ترجمہ:۴۳۰

([224]) اخبار ابی حنیفۃ واصحابہ:۱۵۸

علم فقہ اور کتابت حدیث کے ساتھ ساتھ آپ پر دین داری اور زہد وورع کا بھی غلبہ تھا۔

قاضی شریک بن عبد اللہ کے سامنے ایک معاملے میں بطور گواہ پیش ہوئے تو آپ نے کہا: وَاللہ إِنَّكَ لعفيف الْبَطن والفرج خِيَار مُسلم[225]

اللہ کی قسم! آپ خوراک اور شرم گاہ دونوں کے معاملے میں پاک دامن ہیں اور بہترین مسلمان ہیں۔

ابن خلکان نے آپ کے بارے میں کہا: وكان من الصلاح والخير على قدم عظيم[226]

آپ خیر وصلاح کے اعلیٰ مقام پر فائز تھے۔

## ۲۹۔۲۔ابومالک الاشجعی

ابومالک، سعد بن طارق الاشجعی کوفہ کے رہنے والے ہیں۔اپنے والد اور کثیر بن مدرک سے سماع کی ہے اور آپ سے عبدالواحد بن یزید اور مروان الفزاری، سفیان اور شعبہ نے روایات لی ہیں[227]۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے آپ کے بارے میں کہاہے: "كوفي تابعي ثقة وكان أبوه من أصحاب النبي صلى الله عليه وسلم، روى عن أبيه[228]"

(ابومالک الاشجعی) کوفی، تابعی اور ثقہ ہیں اور آپ کے والد رسول اللہ ﷺ کے اصحاب میں سے ہیں۔ آپ نے اپنے والد سے روایت لی ہے۔

ابن ابی حاتم نے کہاہے: "أبو مالك الاشجعي صالح الحديث يكتب حديثه[229]"

ابومالک الاشجعی صالح الحدیث ہیں۔ آپ کے احادیث لکھے جائیں گے۔

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیاہے[230]۔

## ۳۰۔۳۔ربعی بن حراش

رِبعی بن حِراش بن جحش بن عمرو، غطفانی، کوفی، تابعی ہیں۔ سیدنا علی[231] کرم اللہ وجہہ، سیدنا عمر فاروقؓ اور سیدنا حذیفہ بن الیمانؓ کو دیکھا تھا اور اُن سے روایت لی ہیں۔ زندگی میں کبھی جھوٹ نہیں بولا۔ حجاج بن یوسف کے دور میں ۱۰۱ھ میں وفات پائی[232]۔

---

[225] نفس مصدر

[226] وفیات الاعیان، ۲:۲۰۵

[227] الطبقات الکبیر ۵:۱۷۲، ترجمہ: ۸۴۱

[228] تاریخ الثقات للعجلی: ۱۷۹، ترجمہ: ۵۱۹

[229] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۴:۸۶، ترجمہ: ۳۷۸

[230] الثقات لابن حبان، ۴:۲۹۴، ترجمہ: ۲۹۷۹

[231] علی بن ابی طالب الہاشمی، نبی کریم ﷺ کے چچازاد بھائی اور داماد اور اولین مسلمانوں میں سے ہیں۔ آپؓ نے، ابو بکر، عمر بن خطاب رضی اللہ عنہما سے علم حاصل کیا۔ آپ کے شاگردوں میں ابرہیم بن محمد اور ابراہیم بن عبداللہ شامل ہیں۔ آپ ایک بہادر اور نامور سپہ سالار تھے۔ ۴۰ھ کو مدینہ منورہ میں فوت ہوئے۔ [اسد الغابۃ، ۴:۸۷، ترجمہ: ۳۷۸۹]

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد آپ کے متعلق لکھتے ہیں: "وكان ثِقَة"[233]

عجلی نے آپ کے بارے میں کہاہے: ربعي بن حِرَاش كوفي تَابِعِيّ ثِقَة من كبار التَّابِعين[234]

ربعی بن حراش کوفی کبار تابعین میں سے ہیں اور ثقہ ہیں۔

ابن حبان نے آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے[235]۔

## ۳۱۔۴۔ سیدنا حذیفہؓ بن الیمان

سیدنا حذیفہ بن الیمان (حِسل یا حُسیل) بن جابر، ابو عبداللہ، عبسی جلیل القدر صحابیؓ ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کے رازدان تھے۔ سیدنا عمرؓ کے دور میں مدائن کے گورنر مقرر کیے گئے تھے۔ آپ کے مرویات کی تعداد ۲۲۵ ہے۔ ۳۶ھ=۶۵۶ء کو کوفہ میں وفات پائی[236]۔

### سند حدیث ۱۳: ابو حنیفہ و مِسعر از یزید از بعضے از صحابہؓ

## ۳۲۔۱۔ مِسعر

ابو سلمہ، مسعر (میم کے کسرہ کے ساتھ) بن کدام (کاف کے کسرہ اور دال کی تخفیف کے ساتھ) بن ظُہیر بن عبداللہ کوفی نہایت عبادت گذار اور صاحب ورع و تقویٰ تھے۔ اپنی والدہ کی بہت خدمت کی۔ مسجد یا گھر کے علاوہ کہیں وقت نہ گذارتے۔ مرجئہ میں سے تھے۔ ۱۵۲ھ کو کوفہ میں وفات پائی[237]۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

امام بخاری نے یحییٰ بن سعید القطان کے حوالے سے آپ کے متعلق کہاہے: "ما رأيت مثل مسعر وكَانَ من أثبت الناس[238]"

میں نے مسعر جیسا کسی کو نہیں دیکھا۔ آپ لوگوں میں سب سے زیادہ ثبت ہیں۔

ابن حبان نے اپنی کتاب الثقات میں آپ کا تذکرہ کیاہے[239]۔

حافظ ابو زرعہ نے بھی آپ کے بارے میں ابو نُعیم کے حوالے سے کہاہے: ثقة [240]

---

[232] الطبقات الکبیر، ۸: ۲۴۷، ترجمہ: ۲۸۴۱

[233] نفس مصدر

[234] تاریخ الثقات للعجلی: ۳۵۰، ترجمہ: ۴۴۷

[235] الثقات لابن حبان، ۴: ۲۴۰، ترجمہ: ۲۷۰۹

[236] اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ، ۱: ۷۰۶، ترجمہ: ۱۱۱۳

[237] الطبقات الکبیر، ۸: ۴۸۴، ترجمہ: ۳۴۴۳

[238] التاریخ الکبیر، ۸: ۱۳، ترجمہ: ۱۹۷۱

[239] الثقات لابن حبان، ۷: ۵۰۷، ترجمہ: ۱۱۲۰۸

[240] الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علیٰ اسئلۃ البرزعی، عبداللہ بن عبد الکریم ابو زرعۃ الرازی، ۳: ۹۳۸، ترجمہ: ۶۷۵

امام احمد بن حنبل نے بھی آپ کے بارے میں کہا ہے: "مسعر ثقة، ثقة"[241]

## ۳۳۔۲۔ یزید

ابو عثان یزید بن صُہیب، فقیر، اجلہ تابعین میں سے ہیں۔اہل کوفہ میں سے تھے پھر مکہ مکرمہ منتقل ہوئے۔آپ نے سیدنا جابر بن عبد اللہؓ، سیدنا ابو سعید الخدریؓ اور سیدنا ابن عمرؓ سے روایت لی ہے[242]۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن ابی حاتم نے اپنے والد سے آپ کے بارے میں پوچھا تو فرمایا: "صدوق"[243]

یحییٰ بن معین ابو زرعہ نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "كوفي ثقة يكتب حديثه"[244]

آپ کوفی ہیں ثقہ ہیں اور آپ کے حدیث لکھے جاتے ہیں۔

ابن حبان نے اپنی کتاب الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے[245]۔

ملاحظہ در بارۂ بعضے از صحابہؓ: صحابی کی جہالت سند حدیث کے لیے قادح نہیں ہوتی کیوں کہ صحابہ کرامؓ سب کے سب عادل ہیں[246]۔تاہم غالب گمان یہ ہے کہ یہ سیدنا جابر بن عبد اللہؓ ہیں جیسا کہ زیر نظر نسخہ میں ناکت نے لکھا ہے۔

### سند حدیث ۱۴: ابو حنیفہ از علقمہ و عطاء بن ابی رباح

علقمہ کا ذکر سند حدیث: ۲ میں اور عطاء بن ابی رباح کا ذکر سند حدیث: ۴ میں ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۱۵: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از جابر از سراقہ

ابو الزبیر اور سیدنا جابرؓ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ میں کیا جا چکا ہے۔

## ۳۴۔۱۔ سراقہ

سیدنا سراقہ بن مالک بن جعشم کنانی مدلجی، ابو سفیان، صحابیؓ رسول ہیں۔صحابہ کرامؓ میں سیدنا جابر بن عبد اللہ اور سیدنا ابن عباسؓ اور تابعین میں سعید بن المسیب اور آپ کے بیٹے محمد بن سراقہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔۲۴ھ کو سیدنا عثمانؓ بن عفان کے عہد خلافت میں وفات پائی[247]۔

---

[241] موسوعۃ اقوال الامام احمد بن حنبل فی رجال الحدیث وعللہ، ۳: ۳۴۴، ترجمہ: ۳۰۸۷، محمد محمود خلیل، عالم الکتب، ۱۴۱۷ھ=۱۹۹۷ء

[242] الطبقات الکبیر، ۸: ۴۲۲، ترجمہ: ۳۲۰۳

[243] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۹: ۲۷۲، ترجمہ: ۱۱۴۴

[244] الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علیٰ اسئلۃ البرزعی، عبد اللہ بن عبد الکریم ابو زرعۃ الرازی، ۳: ۹۵۵، ترجمہ: ۷۸۶

[245] الثقات لابن حبان، ۵: ۵۳۵، ترجمہ: ۶۰۹۷

[246] الکفایۃ فی علم الروایۃ: ۴۶

[247] اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ، ۲: ۴۱۲، ترجمہ: ۱۹۵۵

## سند حدیث ۱۶: حماد از ابو حنیفہ از عبد العزیز بن رُفَیع از مُصعب از سعدؓ

امام ابو حنیفہؒ کے بیٹے حمادؒ کا ذکر سند حدیث: ۱۲ میں ہو چکا ہے۔

### ۳۵۔۱۔ عبد العزیز بن رُفَیع

عبد العزیز بن رُفیع الاسدی، ابو عبداللہ المکی، مشاہیر اور ثقات تابعین میں سے ہیں۔ کوفہ میں سکونت اختیار کی۔ ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ صدیقہ کی زیارت کی تھی۔ سیدنا عبد اللہ بن الزبیرؓ، سیدنا عبداللہؓ بن عباسؓ، سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ اور عطاء بن ابی رباح کے شاگرد اور سفیان ثوریؒ، سفیان بن عیینہؒ اور امام ابو حنیفہؒ کے استاد تھے۔ سیدنا ابو محذورہؓ کی اذان کو اپنی کانوں سے سنا تھا۔ ۹۰ سال سے اوپر کی عمر میں ۱۳۰ھ کو وفات پائی([248])۔

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "تَابِعِيّ ثِقَة" ([249])

ابن ابی حاتم نے آپ کو ثقہ کہا ہے([250])۔

ابن حبان نے اپنی کتاب الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([251])۔

### ۳۶۔۲۔ مُصعب

مُصعب بن سیدنا سعدؓ بن ابی وقاص تابعین میں ہیں۔ سیدنا علیؓ اور اپنے والد سیدنا سعدؓ بن ابی وقاص سے روایت لی ہے۔ کوفہ میں اقامت اختیار کی تھی اور وہیں ۱۰۳ھ کو کوفہ میں ہی وفات پائی([252])۔

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

ابن سعد کہتے ہیں: "كان مصعب ثقة كثير الحديث"([253])

مصعب ثقہ اور کثیر الحدیث تھے۔

ابن حبان نے اپنی کتاب الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([254])۔

### ۳۷۔۳۔ سیدنا سعدؓ بن ابی وقاص

---

([248]) التاریخ الکبیر، ۶: ۱۱، ترجمہ: ۱۵۲۳

([249]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۰۴، ترجمہ: ۱۰۰۹

([250]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۵: ۳۸۱، ترجمہ: ۱۷۸۲

([251]) الثقات لابن حبان ۵: ۱۲۳، ترجمہ: ۴۱۵۵

([252]) الطبقات الکبیر، ۷: ۱۶۸ ترجمہ: ۱۵۳۳، و۸: ۳۴۱ ترجمہ: ۳۰۴۳

([253]) نفس مصدر

([254]) الثقات لابن حبان، ۵: ۴۱۱، ترجمہ: ۵۴۵۶

سید ناسعد بن ابی وقاص (ابی وقاص کا اصل نام مالک بن وہیب یا وہیب بن عبد مناف تھا) جلیل القدر صحابی ہیں۔ ۲۳ ق ھ=۶۰۰ء کو پیدا ہوئے۔ ابواسحاق آپؓ کا اسم کنیہ ہے رسول اللہ ﷺ کے والدہ حضرت آمنہ بنت وہب کے چچیرے بھائی تھے۔ ۱۷ سال کی عمر میں مشرف بہ اسلام ہوئے۔ فاتحِ عراق و مدائن کسریٰ ہیں۔ اسلام کی راہ میں سب سے پہلے تیر چلانے والے اور خون بہانے والے کا اعزاز حاصل کیا۔ عشرہ مبشرہ میں سے ہیں نیز اُن چھ اصحابِ شوریٰ میں سے تھے جن کے بارے میں سید ناعمرؓ بن الخطاب نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ اس حال میں دنیا سے رخصت ہوئے کہ ان سے راضی ہیں۔ ۵۵ھ=۶۷۵ھ کو مدینہ منورہ میں وفات پائی ([255])۔

### سند حدیث ۱۷: ابو حنیفہ از عبد العزیز از مُصعب از سعدؓ

ان رواۃ کا تذکرہ اس سے پچھلے سند حدیث: ۱۶ میں ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۱۸: ابو حنیفہ از الہیثم از نافع از سید ناابن عمرؓ

سید ناابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ذکر کیا گیا ہے۔

## ۳۸۔۱۔الہیثم

الہیثم بن حبیب الصیرفی ([256]) الکوفی اتباع تابعین میں سے ہیں۔ حماد بن ابی سلیمان کے شاگرد اور امام ابو حنیفہؒ کے استاد تھے ([257])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن ابی حاتم نے اپنے والد اور امام ابوزرعہ سے آپ کے بارے میں دریافت کیا تو دونوں نے کہا: "صدوق في الحديث ثقة" ([258])

ابن حبان نے اپنی کتاب الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے ([259])۔

## ۳۹۔۲۔نافع

ابو عبداللہ، نافع سید ناعبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے آزاد کردہ غلام تھے۔ اَبرَشہر کے رہنے والے تھے۔ سید ناابن عمرؓ کو ایک غزوہ میں مل گئے تھے۔ عمر بن عبد العزیز نے اہل مصر کو احادیث کی تعلیم دینے کے لیے آپ کو مصر بھیج دیا تھا۔ سید ناابن عمرؓ کے علاوہ سید ناابوہریرہؓ سے بھی احادیث روایت کرتے تھے۔ مدینہ منورہ میں ہشام بن عبد الملک کے دور خلافت میں ۱۱۷ھ کو وفات پائی ([260])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

---

([255]) اسد الغابۃ، ۲: ۴۵۲، ترجمہ: ۲۰۳۸

([256]) آپ کا لقب الصیرفی، الصراف یا الصواف ہے۔ صیرفی اور صراف کا ایک ہی معنی ہے اور صواف کہنے کی وجہ یہ ہے کہ آپ صوف یعنی اُون کی خرید وفروخت کا کاروبار کیا کرتے تھے۔

([257]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۹: ۸۰، ترجمہ: ۳۲۷

([258]) نفس مصدر

([259]) الثقات لابن حبان، ۷: ۵۷۶، ترجمہ: ۱۱۵۴۶

([260]) الطبقات الکبیر، ۷: ۴۲۳، ترجمہ: ۱۸۷۲

ابن سعد فرماتے ہیں: "كان ثقة كثير الحديث"([261])

(نافعؒ) ثقہ اور کثیر الحدیث تھے۔

عجلی فرماتے ہیں: "تابعي ثقة"([262])

(نافعؒ) ثقہ تابعی تھے۔

ابو حاتم نے ابن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے([263])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا ذکر کیا ہے([264])۔

## سند حدیث ۱۹: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

ان رواۃ کا تذکرہ اس سے پچھلے سند حدیث: ۱۸ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۰: ابو حنیفہ از سالم از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ذکر کیا گیا ہے۔

## ۴۰۔۱۔سالم

ابو عمیر، سالم بن سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما اجلہ تابعین میں سے ہیں۔ آپ کی والدہ اُمّ ولدہ تھیں۔ سیدنا عمرؓ بن الخطاب کے اولاد میں آپؓ سے زیادہ مشابہہ (ہم شکل) سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ تھے اور سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ کی اولاد میں سالم آپ کے زیادہ مشابہہ تھے۔ آپ اپنے والد کو ساری اولاد میں سب سے زیادہ محبوب تھے۔ مدینہ کے مشہور فقہائے سبعہ میں سے تھے۔ نہایت اعلیٰ اخلاق کے مالک تھے اور ورع و تقویٰ میں فائق تھے۔ ذوالحجہ کے اواخر میں ۱۰۶ھ کو وفات پائی۔ ہشام بن عبدالملک نے آپ پر نمازہ جنازہ پڑھائی([265])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد آپ کے متعلق لکھتے ہیں: "وَكَانَ ثِقَةً كَثِيرَ الْحَدِيثِ عَالِيًا مِنَ الرِّجَالِ وَرِعًا"([266])

(سالم) ثقہ، کثیر الحدیث اور ورع و تقویٰ میں سب سے اعلیٰ تھے۔

عجلی آپ کے بارے میں کہتے ہیں: "مدنِي تَابِعِيّ ثِقَة" ([267])

(سالم) مدنی ہیں اور ثقہ تابعی ہیں۔

---

([261]) نفس مصدر

([262]) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۴۷، ترجمہ: ۱۶۷۹

([263]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۴۵۱، ترجمہ: ۲۰۷۰

([264]) الثقات لابن حبان، ۵: ۴۶۷، ترجمہ: ۵۷۵۷

([265]) الطبقات الکبیر، ۷: ۱۹۴، ترجمہ: ۱۵۶۶

([266]) نفس مصدر

([267]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۸۳، ترجمہ: ۵۴۱

## سند حدیث ۲۰: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بُریدہ از بریدہؓ

علقمہ کا ذکر سند حدیث: ۲ کے تحت اور ابن بریدہ اور سیدنا بریدہ بن الحصیبؓ کا ذکر سند حدیث: ۵ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۲: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۳: ابو حنیفہ از یزید بن صہیب از سیدنا جابرؓ بن عبداللہ

یزید بن صہیب کا تذکرہ سند حدیث: ۱۳ میں اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا سند حدیث: ۷ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۴: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از ربعی بن حراش از سیدنا حذیفہؓ بن الیمان

حماد اور ابراہیم کا تذکرہ سند حدیث: ۳ میں اور رِبعی بن حراش اور سیدنا حذیفہؓ بن الیمان کا تذکرہ سند حدیث: ۱۲ میں ہو چکا ہے۔

### ۴۱۔ا۔اسود

الاسود بن یزید بن قیس النخعی، ابو عمر اجلہ تابعین میں سے ہیں۔ زاہد، عابد اور فقیہ ہیں۔ رات کو عبادت اور سخت گرمیوں کے دنوں میں بھی روزوں کا کثرت سے اہتمام کرتے تھے۔ علقمہ کے بھتیجے تھے لیکن علقمہ سے عمر میں بڑے تھے۔ سیدنا ابو بکرؓ، سیدنا عمرؓ، سیدنا معاذ بن جبلؓ اور سیدنا عبداللہ بن مسعودؓ سے احادیث روایت کیں اور ابراہیم نخعی اور شعبہ کے استاد رہے ہیں۔ ابراہیم نخعی کی والدہ ملیکہ بنت قیس اسود کی پھوپھی تھیں۔ ستّر (۷۰) حج اور عمرے ادا کیے تھے۔ ۷۵ھ=۶۹۴ء کو کوفہ میں وفات پائی([268])۔

**ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:**

ابن سعد نے آپ کے متعلق کہا ہے: "وَكَانَ ثِقَةً وَلَهُ أَحَادِيثُ صَالِحَةٌ"([269])

(اسود) ثقہ تھے اور آپ کے احادیث صالح الاستدلال ہیں۔

عجلی نے بھی آپ کے بارے میں کہا ہے: "تَابِعِيّ ثِقَة"([270])

ثقہ تابعی ہیں۔

ابن ابی حاتم نے بھی امام احمد بن حنبل اور یحییٰ بن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے([271])۔

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کا ذکر کیا ہے([272])۔

## سند حدیث ۲۵: ابو حنیفہ از عطیہ از سیدنا ابو سعیدؓ الخدری

---

([268]) الطبقات الکبیر، ۸: ۱۹۱، ترجمہ: ۲۸۰۳

([269]) نفس مصدر

([270]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۲۹، ترجمہ: ۱۰۴

([271]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۲: ۲۹۱، ترجمہ: ۱۰۶۷

([272]) الثقات لابن حبان، ۴: ۳۱، ترجمہ: ۱۷۰۱

سیدنا ابو سعید الخدریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں ہو چکا ہے۔

## ۴۲۔ا۔عطیہ

ابو الحسن عطیہ بن سعد بن جُنادہ العوفی الجدلی مشاہیر تابعین میں سے ہیں۔ آپ کے والد نے سیدنا علیؓ کو اپنے بیٹے کی پیدائش کی خوش خبری دی اور اچھا نام تجویز کرنے کی درخواست کی تو آپؓ نے کہا: "یہ تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطیہ ہے "تب سے آپ کا نام "عطیہ" رکھا گیا۔ حجاج کے دور جنگ میں شکست کھانے کے بعد فارس چلے گئے پھر وہاں سے خراسان اور بالآخر واپس کوفہ آئے اور وہاں آخر تک رہے یہاں تک کہ ۱۱۱ھ میں وفات پائی([273])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے متعلق یوں تبصرہ کیا ہے: "وَكَانَ ثِقَةً إِنْ شَاءَ اللَّهُ وَلَهُ أَحَادِيثُ صَالِحَةٌ"([274])

یحییٰ بن معین سے جب آپ کے احادیث کے متعلق پوچھا گیا تو آپ نے کہا: آپ کے احادیث صالح الاستدلال ہیں([275])۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: كوفي تَابِعِيّ ثِقَة وَلَيْسَ بِالْقَوِيّ([276])

کوفی تابعی اور ثقہ ہیں لیکن (حفظ کے اعتبار سے) قوی نہیں ہیں۔

امام نَسائیؒ کے نزدیک ضعیف ہیں([277])۔

امام ابو داؤدؒ سے آپ کے متعلق سوال کیا گیا تو آپ نے کہا: "لَيْسَ بالذي يعتمد عَلَيْهِ"([278])

(عطیہ العوفی) ایسے نہیں جب پر اعتماد کیا جائے۔

امام احمد بن حنبل کے نزدیک "ضعیف الحدیث" ہیں۔([279])

ابن ابی حاتم نے آپ کے متعلق یوں کہا ہے: "ضعيف الحديث يكتب حديثه"([280])

ابن حبان نے کہا ہے: "سمع من أبي سعيد الخدري أحاديث فما مات أبو سعيد جعل يجالس الكلبي ويحضر قصصه فإذا قال الكلبي قال رسول الله بكذا فيحفظه وكناه أبا سعيد ويروي عنه فإذا قيل له من حدثك بهذا فيقول حدثني أبو سعيد فيتوهمون أنه يريد أبا سعيد الخدري وإنما أراد به الكلبي فلا يحل الاحتجاج به ولا كتابة حديثه"([281])

---

([273]) الطبقات الکبیر، مدبن سعد، ۸: ۴۲۱، ترجمہ: ۳۲۰۲

([274]) نفس مصدر

([275]) تاریخ ابن معین بروایت الدوری، ۳: ۵۰۰، ترجمہ: ۲۴۴۶

([276]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲: ۱۴۰، ترجمہ: ۱۲۵۵

([277]) الضعفاء والمتروکون: ۸۵، ترجمہ: ۸۴۱

([278]) سوالات ابی عبید: ۱۰۵، ترجمہ: ۲۴

([279]) العلل و معرفۃ الرجال، ۱: ۵۴۸، ترجمہ: ۱۳۰۶

([280]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶: ۳۸۳، ترجمہ: ۲۱۲۵

کہ: آپ سیدنا ابو سعیدؓ الخدری سے احادیث روایت کرتے تھے پھر جب آپ انتقال کر گئے تو قصہ گو کلبی۔ جس کی کنیت آپ نے خود ابو سعید رکھی تھی۔ سے احادیث روایت کرتے تھے۔ جب آپ سے پوچھا جاتا تھا کہ آپ کو یہ حدیث کس نے بیان کی تو فرماتے: ابو سعید نے۔ آپ کا مراد ابو سعید کلبی ہوتا تھا اور سننے والے سیدنا ابو سعید الخدریؓ کا گمان کرتے تھے اسی وجہ سے آپ کے احادیث نہ لکھنے کے قابل ہیں اور نہ ان سے استدلال درست ہے۔

ابن عدی نے کہا ہے: "وقد روى عنه جماعة من الثقات، وهو مع ضعفه يكتب حديثه، وكان يعد من شيعة الكوفة[282]"

ثقات کی ایک جماعت نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ضعیف ہونے کے باوجود آپ کے احادیث لکھے جائیں گے۔ اور آپ (عطیہ العوفی) کوفہ کے شیعوں میں سے شمار ہوتے ہیں۔

ملاحظہ: ان سب کا خلاصہ یہ ہے کہ عطیہ العوفی تدلیس کرتے ہیں اور تابعی کا انقطاع احناف کے نزدیک جرح نہیں ہے۔

یہ حدیث جس میں جہنمیوں کے نکالنے اور انہیں نہر حیوان میں غوطہ دینے کے بعد رسول اللہ ﷺ کی شفاعت سے جنت میں داخل کرنے کا بیان ہے، اسی معنی میں کئی احادیث وارد ہیں جیسے کہ صحیح بخاری میں بھی ہے[283]۔ سو اس حدیث کو بطور شاہد بھی قبول کیا جا سکتا ہے۔

## سند حدیث ۲۶: حماد از ابو حنیفہ از عطیہ از سیدنا ابو سعیدؓ الخدری

حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ میں، سیدنا ابو سعید الخدریؓ کا سند حدیث: ۸ میں اور عطیہ العوفی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: اسی مضمون کے احادیث صحیح بخاری میں متعدد جگہ منقول ہیں[284]۔

## سند حدیث ۲۷: حماد از ابو حنیفہ از عبد الملک از سیدنا ابن عباسؓ

### ۴۳۔ا۔ عبد الملک

عبد الملک بن عُمیر بن سُوید بن جاریہ، لخمی، قِبطی[285]، مشاہیر تابعین میں سے ہیں۔ فقیہ تھے۔ امام شعبی[286] سے پہلے کوفہ کے قاضی رہے ہیں۔ جندب بن عبد اللہ اور جابر بن سمرہ سے احادیث روایت کیں اور سفیان ثوری اور شعبہ نے آپ سے احادیث روایت کیں۔ نہایت فصیح اللسان تھے۔ کوفہ میں ۱۰۳ سال کی عمر میں ذوالحجہ ۱۳۶ھ کو وفات پائی[287]۔

---

[281] المجروحین من المحدثین والضعفاء والمتروکین لابن حبان، ۲: ۱۷۶، ترجمہ: ۸۰۷، دار الوعی۔ حلب، ۱۳۹۶ھ

[282] الکامل فی ضعفاء الرجال، ۷: ۸۴، ترجمہ: ۱۵۳۰

[283] الصحیح البخاری، کتاب الرقاق (۲۰)، باب صفة الجنة والنار (۵۱)، حدیث: ۶۵۵۸

[284] الصحیح البخاری، کتاب الرقاق (۲۰)، باب صفة الجنة والنار (۵۱)، حدیث: ۶۵۶۶۔ اور مقام محمود کے متعلق صحیح بخاری کی حدیث: ۷۴۴۰

[285] قِبطی آپ کے گھوڑے کا نام تھا جو آپ کے والد کو مال غنیمت میں ملا تھا۔ [التاریخ الکبیر، ۵: ۴۲۶، ترجمہ: ۱۳۸۶]

[286] عامر بن شراحیل بن عبد، شعبی، حمیری، ہمدانی، کوفی ۱۹ھ=۶۴۰ء کو کوفہ میں پیدا ہوئے۔ ہمدان کے قبیلہ "شعب" سے تعلق رکھنے کی وجہ سے شعبی کہلاتے تھے۔ کوفہ ہی میں رہائش پذیر ہوئے۔ بے مثل حافظہ کے مالک تھے۔ عبد الملک بن مروان کے مشیر اور شاہ روم کے قاصد تھے۔ محدث، فقیہ اور بلند پایہ شاعر تھے۔ ۱۰۳ھ=۷۲۱ء کو کوفہ ہی میں وفات پائی۔ [ الطبقات الکبیر، ۸: ۳۶۵، ترجمہ: ۳۱۴۳]

[287] الطبقات الکبیر، ۸: ۴۳۳، ترجمہ: ۳۲۴۰

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے آپ کو "ثقہ" اور "صالح الحدیث" کہا ہے([288])۔

ابن ابی حاتم نے کہا ہے: "ليس بحافظ هو صالح، تغير حفظه قبل موته"([289])

آپ کا حافظہ (قوی) نہیں لیکن آپ کے احادیث صالح الاستدلال ہیں۔ موت سے پہلے آپ کا حافظہ متغیر ہو گیا تھا۔

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([290])۔

حافظ ذہبی نے کہا ہے: شیخین ؒ نے آپ کے احادیث سے استدلال درست قرار دیا ہے([291])۔

## ۴۴۔۲۔سیدنا ابن عباسؓ

سیدنا عبداللہ بن عباس (رضی اللہ عنہما) بن عبد المطلب بن ہاشم، قُرشی، ہاشمی، جلیل القدر صحابی ہیں۔ آپ کی ولادت باسعادت ۳ق ھ=۶۱۹ء کو ہوئی۔ رسول اللہ ﷺ کے چچا سیدنا عباسؓ کے بڑے بیٹے تھے۔ آپ کی والدہ "لُبابہ" سیدنا خالدؓ بن ولید کے خالہ زاد بھائی کی بیٹی تھی۔ وسعتِ علم کی وجہ سے "بحر"، "حِبرُالاُمہ" اور "ترجمان القرآن" جیسے القابات سے نوازے گئے۔ کبار صحابہؓ بھی مشکل مسائل میں آپ کی طرف رجوع کرتے۔ طویل قامت، خوبصورت جسم اور وجیہ شکل کے مالک تھے۔ طائف میں ۶۸ھ=۶۸۷ء کو وفات پائی([292])۔

## سند حدیث ۲۸: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

اس حدیث کے سارے رُواۃ کا ترجمہ سند حدیث: ۳ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۹: ابو حنیفہ از محمد بن منصور بن ابی سلیمان البلخی و محمد بن عیسی و یزید الطوسی از قاسم بن امیہ الحذاء العدوی از نوح بن قیس از یزید الرقاشی از سیدنا انسؓ بن مالک

## ۴۵۔۱۔ محمد بن منصور

اس نام سے محمد بن منصور بن ثابت بن خالد الخزاعی اور محمد بن منصور بن داؤد الطوسی نزیل بغداد، دسویں طبقے کے صغار تابعین جو دونوں ثقہ ہیں، دیکھنے کو ملتے ہیں لیکن امامؒ کی ملاقات ان سے ممکن ہی نہیں([293])۔ ظاہر ہے کہ یہ راوی مجہول ہے۔

## ۴۶۔۲۔ محمد بن عیسیٰ

---

([288]) تاریخ الثقات للعجلی، ۲: ۱۰۴، ترجمہ: ۱۱۳۸

([289]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۵: ۳۶۰، ترجمہ: ۱۷۰۰۔ لیکن حافظ ذہبی نے کہا ہے: وَقد تغير بِأخرَة وَمَا اختَلَط "آخر میں حافظہ متغیر ہوا تھا لیکن پھر بھی مختلط نہیں ہوئے۔ [الرواۃ الثقات المتکلم فیہم بمالا یوجب ردھم، محمد بن احمد الذہبی: ۱۳۲، دار البشائر الاسلامیۃ، بیروت۔ ۱۴۱۲ھ=۱۹۹۲ء]

([290]) الثقات، لابن حبان، ۵: ۱۱۶، ترجمہ: ۴۱۲۲

([291]) تذکرۃ الحفاظ، محمد بن احمد بن عثمان بن قائماز الذہبی، ۱۰۲: ۱، ترجمہ: ۱۲۳

([292]) اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ،، ۳: ۲۹۱، ترجمہ: ۳۰۳۷

([293]) تقریب التہذیب، احمد بن علی بن حجر العسقلانی، تحقیق: صغیر احمد شاغف، ۸۹۹، ترجمہ: ۶۳۶۵۔۶۳۶۶ دار العاصمۃ للنشر والتوزیع، ط ن

اس نام سے کافی رواۃ ہیں لیکن محمد بن عیسیٰ بن القاسم بن السُّمیع الدمشقی جو نویں طبقے کا تابعی ہے، کے علاوہ سب دسویں، گیارھویں اور بارھویں طبقے کے ہیں۔ امامؒ کی ملاقات ان سے ممکن ہی نہیں۔ اور محمد بن عیسیٰ مذکور مدلس اور قدری تھے([294])۔

## ۴۷۔۳۔ یزید الطوسی

اس راوی کے حالات کہیں نہیں ملے۔

## ۴۸۔۴۔ قاسم بن امیہ الحذّاء العَدَوی

قاسم بن امیہ الحذاء البصری العدوی دسویں طبقے سے تعلق رکھتے ہیں۔ اتباع تابعین سے اخذ کرنے ہیں۔ آپ نے حفص بن غیاث، معتمر بن سلیمان اور نوح بن قیس سے احادیث روایت کیں۔ سلمہ بن شبیب، ابو حاتم اور ابو زرعہ نے آپ سے احادیث روایت کیں ہیں([295])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابو زرعہ اور ابن ابی حاتم نے اپنے والد سے آپ کے بارے میں پوچھا تو کہا: آپ صدوق یعنی زیادہ سچے ہیں([296])۔

ابن حبان نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "يروي عن حفص بن غياث المناكير الكثيرة لا يجوز الاحتجاج به"

کہ حفص بن غیاث سے بکثرت منکر احادیث روایت کرتے ہیں اس لیے ان کی احادیث قابل استدلال نہیں ہیں([297])۔ لیکن حافظ ابن حجر عسقلانی نے اس کی تردید کی ہے کہ یہ بات غیر مستند ہے([298])۔

## ۴۹۔۵۔ نوح بن قیس

نوح بن قیس بن رباح الازدی البصری آٹھویں طبقے سے تعلق رکھتے ہیں۔ آپ پر شیعیت کا الزام ہے۔ آپ خالد بن قیس کے بھائی ہیں اور اُن سے اور عمرو بن مالک سے احادیث روایت کیں۔ یزید بن ہارون اور سعید بن منصور کے استاد تھے۔ ۱۸۳ھ یا ۱۸۴ھ کو وفات پائی([299])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([300])۔

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے([301])۔

ابن ابی حاتم نے نزدیک بھی ثقہ ہیں([302])۔

---

([294]) تقریب التہذیب، :۸۸۶، ترجمہ: ۶۲۴۹

([295]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۷: ۱۰۷، ترجمہ: ۶۱۸

([296]) نفس مصدر

([297]) المجروحین من المحدثین والضعفاء والمتروکین، ۳: ۲۱۳، ترجمہ: ۸۸۱

([298]) تقریب التہذیب، :۷۸۹

([299]) تاریخ ابن معین بروایت عثمان الدارمی: ۲۱۹، ترجمہ: ۸۲۳

([300]) تاریخ ابن معین بروایت عثمان الدارمی، یحییٰ بن معین: ۲۱۹، ترجمہ: ۸۲۳

([301]) تاریخ الثقات للعجلی، :۴۵۳، ترجمہ: ۱۷۰۶

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا ذکر کیا ہے([303])۔

## ۶-۵۰۔ یزید الرقاشی

یزید بن ابان الرقاشی البصری تابعین میں سے ہیں۔ زاہد اور واعظ تھے۔ ابو عمرو آپ کی کنیت ہے([304])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

**ابن سعد نے لکھا ہے:** "وكان ضعيفًا قدريًا([305])"

**ابوداؤد نے کہا ہے:** "رجل صَالِح([306])"

نسائی نے کہا: متروک ہے([307])۔

**ابوحاتم نے کہا:** "كان واعظا بكاء كثير الرواية عن انس بما فيه نظر، صاحب عبادة وفي حديثه صنعة"([308])

**یزید بن ابان الرقاشی واعظ، زیادہ رونے والے اور سیدنا انسؓ سے زیادہ احادیث روایت کرنے والے ہیں جن میں کلام ہے۔ عبادت گذار تھے اور آپ کے احادیث میں تصنع کا پہلو نمایاں ہے۔**

**امام ابوحاتم نے احمد بن حنبل کے حوالے سے آپ کو منکر الحدیث کہا ہے۔([309])**

**ابن عدی الجرجانی نے یوں تبصرہ کیا ہے:** "وليزيد الرقاشي أحاديث صالحة، عن أنس وغيره ونرجو أنه لا بأس به برواية الثقات عنه من البصريين والكوفيين وغيرهم([310])"

**یزید رقاشی کے سیدنا انسؓ وغیرہ سے روایت کردہ احادیث صالح الاستدلال ہیں اور ہمیں امید ہے کہ اس کے روایت کے قابل استدلال ہونے میں کوئی حرج نہیں کیوں کہ بصرہ اور کوفہ کے ثقات رواۃ آپ سے روایت کرتے ہیں۔**

## ۶-۵۱۔ سیدنا انسؓ بن مالک

**سیدنا انسؓ بن مالک بن نضر بن ضمضم، نجاری، خزرجی، انصاری، جلیل القدر صحابیؓ اور رسول اللہ ﷺ کے خادم تھے۔ آپ کی کنیت ابو ثمامہ یا ابو حمزہ ہے۔ "۲۲۸۶" احادیث آپ سے مروی ہیں۔ ۱۰ ق ھ = ۶۱۲ء کو مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے۔ بچپن میں اسلام قبول کیا اور وفات**

---

([302]) الجرح والتعدیل ل ابن ابی حاتم، ۸: ۴۸۳، ترجمہ: ۲۲۰۹

([303]) الثقات لابن حبان، ۹: ۲۱۰، ترجمہ: ۱۶۰۵۴

([304]) الطبقات الکبیر، ۹: ۲۴۴، ترجمہ: ۴۰۱۶

([305]) نفس مصدر

([306]) سوالات ابی عبید: ۳۲۰: ترجمہ: ۴۹۱

([307]) الضعفاء والمتروکون: ۱۱۰، ترجمہ: ۶۴۲

([308]) الجرح والتعدیل لاابن ابی حاتم، ۹: ۲۵۲، ترجمہ: ۱۰۵۳

([309]) نفس مصدر

([310]) الکامل فی ضعفاء الرجال، ۹: ۱۳۱، ترجمہ: ۲۱۵۸

تک رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں رہے۔ آپ کی والدہ کا نام "ام سُلیم" تھا۔ دمشق اور بصرہ میں مقیم رہے اور بصرہ میں ۹۳ھ=۷۱۲ء کو وفات پائی۔ آپ بصرہ میں سب سے آخری فوت ہونے والے صحابی ہیں([311])۔

ملاحظہ: اس حدیث کے سند میں اکثر رواۃ مجہول ہیں۔ بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ امامؒ نے یزید الرقاشی سے یہ حدیث روایت کی ہے اور رقاشی سے پہلے رواۃ امامؒ کے بعد کے ہیں۔ بہر حال اہل کبائر کے حق میں رسول اللہ ﷺ کی شفاعت متعدد احادیث سے ثابت ہے جو تواتر معنوی کی حد تک پہنچتا ہے۔ جیسے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے: شفاعتي لأهل الكبائر من أمتي([312])

میری شفاعت میری امت کے اہل کبائر کے لیے ہے۔

## سند حدیث ۳۰: حماد از ابی حنیفہ از اسماعیل بن ابی خالد و بیان بن بشر از قیس بن ابی حازم از سیدنا جریرؓ بن عبد اللہ

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۵۲۔۱۔ اسماعیل بن ابی خالد

اسماعیل بن ابی خالد سعد، احمسی، ابو عبد اللہ، تابعین میں سے ہیں۔ ابراہیم نخعی سے دو سال چھوٹے تھے۔ سیدنا انسؓ بن مالک سمیت چھ صحابہ کرامؓ کی زیارت کی تھی۔ ۱۴۶ھ کو کوفہ میں وفات پائی([313])۔

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([314])۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: "كان إسماعيل طحانًا، ثبتًا في الحديث، رجلًا صالحًا، ثقة"([315])

اسماعیل آٹا پیسنے کا کام کرتا تھا اور علم الحدیث میں "ثبت" تھے، نیک اور ثقہ تھے۔

احمد بن حنبل نے آپ کے بارے میں کہا: "أصح الناس حديثا عن الشعبي اسماعيل بن أبي خالد([316])"

شعبی سے سب سے زیادہ صحیح احادیث روایت کرنے والے، اسماعیل بن ابی خالد ہیں۔

ابن ابی حاتم نے اپنے والد ابو حاتم سے آپ کے بارے میں سنا: "لا اقدم على ابن أبي خالد أحدا من أصحاب الشعبي وهو ثقة"([317])

میں شعبی کے شاگردوں میں سے (اسماعیل) بن ابی خالد پر کسی کو ترجیح نہیں دیتا اور آپ ثقہ ہیں۔

---

([311]) اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ، ۱: ۲۹۴، ترجمہ: ۲۵۸

([312]) یہ حدیث سنن ترمذی: ۲۴۳۵، سنن ابی داود: ۴۷۳۹ اور مسند احمد: ۱۳۲۲۲ میں موجود ہے۔

([313]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۶۳، ترجمہ: ۳۳۵۸

([314]) تاریخ ابن معین بروایت عثمان الدارمی: ۵۶، ترجمہ: ۷۰

([315]) تاریخ الثقات للعجلی، ۱: ۶۴، ترجمہ: ۸۴

([316]) العلل ومعرفۃ الرجال ۱: ۳۳۴، ترجمہ: ۶۰۳

([317]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۲: ۱۷۴، ترجمہ: ۵۸۹

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا ذکر کیا ہے([318])۔

## ۵۳۔۲۔بیان بن بشر

ابو بشر، بیان بن بشر، احمسی، کوفی، امام شعبیؒ کے تلامذہ میں سے تھے۔ سو(۱۰۰) سے کم احادیث آپ سے مروی ہیں۔ سیدنا انسؓ سے احادیث سنیں۔ سفیان ثوری اور شعبہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں([319])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے([320])۔

احمد بن حنبل نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([321])۔

ابن ابی حاتم نے بھی آپ کی توثیق کی ہے([322])۔

ابوداؤد نے کہا: بیان بن بشر، مُطَرِّف([323]) سے مرتبے میں اونچے ہیں اور مطرف ثقہ ہیں([324])۔

## ۵۴۔۳۔قیس بن ابی حازم

قیس بن ابی حازم، عوف بن عبد الحارث بن عوف بن حُشَیش بن ہلال، احمسی، کوفی، ہے۔ اجلہ تابعین میں سے ہیں۔ خلفائے اربعہؓ، سیدنا طلحہؓ، سیدنا زبیرؓ، سیدنا سعدؓ بن ابی وقاص، سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود، سیدنا خبابؓ، سیدنا خالدؓ بن ولید، سیدنا حذیفہؓ، سیدنا ابوہریرہؓ، سیدنا عقبہؓ بن عامر اور سیدنا جریرؓ بن عبد اللہ سے احادیث روایت کی ہیں۔ جنگ قادسیہ میں شریک ہوئے تھے۔ ۹۸ھ کو سلیمان بن عبد الملک کی خلافت کے اواخر میں سو(۱۰۰) سال سے زائد عمر پا کر وفات پائی([325])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے([326])۔

امام ابوداؤد نے آپ کے بارے میں کہا: "أجْودُ التابعين إسنادًا قَيْس بْن أَبِي حَازِم"([327])

---

([318]) الثقات لابن حبان، ۴: ۱۹، ترجمہ: ۱۶۵۳

([319]) التاریخ الکبیر، ۲: ۱۳۳، ترجمہ: ۱۹۴۷

([320]) تاریخ الثقات للعجلی، ۱: ۸۷، ترجمہ: ۱۷۵

([321]) العلل و معرفۃ الرجال، ۱: ۴۱۳، ترجمہ: ۸۷۹

([322]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۲: ۴۲۴، ترجمہ: ۱۶۸۷

([323]) مطرف، میم کے پیش، طا کے فتحہ اور اس کے بعد را مشدد مکسور، بن طریف، ابو عبد الرحمٰن، کوفی ثقہ تابعی ہیں اور ۱۴۱ھ کو وفات پائی۔ التاریخ الکبیر ۷: ۳۹۷، ترجمہ: ۱۷۳۵

([324]) سوالات ابی عبید: ۱۷۶، ترجمہ: ۱۷۴

([325]) الطبقات الکبیر، ۸: ۱۸۸، ترجمہ: ۲۸۰۰

([326]) تاریخ الثقات للعجلی، ۱: ۳۹۲، ترجمہ: ۱۳۹۳

قیس بن ابی حازم سب سے زیادہ درست اِسناد والے تابعی ہیں۔

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا ذکر کیا ہے([328])۔

## ۵۵۔۴۔سیدنا جریرؓ بن عبداللہ

سیدنا جریرؓ بن عبداللہ بن جابر البجلی جلیل القدر صحابی ہیں۔نہایت خوب صورت تھے۔سیدنا عمر فاروقؓ آپ کو اس امت کا یوسف کہا کرتے تھے۔رسول اللہ ﷺ کی وفات سے چالیس(۴۰)روز قبل مشرف بہ اسلام ہوئے۔جنگ قادسیہ میں آپ کا بہت بڑا کردار تھا۔۵۱ھ یا ۵۴ھ کو وفات پائی([329])۔

## سند حدیث ۳۱:ابو حنیفہ از حماد از ابو وائل از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

حماد اور سیدنا عبداللہ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث:۳ میں ہو چکا ہے۔

## ۵۶۔۱۔ابو وائل

شقیق بن سلمہ،اسدی،ابو وائل تابعی ہیں۔رسول اللہ ﷺ کا زمانہ پایا لیکن صحابی نہیں ہیں۔صاحب ورع و تقویٰ تھے۔خشیت الٰہی سے ہر وقت رویا کرتے تھے۔سیدنا عمرؓ، سیدنا علیؓ،سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود وغیرہ صحابہؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔حجاج کے زمانے میں وفات پائی([330])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آک کے بارے میں کہا ہے:"وَكَانَ ثِقَةً كَثِيرَ الْحَدِيثِ([331])۔

عجلی نے کہا ہے:"من أصحاب عبد الله "بصري"، رجل صالح([332]) "

سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کے شاگردوں میں سے ہیں،بصری اور صالح آدمی ہیں۔

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کا ذکر کیا ہے([333])۔

## سند حدیث ۳۲:ابو حنیفہ از ناصح از یحییٰ از ابو سلمہ از سیدنا ابو ہریرہؓ

سیدنا ابو ہریرہؓ کا ترجمہ سند حدیث:۶ میں ہو چکا ہے۔

---

([327]) سوالات ابی عبید:۱۱۳،ترجمہ:۴۵

([328]) الثقات لابن حبان،۵:۳۰۷،ترجمہ:۴۹۷۸

([329]) اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ،،۱:۵۲۹،ترجمہ:۷۳۰

([330])الطبقات الکبیر،،۸:۲۱۶،ترجمہ:۲۸۱۱

([331])نفس مصدر

([332]) تاریخ الثقات للعجلی،۱:۲۲۱،ترجمہ:۶۷۳

([333]) الثقات لابن حبان،۴:۳۵۴،ترجمہ:۳۳۱۲

## ۵۷۔۱۔ناصح

ناصح بن عبد اللہ یا عبد الرحمٰن تیمی، المحلمی (میم مضموم، حائے مہملہ مفتوحہ اور تشدید لام کے ساتھ)، ابو عبد اللہ، الحائک ساتویں طبقے سے تعلق رکھنے والے کبار اتباع تابعین میں سے ہیں۔ اہل کوفہ میں آپ کو شمار کیا جاتا ہے۔ عبادت گذاروں میں سے تھے لیکن آپ کے ضعف پر تمام نقاد متفق ہیں۔ آپ نے سماک بن حرب، یحییٰ بن کثیر، یحییٰ بن یعلیٰ اور اسحاق السلولی سے احادیث روایت کی ہیں۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

امام بخاری نے آپ کو منکر الحدیث کہا ہے([334])۔

امام ابو داؤد نے آک کے بارے میں کہا: "لَيْسَ بشيء"([335])

امام نسائی نے بھی آپ کو ضعیف کہا ہے([336])۔

امام ابو حاتم نے آپ کو ضعیف الحدیث اور منکر الحدیث کہا ہے([337])۔

ابن حبان نے کہا ہے: "وكان شيخنا صالحا يروي عن الثقات ما ليس بشبه حديث الأثبات وينفرد بالمناكير عن ثقات مشاهير غلب عليه الصلاح فكان يأتي بالشيء على التوهم فلما فحش ذلك منه استحق ترك حديثه"([338])۔

ابن عدی الجرجانی نے آپ کی تضعیف کرتے ہوئے کہا: وهو في جملة متشيعي أهل الكوفة، وهو ممن يكتب حديثه"([339])۔

آپ اہل کوفہ کے شیعوں میں تھے اور آپ کے احادیث لکھے جاتے ہیں۔

## ۵۸۔۲۔یحییٰ

یحییٰ بن ابی کثیر، ابو نصر، بنو طے سے تعلق رکھنے والے حافظ الحدیث، امام اور فقیہ تھے۔ اہل بصرہ میں سے تھے پھر یمامہ منتقل ہوئے اسی وجہ سے یمامی بھی کہلاتے ہیں۔ سیدنا انسؓ کو دیکھا تھا لیکن آپؓ سے کچھ نہیں سنا۔ نہایت عبادت گذار تھے۔ جب کسی کی جنازہ دیکھتے تو کسی سے بات کر سکتے تھے نہ اسی رات سو سکتے تھے۔ ۱۲۹ھ کو وفات پائی([340])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے آپ کو "ثقہ" اور "حسن الحدیث" کہا ہے([341])۔

---

([334]) التاریخ الکبیر، ۸:۱۲۲، ترجمہ: ۲۴۲۵

([335]) سوالات ابی عبید: ۱۰۷، ترجمہ: ۲۸

([336]) الضعفاء والمتروکون: ۱۰۰، ترجمہ: ۵۸۴

([337]) الجرح والتعدیل لاابن ابی حاتم، ۸: ۵۰۲، ترجمہ: ۲۳۰۳

([338]) المجروحین من المحدثین والضعفاء والمتروکین، ۳: ۵۴، ترجمہ: ۱۱۱۶

([339]) الکامل فی ضعفاء الرجال، ۸: ۳۰۲، ترجمہ: ۱۹۷۹

([340]) الطبقات الکبیر، ۸: ۱۱۶، ترجمہ: ۲۶۱۶

([341]) تاریخ الثقات للعجلی، ۱: ۴۷۵، ترجمہ: ۱۸۲۳

ابو حاتم کہتے ہیں: "يحيى بن ابى كثير امام لا يحدث الا عن ثقة"[342]

یحییٰ بن ابی کثیر امام ہیں اور ثقہ ہی سے روایت کرتے ہیں۔

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کا ذکر کیا ہے[343]۔

## ۵۹۔۳۔ابو سلمہ

ابو سلمہ عبد اللہ یا اسماعیل بن عبد الرحمٰن بن عوف الزہری، مشاہیر تابعین میں سے ہیں۔ آپ کا نام عبد اللہ، اسماعیل یا آپ کی کنیت ہی آپ کا نام تھا۔ مدینہ منورہ کے بڑے عالم اور فقیہ تھے۔ کثیر الحدیث تھے۔ مدینہ کے قاضی رہے ہیں۔ خوب صورت اور وجیہ تھے۔ ولید بن عبد الملک کی خلافت میں مدینہ منورہ میں ۹۴ھ کو ۷۲ سال کی عمر میں وفات پائی[344]۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں یوں کہا: "وَكَانَ ثِقَةً فَقِيهًا كَثِيرَ الْحَدِيثِ"[345]

آپ ثقہ، فقیہ اور کثیر الحدیث تھے۔

عجلی نے آپ کے متعلق کہا: مدني تابعي ثقة"

آپ مدنی، تابعی اور ثقہ تھے۔

حافظ ابو زرعہ نے آپ کے بارے میں کہا: ثقة إمام[346]

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کا ذکر کیا ہے[347]۔

ملاحظہ: یہ روایت طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِيضَةٌ عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ اگرچہ ناصح بن عبد اللہ کی وجہ سے ضعیف ہے اور دیگر اسانید بھی معلل ہیں لیکن کثرت طرق کی وجہ سے حسن لغیرہ ہے۔ ابن ماجہ میں بروایت سیدنا ابو ہریرہؓ یہ حدیث نقل ہے[348]۔

## سند حدیث ۳۳: ابو حنیفہ از سیدنا عبد اللہؓ بن الحارث بن الجزء الزَّبِیدی

## ۶۰۔۱۔سیدنا عبد اللہؓ بن الحارث بن الجزء الزَّبِیدی

---

[342] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۹:۱۴۱، ترجمہ: ۵۹۹

[343] الثقات لابن حبان، ۷:۵۹۱، ترجمہ: ۱۱۶۱۸

[344] الطبقات الکبیر، ۷:۱۵۳، ترجمہ: ۱۸۱۵

[345] نفس مصدر

[346] الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علیٰ اسئلۃ البرزعی، عبد اللہ بن عبد الکریم ابو زرعۃ الرازی، ۳:۹۵۹، ترجمہ: ۸۱۴

[347] الثقات لابن حبان، ۱:۵، ترجمہ: ۳۵۵۹

[348] سنن ابن ماجہ، باب فضل العلماء والحث على طلب العلم (۱۷)، حدیث: ۲۲۴

عبداللہ بن الحارث بن جزء بن عبداللہ بن معد یکرب بن عمرو بن عصم، ابوالحارث الزبیدی، رسول اللہ ﷺ کے صحابیؓ ہیں۔ مصر میں رہائش پذیر تھے۔ آپ کا چچا سیدنا محمیہؓ بن جزء غزوۂ بدر میں غنائم کی تقسیم پر مامور تھے۔ آخر وقت میں آنکھوں کی بینائی چلی گئی تھی۔ طویل عمر پانے کے بعد مصر ہی میں ۸۵ھ، ۸۷ھ یا ۸۸ھ کو وفات پائی([349])۔

ملاحظہ: یہ حدیث امام اعظم ابو حنیفہؒ کی خصوصیات میں سے ہیں۔ مگر سیدنا عبداللہؓ بن حارث کی تاریخ وفات میں اختلاف واقع ہے کہ آپ کی وفات ۸۵ھ تا ۸۸ھ میں کسی سال واقع ہوئی اسی بنا پر امامؒ کی عمر پانچ تا آٹھ سال ہوئی۔ اور ان کا حج ان کے والد کے ہمراہ ۹۶ھ میں ہوئی لیکن ۹۶ھ میں یہ صحابی وفات پا چکے ہیں تو ملاقات ممکن نہیں۔ مگر ملا علی قاری نے کہا ہے کہ برہان الاسلام حسین بن علی بن حسین غزنوی نے ذکر کیا ہے کہ عبداللہ بن حارث کی وفات ۹۹ھ کو ہوئی۔ اسی قول کی بنا پر ملاقات ممکن ہے۔ مزید کہا کہ اقرب الی الحق یہ ہے کہ امام صاحب کے والد، امامؒ کو اپنے کندھے پر اٹھا کر لے گئے تھے اور سیدنا عبداللہؓ بن حارث سے خواہش ظاہر کی کہ میرے بیٹے کو حدیث روایت کریں۔ اسی بنا پر قرین قیاس یہ ہے کہ امامؒ کی عمر سات آٹھ سال تھی([350])۔

## سند حدیث ۳۴: ابو حنیفہ از اسماعیل از ابی صالح از امّ ہانی

### ۶۱۔۱۔اسماعیل

اسماعیل بن عبدالملک بن رُفیع عطاء، سعید بن جبیر کے شاگرد اور سفیان ثوری، وکیع کے اساتذہ میں سے ہیں۔ آپ عبدالعزیز بن رفیع کے بھتیجے ہیں۔ بنی اسد کے قبیلے بنی والبہ کے آزاد کردہ غلام تھے۔ ابو جعفر کی خلافت میں وفات پائی([351])۔

یحییٰ بن معین نے کہا: "ليس به بأس([352])"

یہ "ليس به بأس" یحییٰ بن معین کی خاص اصطلاح ہے جو ثقہ راوی کے لیے استعمال کرتے ہیں([353])۔

امام نسائی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "لَيْسَ بِالْقَوِيّ"([354])

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "ليس بقوي الحديث وليس حده الترك"([355])۔

یعنی آپ کے احادیث قوی نہیں ہیں لیکن ترک کر دینے کے مستحق بھی نہیں ہیں۔

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ المجروحین میں کیا ہے([356])۔

---

([349]) اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ، ۳: ۲۰۴، ترجمہ: ۲۸۷۳

([350]) شرح مسند ابی حنیفۃ، ملا علی القاری: ۵۸۶، دار الکتب العلمیۃ، بیروت۔ لبنان، ۱۴۰۵ھ=۱۹۸۵ء

([351]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۹۰، ترجمہ: ۳۴۶۲

([352]) سؤالات ابن جنید لأبی یحییٰ بن معین، یحییٰ بن معین: ۳۳۸، ترجمہ: ۲۷۱، مکتبۃ الدار۔ المدینۃ المنورۃ، ۱۴۰۸ھ=۱۹۸۸ء

([353]) الکفایۃ فی علم الروایۃ، : ۲۲

([354]) الضعفاء والمتروکون، ۱: ۱۶

([355]) الجرح والتعدیل لاابن ابی حاتم، ۸: ۵۰۲، ترجمہ: ۲۳۰۳

([356]) المجروحین من المحدثین والضعفاء والمتروکین، ۱: ۱۲۱، ترجمہ: ۳۷

ابو جعفر العقیلی نے بھی کہا ہے: یکتب حدیثه"([357])

لیکن ابن عدی نے کہا ہے: " له أخبار یرویها وحدث عنه الثوري وجماعة من الأئمة، وهو ممن یکتب حدیثه"([358])

آپ کے مرویات ہیں جن کو سفیان ثوری اور دیگر ائمہ حدیث کی ایک جماعت نے لیے ہیں۔ آپ کے احادیث لکھے جاتے ہیں۔

## ٦٢۔٢۔ابی صالح الزیّات

ابو صالح السمان الزیات المدنی، جویریہ بنت الاحمس کے آزاد کردہ غلام اور جلیل القدر تابعی ہیں۔ گھی یا تیل کوفہ لانے کی وجہ سے زیّات کہلاتے تھے([359])۔ سیدنا علیؓ اور سیدنا ابو ہریرۃؓ سے احادیث روایت کرتے ہیں۔ عبد اللہ بن دینار، زید بن اسلم، الحکم بن عتیبہ اور سلیمان الاعمش نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ مدینہ منورہ میں ١٠١ھ کو وفات پائی([360])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وکان أبو صالح ثقة کثیر الحدیث([361])۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: مدني"، کوفي، تابعي، ثقة([362])

امام احمد بن حنبل نے آپ کے بارے میں کہا: هُوَ أوثقهم قَالُوا ثِقَة ثِقَة([363])۔

حافظ ابو زرعہ نے آپ کے بارے میں کہا: "ثقة مستقیم الحدیث([364])۔

ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: أبو صالح ذکوان صالح الحدیث یحتج بحدیثه([365])۔

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے([366])۔

ملاحظہ: علامہ عابد سندھی نے المواہب میں لکھا ہے کہ ابو صالح کا نام باذام ہے اور یہ سیدۃ ام ہانیؓ کے آزاد کردہ غلام ہیں۔

## ٦٣۔٣۔ابی صالح باذام

---

(357) الکامل فی ضعفاء الرجال، ١: ٤٥١

(358) الضعفاء الکبیر، محمد بن عمرو، العقیلی: ٨٥، ترجمہ: ٩٧، دار المکتبۃ العلمیۃ۔ بیروت، ١٤٠٤ء=١٩٨٤ء

(359) التاریخ الکبیر، ٣: ٢٦٠، ترجمہ: ٨٩٥

(360) الطبقات الکبیر، ٧: ٢٩٦، ترجمہ: ١٧٦١۔ ایضاً۔ ٨: ٣٤٦، ترجمہ: ٣٠٦٣

(361) نفس مصدر

(362) تاریخ الثقات للعجلی: ١٥٠، ترجمہ: ٤٠٤

(363) العلل و معرفۃ الرجال لاحمد روایۃ ابنہ عبد اللہ، ٣: ١٦١، ترجمہ: ٤٧٢٣

(364) الضعفاء لابی ذرعہ الرازی، ٣: ٨٦٦، ترجمہ: ١٨٨

(365) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ٣: ٤٥٠، ترجمہ: ٢٠٣٩

(366) الثقات لابن حبان، ٤: ٢٢١، ترجمہ: ٢٦١١

ابو صالح، باذام، ہاشمی، کوفی، سیدۃ اُمّ ہانیؓ بنت ابو طالب بن عبد المطلب کے آزاد کردہ غلام، تابعی ہیں۔ سماک بن حرب، مجاہد بن جبر کے استاد ہیں([367])۔

عجلی نے آپ کی وثاقت کی ہے([368])۔

امام نسائی کے نزدیک ضعیف ہے([369])۔

ابو حاتم رازی نے کہا ہے: "صالح الحديث"([370])

آپ کے احادیث صالح الاستدلال ہیں۔

ابن حبان نے المجروحین میں آپ کا ذکر ان الفاظ میں کیا ہے: "يحدث عن بن عباس ولم يسمع منه"([371])

سیدنا ابن عباسؓ سے احادیث روایت کرتے ہیں حالانکہ آپؓ سے سماع ثابت نہیں۔

## ۶۴۔۴۔سیدۃ ام ہانیؓ

فاختہ بنت ابی طالب بن عبد المطلب، ہاشمیہ، قُرشیہ، ام ہانی، سیدنا علیؓ بن ابی طالب کی سگی بہن اور رسول اللہ ﷺ کی چچازاد بہن ہے۔ صحابیہ ہیں۔ آپ کے اصل نام میں اختلاف ہے۔ بعض لوگ "ہند" بتاتے ہیں لیکن مشہور یہ ہے کہ آپ کا اصل نام "فاختہ" ہے۔ فتح مکہ کے سال مشرف بہ اسلام ہوئیں۔ ۴۰ھ کے بعد وفات پائیں۔ آپ کے مرویات کی تعداد چھیالیس (۴۶) ہے([372])۔

ملاحظہ: مسند حارثی میں یہ حدیث موجود ہے لیکن اس میں "شعارك" کی جگہ "سوارك" ہے([373])۔ لیکن ان الفاظ میں یہ روایت مجھے کہیں نہیں ملی۔

## سند حدیث ۳۵: ابو حنیفہ از علی بن الاقمر

## ۶۵۔۱۔علی بن الاقمر

علی بن الاقمر بن عمرو بن الحارث بن معاویہ بن عمرو بن الحارث، کوفی، ہمدانی، الوادِعی، تابعین میں سے ہیں۔ سفیان ثوری، مسعر، شعبہ اور امام صاحبؒ کے اساتذہ میں سے ہیں([374])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

---

([367]) الطبقات الکبیر، ۸:۴۱۳، ترجمہ: ۳۱۷۹

([368]) تاریخ الثقات للعجلی، :۷۷، ترجمہ: ۱۳۳

([369]) الضعفاء والمتروکون: ۲۳، ترجمہ: ۷۲

([370]) الجرح والتعدیل لاابن ابی حاتم، ۲: ۴۳۲، ترجمہ: ۱۷۱۶

([371]) المجروحین من المحدثین والضعفاء والمتروکین، ۱: ۱۸۵، ترجمہ: ۱۲۶

([372]) اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ، ۷: ۲۰۹، ترجمہ: ۷۱۶۵

([373]) مسند ابی حنیفہ بروایۃ الحارثی: ۲۵۷، حدیث: ۷۵۱

([374]) التاریخ الکبیر، ۶: ۲۶۱، ترجمہ: ۲۳۴۵

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([375])۔

عجلی نے کہا ہے:"تابعي، ثقة"([376])۔

امام ابو حاتم نے کہا ہے:"صدوق ثقة"([377])

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کا ذکر کیا ہے([378])۔

ملاحظہ: یہ حدیث مرسل ہے۔

## سند حدیث ۳۶: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود

ان سب رواۃ کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۷: ابوحنيفة عن القاسم عن ابيه عن جده

قاسم عن ابیہ عن جدہ" میں دو احتمالات ہیں۔ مسند امام اعظم مطبوعہ مکتبۃ البشری میں متن حدیث کے نیچے ناکت نے اس سے مراد " قاسم از محمد از سیدنا ابو بکرؓ صدیق مراد لیا ہے جب کہ ملا علی قاریؒ نے شرح مسند اور المواہب اللطیفہ میں اس سے مراد " قاسم از عبد الرحمٰن از سیدنا عبد اللہ بن مسعودؓ" مراد لیا ہے۔ یہاں ہر دو محتمل رواۃ کا تذکرہ کیا جارہا ہے۔

### ٦٦۔ا۔ قاسم بن محمد

قاسم بن محمد بن سیدنا ابو بکر صدیقؓ جلیل القدر تابعی ہیں، سیدہ عائشہ صدیقہؓ، سیدنا ابو ہریرہؓ اور سیدنا ابن عباسؓ کے شاگرد اور سالم بن عبد اللہؓ بن عمرؓ، سماک بن حرب اور امام ابو حنیفہؒ کے استاد تھے۔ حدیث کے امام اور فقیہ تھے۔ نہایت کم گو تھے۔ آخر وقت میں آپ کی بینائی چلی گئی تھی۔ ۱۰۸ھ کو ۷۰ یا ۷۲ سال کی عمر میں وفات پائی([379])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "وَكَانَ ثِقَةً وَكَانَ رُفَيْعًا عَالِيًا فَقِيهًا إِمَامًا كَثِيرَ الْحَدِيثِ وَرِعًا"([380])

آپ ثقہ، بلند مرتبہ عالم، فقیہ اور متقی تھے اور کثیر الحدیث تھے۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے:"وكان من خيار التابعين وفقهائهم مدني، تابعي، ثقة، نزه، رجل صالح"([381])۔

---

([375]) من کلام ابی زکریا یحییٰ بن معین فی الرجال (روایۃ طہمان)، یحییٰ بن معین: ۸۳، ترجمہ: ۲۴۸، دار المأمون للتراث۔ دمشق، ط۔ن

([376]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۴۴، ترجمہ: ۱۱۷۵

([377]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶: ۱۷۴، ترجمہ: ۹۵۴

([378]) الثقات لابن حبان ۵: ۱۶۲، ترجمہ: ۴۳۷۵

([379]) الطبقات الکبیر، ۷: ۱۸۵، ترجمہ: ۱۵۶۲

([380]) نفس مصدر

([381]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۸۷، ترجمہ: ۱۳۷۰

آپ فقہا تابعین میں سے افضل تھے، مدنی، ثقہ، پاک باز اور صالح تھے۔

ابن حبان نے کہا ہے: "من سَادَات التَّابِعين وَمن أفضل أهل زَمَانه علما وأدبا وعقلا وفقها"([382])

آپ تابعین کے سادات اور اپنے زمانے کے علم وادب اور عقل وفہم اور فقاہت میں سب سے فائق تھے۔

## ٦٧۔٢۔ محمد بن سیدنا ابی بکرؓ الصدیق

محمد بن عبداللہؓ (سیدنا ابو بکرؓ صدیق) بن عثمان (ابی قحافہ) حجۃ الوداع کے سال یعنی ١٠ھ کو ذیقعدہ کے مہینے میں ذوالحلیفہ میں پیدا ہوئے۔ آپ کی والدہ کا نام اسماء بنت عمیس ہے۔ رسول اللہ ﷺ سے سماع ثابت نہیں۔ ابو القاسم آپ کی کنیت ہے۔ سیدنا علیؓ کرم اللہ وجہہ کی پرورش میں پلے بڑھے جب آپؓ نے آپ کی والدہ اسماء بنت عمیس سے شادی کی۔ جنگ جمل اور صفین میں شریک ہوئے۔ پھر مصر کے والی مقرر ہوئے۔ اور وہاں ٣٨ھ کو قتل کیے گئے۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے کہا ہے: " لم يكن له صحبة"([383])

آپ کے لیے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ صحبت کا شرف حاصل نہیں۔

امام ابو حاتم نے کہا: "روى عن أبيه، مرسل"([384])

آپ نے اپنے والد سے مرسل روایات ذکر کیے ہیں۔

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کا ذکر کیا ہے([385])۔

امام بغوی([386]) نے کہا ہے: "ولد على عهد النبي صلى الله عليه وسلم ولم يسمع منه"([387])

آپ رسول اللہ ﷺ کے عہد میں پیدا ہوئے لیکن آپ ﷺ سے سماع کا شرف حاصل نہیں کیا۔

## ٦٨۔٣۔ سیدنا ابو بکرؓ الصدیق

عبداللہ بن ابی قحافہ عثمان بن عامر بن عمرو بن کعب، ابو بکر، الصدیق رضی اللہ عنہ مردوں میں سب سے پہلے اسلام قبول کرنے والے جلیل القدر صحابی اور رسول اللہ ﷺ کے سسر ہیں۔ آپ ﷺ کے ہجرت کے رفیق اور غار ثور کے ہم درد اور غم خوار تھے۔ عتیق آپ کا لقب

---

([382]) الثقات لابن حبان ٥: ٣٠٢، ترجمہ: ٤٩٥١

([383]) تاریخ الثقات للعجلی: ٤٠١، ترجمہ: ١٤٣٧

([384]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ٧: ٣٠١، ترجمہ: ١٦٣٢

([385]) الثقات لابن حبان ٣: ٣٦٨، ترجمہ: ١٢١٣

([386]) ابو القاسم عبداللہ بن محمد بن عبدالعزیز بن المرزبان بن سابور بن شاہنشاہ البغوی (خراسان کے ایک شہر بغشور کی طرف منسوب) ٢١٤ھ=٨٣٠ء کو بغداد میں پیدا ہوئے۔ اپنے زمانے کے متبحر عالم، امام، حافظ اور حجۃ تھے۔ امام احمد اور ابن المدینی جیسے جبال علم کے شاگرد اور ابن حبان اور ابن عدی کے استاد تھے۔ ٣١٧ھ=٩٢٩ھ کو وفات پائی۔ [الکامل فی ضعفاء الرجال، ٥: ٤٣٧، ترجمہ: ١١٠٢]

([387]) معجم الصحابۃ، عبداللہ بن محمد البغوی ٤: ٥٢٦، مکتبۃ دار البیان۔ کویت، ١٤٢١ھ=٢٠٠٠ء

تھا۔ نبی کریم ﷺ سے علم حاصل کیا۔آپ کے شاگردوں میں انسؓ بن مالک، براءؓ بن عازب اور جابرؓ بن عبداللہ وغیرہ شامل ہیں۔۱۳۰ھ کو مدینہ منورہ میں فوت ہوئے۔اور آپؐ کے پہلو میں دفن کئے گئے[388]۔

## ابو حنیفہ از قاسم از والدِ او (عبدالرحمٰن) از جدِّ او (سیدنا عبداللہؓ بن مسعود)

سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۶۹۔۴۔ قاسم بن عبدالرحمن

قاسم بن عبدالرحمن بن عبداللہ بن مسعود الہذلی رضی اللہ عنہ کوفہ کے قاضی تھے۔اکثر خاموش رہا کرتے تھے۔کثرت سے نوافل پڑھنے والے اور جود و سخا کے پیکر تھے۔کوفہ میں رہائش پذیر تھے اور وہیں ۱۱۶ھ کو وفات پائی[389]۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

یحییٰ بن معین نے آپ کے بارے میں کہا: لَيْسَ يسوى شَيْئًا[390]۔

عجلی نے کہا ہے:" ثقة رجل صالح"[391]

امام ابو حاتم نے بھی اسے ثقہ قرار دیا ہے[392]۔

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کا ذکر کیا ہے[393]۔

## ۷۰۔۵۔ عبدالرحمن بن سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

عبدالرحمن بن سیدنا عبداللہؓ بن مسعود بن حبیب الہذلی تابعین میں سے ہیں[394]۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے کہا ہے:"كَانَ ثِقَةً قَلِيلَ الْحَدِيثِ"[395]۔

یحییٰ بن معین نے آپ کا اپنے والد سے سماع نفی کیا ہے[396] لیکن حافظ مزی[397] نے آپ کے اپنے والد سے تقریباً پندرہ روایات نقل کیے ہیں[398]۔

---

([388]) الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب، یوسف بن عبداللہ بن عبدالبر، ۳: ۹۶۳

([389]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۲۰، ترجمہ: ۳۲۰۰

([390]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری ۳: ۳۷۲، ترجمہ: ۱۸۰۹

([391]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۸۶، ترجمہ: ۱۳۶۷

([392]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۷: ۱۱۲، ترجمہ: ۶۴۷

([393]) الثقات لابن حبان ۵: ۳۰۳، ترجمہ: ۴۹۵۴

([394]) الطبقات الکبیر، ۸: ۳۰۰، ترجمہ: ۲۹۴۱

([395]) نفس مصدر

([396]) تاریخ ابن معین (روایۃ الدوری)، یحییٰ بن معین البغدادی، ۳: ۳۵۴، ترجمہ: ۱۷۱۶

تاہم امام بخاری نے آپ کا اپنے والد سے سماع ثابت کرتے ہوئے کہا ہے: "سمع اباه"([399])۔

عجلی نے کہا ہے:" ثقة"([400])

ابو حاتم نے آپ کو" صالح" کہا ہے([401])۔

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کا ذکر کیا ہے([402])۔

نوٹ: اس حدیث کے سند میں امام ابو حنیفہؒ نے القاسم عن ابیہ عن جدہ سے روایت کی ہے۔ اگر قاسم سے مراد قاسم بن محمد بن ابی بکر صدیقؓ ہے تو یہ سند منقطع ہے کیونکہ محمد بن ابی بکر کا سماع اپنے والد سے ثابت نہیں اور اگر قاسم سے مراد قاسم بن عبد الرحمٰن بن عبد اللہ بن مسعود ہے تو پھر سند متصل ہے البتہ متنِ حدیث اس قدر کثیر روایات سے ثابت ہے کہ تواتر کی حد تک پہنچتا ہے۔

## سند حدیث ۳۸: ابو حنیفہ از عطیہ از ابو سعیدؓ الخدری

سند حدیث: ۲۵ کے تحت عطیہ العوفی اور سیدنا ابو سعید الخدری کا ترجمہ ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث من كذب علي متعمدا فليتبوأ مقعده من النار۔ صحیحین اور دیگر کتب حدیث میں منقول ہے([403])۔

## سند حدیث ۳۹: حماد از ابی حنیفہ از عطیہ العوفی از ابو سعیدؓ الخدری

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت اور سند حدیث: ۲۵ کے تحت عطیہ العوفی اور سیدنا ابو سعیدؓ الخدری کا ترجمہ ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: حدیث: ۳۸ اور ۳۹ ایک ہی مضمون کے ہیں جس میں رسول اللہ ﷺ پر جھوٹ گھڑنے کی وعید بیان ہوئی ہے۔

## سند حدیث ۴۰: ابو حنیفہ از سعید از ابراہیم از سیدنا انسؓ

سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۷۔ا۔ سعید

سعید بن مسروق الثوری التیمی الکوفی، سفیان ثوریؒ کے والد تھے۔ عکرمہ اور شعبی کے شاگرد اور اپنے بیٹے سفیان اور ابو عوانہ کے استاد تھے۔ ۱۲۸ھ کو عراق میں وفات پائی([404])۔

---

([397]) یوسف بن عبد الرحمن بن یوسف، ابو الحجاج، المزی، شامی اپنے زمانے کے بلند پایہ محدث تھے۔ ۶۵۴ھ=۱۲۵۶ء کو حلب میں پیدا ہوئے۔ دمشق کے نواح میں "مزہ" نامی شہر میں سکونت پذیر رہے۔ لغت، حدیث اور رجال کے ماہر اور اسانید والفاظ حدیث کے زبردست ناقد تھے۔ کئی تصانیف لکھی ہیں۔ دمشق میں ۷۴۲ھ=۱۳۴۱ء کو وفات پائی۔ [اعیان العصر واعوان النصر، صلاح الدین خلیل بن ایبک الصفدی، ۵: ۶۴۴، دار الفکر۔ بیروت، ۱۴۱۸ھ=۱۹۹۸ء]

([398]) تحفۃ الاشراف بمعرفۃ الاطراف، یوسف بن عبد الرحمن المزی، ۷: ۴۷، المکتب الاسلامی والدار القیمۃ، ۱۴۰۳ھ=۱۹۸۳ء

([399]) التاریخ الکبیر، ۵: ۲۹۹، ترجمہ: ۹۷۹

([400]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۹۵، ترجمہ: ۹۶۳

([401]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۵: ۲۴۸، ترجمہ: ۱۱۸۵

([402]) الثقات لابن حبان ۵: ۶۷، ترجمہ: ۳۹۲۸

([403]) الصحیح البخاری، کتاب الجنائز(۱۱)، باب مایکرہ من النیاحۃ علی المیت(۳۳)، حدیث: ۱۲۹۱۔ الصحیح المسلم، حدیث: ۳

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

عجلی نے آپ کے بارے میں کہاہے: "كوفي ثقة"(405)

ابو حاتم نے آپ کو" ثقة" کہاہے(406)۔

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کاذکر کیاہے(407)۔

## ۷۲۔۲۔ابراہیم التیمی

ابراہیم بن یزید بن شریک التیمی، ابو اسماء، تابعی ہیں۔ سیدنا انسؓ بن مالک سے سماع ثابت ہے۔ حجاج کے دور میں جب ابراہیم نخعی آپ کو مطلوب تھے تو ابراہیم التیمی کو گرفتار کیا۔ پوچھنے پر فرمایا: میں ہی ابراہیم ہوں۔ اور ابراہیم نخعی کے بارے میں بتانا گوارانہ کیا۔ جیل میں سخت قید کاٹنے کے بعد جب وفات پائی تو حجاج نے خواب میں کسی کو یہ کہتے ہوئے سنا: آج رات ایک جنتی کی وفات ہوئی۔ تفتیش کے بعد جب معلوم ہوا کہ ابراہیم التیمی جیل ہی میں وفات پاگئے ہیں تو کہا: یہ ایک شیطانی خواب تھا۔ ۹۳ھ کو جیل ہی میں وفات پائی(408)۔

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

حافظ ابو زرعہ نے آپ کے بارے میں کہاہے: "كوفي، ثقة، مرجیء"(409)۔

ابو حاتم نے کہاہے: صالح الحديث(410)

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کاذکر کیاہے(411)۔

## سند حدیث ۴۱: ابو حنیفہ از زہریؒ از سیدنا انسؓ

سیدنا انس بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکاہے۔

## ۷۳۔۱۔زہریؒ

محمد بن مسلم بن عبید اللہ بن عبد اللہ بن شہاب القرشی الزہری ۵۸ھ کو پیدا ہوئے تھے۔ جلیل القدر تابعی، بلند پایہ محدّث اور فقیہ تھے۔ اسی (۸۰) راتوں میں قرآن کریم حفظ کیا تھا۔ ۷۵ سال کی عمر میں ۱۲۴ھ کو رمضان کے مہینے شام میں وفات پائی(412)۔

---

(404) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۴۵، ترجمہ: ۳۲۹۴

(405) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۸۸، ترجمہ: ۵۶۲

(406) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۴: ۶۶، ترجمہ: ۲۷۸

(407) الثقات لابن حبان ۶: ۱۷۳، ترجمہ: ۸۱۵۰

(408) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۰۲، ترجمہ: ۳۱۵۳

(409) الضعفاء لأبي زرعة الرازي في اجوبتہ علی اسئلۃ البرزعی، عبد اللہ بن عبد الکریم ابو زرعۃ الرازی، ۳: ۸۴۳، ترجمہ: ۲۳

(410) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۲: ۱۴۵، ترجمہ: ۴۷۴

(411) الثقات لابن حبان ۴: ۷، ترجمہ: ۱۶۰۴

(412) الطبقات الکبیر، ۷: ۴۲۹، ترجمہ: ۱۸۹۰

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے کہا ہے:"كَانَ الزُّهْرِيُّ ثِقَةً كثير الحديث"(413)

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "تابعي ثقة"(414)

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں ایک استفسار کے جواب میں کہا: فقیہ ہیں اور ان کی فقاہت کو بڑی عظمت کے ساتھ بیان کیا(415)۔

ابن حبان نے کہا: كَانَ من أحفظ أهل زَمَانه وَأَحْسَنهمْ سياقا لمتون الْأَخْبَار وَكَانَ فَقِيها فَاضلا(416)

آپ اپنے زمانے کے احفظ، احادیث کو روانی کے ساتھ بیان کرنے والے اور اعلی پائے کے فقیہ تھے۔

### سند حدیث ۴۲: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از جابرؓ

ابوالزبیر اور سیدنا جابرؓ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

### سند حدیث ۴۳: ابو حنیفہ از الہیثم الصواف از محمد بن سیرین از سیدنا ابوہریرہؓ

ہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا ابوہریرہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۴۷۔ا۔ محمد بن سیرین

ابو بکر محمد بن سیرین بلند مرتبت تابعی اور سیدنا انسؓ کے آزاد کردہ غلام تھے۔ امام، فقیہ اور زاہد تھے۔ روزانہ غسل کرتے تھے۔ ہر دوسرے دن روزہ رکھا کرتے تھے۔ ۱۱۰ھ کو وفات پائی(417)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثقة مأمونًا عاليًا رفيعًا فقيهًا إمامًا كثير العلم ورعًا(418)

آپ ثقہ، مأمون، رفیع الشان فقیہ اور بے مثل زاہد اور بلند پایہ عالم تھے۔

ابوزرعہ نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "إمام وقته بصري ثقة"(419)

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: تابعي، ثقة"(420)

---

(413) نفس مصدر

(414) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۱۲، ترجمہ: ۱۵۰۰

(415) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۸: ۴۷، ترجمہ: ۳۱۸

(416) الثقات لابن حبان ۵: ۳۴۹، ترجمہ: ۵۱۶۲

(417) الطبقات الکبیر، ۹: ۱۹۲، ترجمہ: ۳۹۰۵

(418) نفس مصدر

(419) الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علٰی اسئلۃ البرزعی، عبداللہ بن عبدالکریم ابوزرعۃ الرازی ۳: ۹۲۹، ترجمہ: ۶۱۴

(420) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۰۵، ترجمہ: ۱۴۶۴

## سند حدیث ۴۴: ابو حنیفہ از شعبی از مسروق از سیدہ عائشہؓ

### ۷۵۔۱۔ شعبی

عامر بن شراحیل بن عبد، شعبی، حمیری، ہمدانی، کوفی ۱۹ھ=۶۴۰ھ کو کوفہ میں پیدا ہوئے۔ ہمدان کے قبیلہ "شعب" سے تعلق رکھنے کی وجہ سے شعبی کہلاتے تھے۔ کوفہ ہی میں رہائش پذیر ہوئے۔ بے مثل حافظہ کے مالک تھے۔ عبد الملک بن مروان کے مشیر اور شاہ روم کے قاصد تھے۔ محدث، فقیہ اور بلند پایہ شاعر تھے۔ ۱۰۳ھ=۷۲۱ء کو کوفہ ہی میں وفات پائی([421])۔

#### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن ابی حاتم نے اپنے مراسیل میں ابن معین کے حوالے سے نقل کیا ہے: "مَا رَوَى الشَّعْبِيُّ عَنْ عَائِشَةَ مَرْسَلٌ"([422])

جو احادیث شعبی نے سیدہ عائشہؓ سے روایت کی ہیں وہ مرسل ہیں۔

لیکن امام عجلی نے کہا ہے: "سمع الشّعبِيّ من ثَمَانِيَة وَأَرْبَعين من أَصْحَاب النَّبِي صلى الله عَلَيْهِ وَسلم و مرسل الشعبي صحيح، لا يرسل إلا صحيحًا صحيحًا"([423])

آپ نے اڑتالیس (۴۸) صحابہ کرامؓ سے سماعت کا شرف حاصل کیا ہے۔ امام شعبی کے مراسیل صحیح ہیں کیونکہ وہ صرف صحیح روایات کو مرسلاً نقل کرتے ہیں۔

ابو زرعہ الرازی نے آپ کو ثقہ کہا ہے([424])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ تابعین کے طبقے میں کیا ہے([425])۔

### ۷۶۔۲۔ مسروق

مسروق بن اجدع بن مالک، ہمدانی، وادِعی تابعی تھے۔ یمن کے رہنے والے تھے۔ خلیفہ اول سیدنا ابو بکرؓ صدیق کے عہد خلافت میں مدینہ منورہ آئے تھے بعد ازاں کوفہ میں رہائش پذیر ہوئے آپ نے چاروں خلفا اور دیگر کبار صحابہ کرامؓ سے روایت کی ہیں۔ ۶۳ھ=۶۸۳ء کو وفات پائی([426])۔

#### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے متعلق کہا ہے: "وَكَانَ ثِقَةً وَلَهُ أَحَادِيثُ صَالِحَةٌ"([427])

---

([421]) الطبقات الکبیر، ۸: ۳۶۵، ترجمہ: ۳۱۴۳

([422]) المراسیل لابن ابی حاتم: ۱۵۹، ترجمہ: ۵۸۹، مؤسسۃ الرسالۃ۔ بیروت، ۱۳۹۷ھ

([423]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۴۳، ترجمہ: ۷۵۱

([424]) الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علیٰ اسئلۃ البرزعی، عبد اللہ بن عبد الکریم ابو زرعۃ الرازی ۱: ۴۰، ترجمہ: ۳

([425]) الثقات لابن حبان، ۵: ۱۸۵، ترجمہ: ۴۴۸۷

([426]) الطبقات الکبیر، ۸: ۱۹۷، ترجمہ: ۲۸۰۴

آپ ثقہ تھے اور آپ کے احادیث صالح الاستدلال ہیں۔

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے(428)۔

ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین کے حوالے سے آپ کے متعلق کہا ہے:"مسروق ثقة لا يسئل عنه"(429)

## ۷۷۔۳۔ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ

ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ صدیقہ بنت صدیق، رسول اللہ ﷺ کی ازواج مطہرات میں سب سے زیادہ مشہور، عالمہ اور آپ ﷺ کو زیادہ محبوبہ تھیں۔ آپؓ کی والدہ کا نام امّ رومان تھا۔ ہجرت سے دو سال قبل سات سال کی عمر میں رسول اللہ ﷺ کے عقد میں آئی تھی۔ اور پھر نو سال کی عمر میں مدینہ منورہ میں آپ کی باقاعدہ رخصتی ہوئی۔ رسول اللہ ﷺ کی رحلت کے وقت آپ کی عمر ۱۸ سال تھی۔ اس امت کی عورتوں میں سب سے زیادہ فقاہت والی خاتون تھیں۔ آپؓ کے بے شمار مناقب ہیں۔ ۵۷ھ یا ۵۸ھ کو پیر کی رات ماہِ رمضان میں وفات پائی۔ سیدنا ابوہریرہؓ نے آپ کی نماز جنازہ پڑھائی اور جنت البقیع میں اسی رات کو مدفون ہوئیں(430)۔

## سند حدیث ۴۵: ابو حنیفہ از منصور از ابی وائل از حذیفہ

سیدنا حذیفہؓ ابن الیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت اور ابو وائلؒ شقیق بن سلمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۳۱ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۷۸۔۱۔ منصور

منصور بن المعتمر بن عتاب بن عبداللہ بن ربیعہ السلمی الکوفی بلند پایہ عالم، فقیہ اور محدث تھے۔ ۱۳۲ھ کے اواخر میں انتقال کر گئے(431)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے کہا ہے: وكان ثقة مأمونًا كثير الحديث رفيعًا عاليًا(432)

امام بخاری نے کہا:"وَكَانَ من أثبت الناس"(433)

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ثِقَة ثَبت فِي الحَدِيث كَانَ أثبت أهل الْكُوفَة(434)

ابو حاتم نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے(435)

---

(427) نفس مصدر

(428) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۲۶، ترجمہ: ۱۵۶۱

(429) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۸: ۳۹۷، ترجمہ: ۱۸۲۰

(430) أسد الغابۃ، ۷: ۱۸۶، ترجمہ: ۷۰۹۳

(431) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۵۶، ترجمہ: ۳۳۳۵

(432) نفس مصدر

(433) التاریخ الکبیر، ۷: ۳۴۶، ترجمہ: ۱۴۹۱

(434) تاریخ الثقات للعجلی، : ۴۴۰، ترجمہ: ۱۶۳۹

(435) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۸: ۱۷۷، ترجمہ: ۷۷۸

## سند حدیث ۴۶: ابو حنیفہ از عدی از ابن جبیر از سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما

سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ میں ہو چکا ہے۔

### ۷۹۔ ۱۔ عدی

عدی بن ثابت الانصاری الکوفی، عبداللہ بن یزید الخطمی کے نواسے ہیں۔ براءؓ بن عازب، اپنے والد ثابت بن دینار اور سعید بن جبیر سے احادیث روایت کی ہیں۔ شعبہ، مسعر بن کدام اور یحییٰ بن سعید الانصاری کے استاذ ہیں([436])۔

**ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:**

احمد بن حنبل نے کہا ہے: عدي بن ثَابت ثِقَة إِلَّا أَنه كَانَ يتشيع([437])

عدی بن ثابت ثقہ ہیں لیکن شیعہ ہیں۔

ابن معین نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "كَانَ يفرط فِي التَّشَيُّع"([438])

آپ شیعیت میں حد سے تجاوز کرنے والے ہیں۔

امام ابو حاتم نے آپ کے متعلق کہا ہے: صدوق، وكان إمام مسجد الشيعة([439])

عجلی نے آپ کو ثقة، ثبت کہا ہے([440])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([441])۔

### ۸۰۔ ۲۔ ابن جبیر

سعید بن جبیر بن ہشام، ابو عبداللہ، الاسدی، الکوفی تابعین میں سے ہیں۔ حبشی الاصل تھے۔ ۴۵ھ کو پیدا ہوئے تھے۔ سیدنا ابن عمرؓ اور سیدنا ابن عباسؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ حجاج بن یوسف الثقفی نے آپ کو انچاس سال کی عمر میں ۹۴ھ یا ۹۵ھ کو قتل کروایا تھا([442])۔

**ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:**

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے لیکن کبھی کبھی ارسال کرتے ہیں([443])۔

---

([436]) التاریخ الکبیر، ۷: ۴۴، ترجمہ: ۱۹۶

([437]) العلل و معرفۃ الرجال، ۲: ۴۹۰، ترجمہ: ۳۲۳۳

([438]) تاریخ ابن معین (روایۃ الدوری)، یحییٰ بن معین البغدادی ۳: ۵۲۴، ت: ۲۵۵۹

([439]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۲: ۷، ترجمہ: ۵

([440]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۳۰، ترجمہ: ۱۱۱۵

([441]) الثقات لابن حبان، ۵: ۲۷۰، ترجمہ: ۴۷۸۵

([442]) الطبقات الکبیر، ۸: ۳۷۴، ترجمہ: ۳۱۴۴

([443]) سوالات ابن الجنید لأبی زکریا یحییٰ بن معین، یحییٰ بن معین: ۳۱۷، مکتبۃ الدار۔ المدینۃ المنورۃ، ۱۴۰۸ھ=۱۹۸۸ء

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے:"كُوفي، تابعي، ثِقَة" (444)

ابن ابی حاتم نے اپنے مراسیل میں یحییٰ بن سعید کے حوالے سے نقل کیا ہے:" "(445)

امام ابوداؤد نے سفیان ثوری کے حوالے سے نقل کیا ہے:"أعلم التابعين سعيد بن جبير"(446)

تابعین میں سب سے زیادہ علم رکھنے والے سعید بن جبیر تھے۔

امام ابوحاتم نے یحییٰ بن سعید کے حوالے سے کہا ہے "مرسلات سعيد بن جبير أحب إلي من مرسلات عطاء"(447)

سعید بن جبیر کے مرسلات مجھے عطاء کے مرسلات سے زیادہ پسند ہیں۔

ابوزرعہ رازی نے کہا ہے: ثقة إمام حجة على المسلمين"(448)۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ ان الفاظ میں کیا ہے:"وَكَانَ فَقِيهًا عَابِدًا وَرِعًا فَاضِلا"(449)۔

## سند حدیث ۴۷: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابوالزبیر اور سیدنا جابرؓ کا تذکرہ سند حدیث :۷ میں کیا جا چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۸: ابو حنیفہ از علی بن الحسین الزرّاد از تمام از جعفر بن ابی طالب

### ۸۱۔۱۔ علی بن الحسین الزرّاد

تلاش بسیار کے باوجود آپ کے احوال نہ مل سکے۔

### ۸۲۔۲۔ تمام

تلاش بسیار کے باوجود آپ کے احوال نہ مل سکے۔

### ۸۳۔۳۔ جعفرؓ بن ابی طالب

سیدنا جعفرؓ بن ابی طالب، جعفر طیار، ابوالمساکین، جلیل القدر صحابی، رسول اللہ ﷺ کے چچا زاد بھائی اور سیدنا علیؓ کے سگے بھائی اور دس سال بڑے ہیں۔ اپنے بھائی سیدنا علیؓ کے کچھ عرصہ بعد اسلام قبول کیا۔ آپؓ شکل اور اخلاق میں رسول اللہ ﷺ کے مشابہہ تھے۔ حبشہ اور مدینہ کی طرف ہجرت کی تھی۔ ۸ھ کو غزوۂ موتہ میں شہید ہوئے۔ آپ کے عمر اکتالیس سال تھی(450)۔

---

(444) تاریخ الثقات للعجلی، :۱۸۱، ترجمہ:۵۳۳

(445) المراسیل لابن ابی حاتم:۱۵۹، ترجمہ:۵۸۹، مؤسسۃ الرسالۃ۔ بیروت، ۱۳۹۷ھ

(446) سوالات ابی عبید:۱۹۲، ترجمہ:۲۰۶

(447) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۱:۲۴۴

(448) الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علیٰ اسئلۃ البرزعی، عبداللہ بن عبدالکریم ابوزرعۃ الرازی ۱:۴۰، ترجمہ:۱

(449) الثقات لابن حبان ۴:۲۷۵، ترجمہ:۲۸۸۳

(450) اسد الغابۃ، ۱:۵۴۱، ترجمہ:۷۵۹

ملاحظہ: یہ اسناد رواۃ کی جہالت کی وجہ سے ضعیف ہے تاہم مسواک کی فضیلت متعدد احادیث سے ثابت ہے([451])۔

## سند حدیث ۴۹: حماد از ابی حنیفہ از خالد بن علقمہ از عبد خیر از سیدنا علیؓ بن ابی طالب

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۸۴۔۱۔خالد بن علقمہ

خلاد بن علقمہ ہمدانی الوادِ عی الکوفی، سفیان، شریک اور زائدہ کے استاذ اور عبد خیر کے شاگرد تھے۔ شعبہ نے آپ کا نام مالک بن عرفطہ بتایا ہے لیکن امام احمد بن حنبل نے کہا ہے([452]) کہ شعبہ اس بات میں غلطی کا شکار ہوئے ہیں([453])

**ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:**

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([454])

ابو حاتم نے آپ کو "شیخ" کا لقب دیا ہے([455])

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([456])۔

### ۸۵۔۲۔عبد خیر

عبد خیر بن یزید الخیوانی الہمدانی الکوفی، ابو عمارۃ، تابعی تھے۔ سیدنا علیؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپؓ کے ساتھ جنگ صفین میں بھی شرکت کی تھی۔ وہاں جوان مردی سے مقابلہ کیا([457])۔

**ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:**

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "کُوفی، تابعی، ثِقَة" ([458])

ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے([459])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([460])۔

---

([451]) الصحیح البخاری، کتاب الجمعۃ(۱۰)، باب السواک یوم الجمعۃ(۷)، حدیث: ۸۸۷، الصحیح المسلم، کتاب الطہارۃ، باب السواک، حدیث: ۲۵۲

([452]) العلل ع معرفۃ الرجال، ۱: ۵۱۵، ترجمہ: ۱۲۱۰

([453]) التاریخ الکبیر، ۳: ۱۶۳، ترجمہ: ۵۵۸

([454]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۳: ۳۴۳، ترجمہ: ۱۵۴۸

([455]) نفس مصدر

([456]) الثقات لابن حبان ۶: ۲۶۰، ترجمہ: ۷۶۳۹

([457]) الطبقات الکبیر، ۸: ۳۴۱، ترجمہ: ۳۰۴۱

([458]) تاریخ الثقات للعجلی، : ۲۸۶، ترجمہ: ۹۲۴

([459]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۶: ۳۷، ترجمہ: ۲۰۱

([460]) الثقات لابن حبان ۵: ۱۲۷، ترجمہ: ۴۱۸۱

## ۸۶۔ ۳۔ سیدنا علیؓ بن ابی طالب

سیدنا علیؓ بن ابی طالب الھاشمی، نبی کریم ﷺ کے چچازاد بھائی، داماد اور اولین مسلمانوں میں سے ہیں۔ آپؓ نے، ابو بکرؓ، عمرؓ بن خطاب رضی اللہ عنہما سے علم حاصل کیا۔ رسول اللہ ﷺ کے لخت جگر سیدہ فاطمہ کے شوہر اور سیدنا حسنؓ اور سیدنا حسینؓ کے والد تھے۔ آپؓ اپنے بھائیوں، جعفر، عقیل اور طالب سے عمر میں چھوٹے تھے۔ آپ کے شاگردوں میں ابرہیم بن محمد اور ابراہیم بن عبداللہ شامل ہیں۔ آپ ایک بہادر اور نامور سپہ سالار تھے۔ تبوک کے علاوہ سارے جنگوں میں شریک رہے۔ ۴۰ھ کو مدینہ منورہ میں فوت ہوئے(461)۔

## سند حدیث ۵۰: ابو حنیفہ از خالد بن علقمہ از عبد خیر از سیدنا علیؓ بن ابی طالب

ان رواۃ کا ترجمہ پچھلے حدیث کی سند: ۴۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۵۱: ابو حنیفہ از عطاء از حمران مولیٰ عثمانؓ از سیدنا عثمانؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ میں ہو چکا ہے۔

## ۸۷۔ ۱۔ حمران

حمران بن ابان، سیدنا عثمانؓ بن عفان کے آزاد کردہ غلام اور تابعی تھے۔ کثیر الحدیث تھے۔ سیدنا عثمانؓ سے روایات لی ہیں۔ آپؓ کے کچھ راز افشا کرنے کی پاداش میں آپ کو بصرہ جانا پڑا۔ ۷۵ھ کو وفات پائی(462)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے کہا ہے: " وكان كثير الحديث ولم أرهم يحتجون بحديثه"(463)

آپ کثیر الحدیث تھے لیکن محدثین آپ کے احادیث سے استدلال نہیں کرتے۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(464)۔

## ۸۸۔ ۲۔ سیدنا عثمانؓ بن عفان

ابو عبداللہ ذوالنورین عثمان بن عفان بن ابی العاص بن امیہ الاموی القرشی، تیسرے خلیفہ راشد ہیں۔ نبی کریم ﷺ کے داماد ہیں۔ اولین اسلام قبول کرنے والوں میں سے تھے۔ سیدنا ابو بکرؓ صدیق کی دعوت قبول کر کے مشرف بہ اسلام ہوئے رسول اللہ ﷺ کے لخت جگر سیدہ رقیہؓ اور سیدہ ام کلثومؓ یکے بعد دیگرے آپؓ کے عقد نکاح میں آئیں۔ سیدنا ابو بکر صدیقؓ اور سیدنا عمرؓ بن الخطاب سے علم حاصل

---

(461) أسد الغابۃ، ۴: ۸۷، ترجمہ: ۳۷۸۹

(462) الطبقات الکبیر، ۷: ۲۷۹، ترجمہ: ۱۷۱۷

(463) نفس مصدر

ابن سعد کا جرح غیر مفسر اور ظن پر مبنی ہے جو قابل اعتنا نہیں سمجھی گئی۔ راوی بہر حال ثقہ ہے۔ علامہ ذہبی اور ابن حجر نے بھی اس کی وثاقت کی ہے۔ [من تکلم فیہ وھو موثوق او صالح الحدیث للذھبی: ۱۷۹، ترجمہ: ۹۵، تحقیق: عبداللہ بن ضیف اللہ الرحیلی، ۱۴۲۶ھ=۲۰۰۵ء]

(464) الثقات لابن حبان ۴: ۱۷۹، ترجمہ: ۲۳۷۱

کیا۔ شاگردوں میں ابان بن عثمان، احنف بن قیس اور انس بن مالک شامل ہیں۔ ۱۷ یا ۱۸ ذوالحجہ، ۳۵ھ کو جمعہ کے دن مدینہ منورہ میں شہید کئے گئے[465]۔

ملاحظہ: وضو میں تثلیثِ غَسل پر صحیحین اور دیگر کتب حدیث میں کافی احادیث نقل کی گئی ہیں[466]۔

## سند حدیث ۵۲: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدہ از والدِ او (سیدنا بریدہؓ بن الحصیب)

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۵۳: ابو حنیفہ از محارب از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا عبد اللہؓ بن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ہو چکا ہے۔

## ۸۹۔ ا۔ محارب بن دثار

محارب بن دثار سدوسی، ابو مطرِّف، کوفہ کے قاضی تھے۔ تابعی تھے۔ سیدنا عبد اللہؓ بن عمرؓ اور سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ کے شاگرد اور سفیان، شعبہ، مسعر، اور ابن عیینہ کے استاد تھے۔ ۱۰۸ھ کو وفات پائی[467]۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "وَلَهُ أَحَادِيثُ وَلَا يَحْتَجُّونَ بِهِ"[468]

آپ سے کئی احادیث مروی ہیں لیکن محدثین ان سے استدلال نہیں کرتے۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "كُوفي تابعي ثِقَة" [469]

امام ابو حاتم نے آپ کو ثقہ کہا ہے[470]۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے[471]۔

## سند حدیث ۵۴: ابو حنیفہ از منصور از مجاہد از حکم یا ابن الحکم از والد او

منصور بن المعتمر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۵ میں ہو چکا ہے۔

---

[465] أسد الغابة، ۳: ۵۷۸، ترجمہ: ۳۵۸۹

[466] صحیح مسلم: ۲۳۰، سنن ابی داود: ۱۱۰، اور سنن ترمذی: ۴۳ میں سیدنا عثمانؓ اور سیدنا ابو ہریرۃؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے وضو میں تین تین بار اعضاء دھوئے۔

[467] الطبقات الکبیر، ۸: ۴۲۴، ترجمہ: ۳۲۱۲

[468] نفس مصدر

[469] تاریخ الثقات للعجلی: ۴۲۱، ترجمہ: ۱۵۳۹

[470] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۸: ۴۱۷، ترجمہ: ۱۸۹۹

[471] الثقات لابن حبان ۵: ۴۵۲، ترجمہ: ۵۶۷۹

## ۹۰۔۱۔ مجاہد

مجاہد بن جبر المکی الاسود، ابو الحجاج، ۲۱ھ=۶۴۲ء کو پیدا ہوئے۔ بلند مرتبت تابعی اور مشہور مفسر تھے۔ شیخ القراء والمفسرین کے لقب سے نوازے گئے۔ قیس بن وقاص مخزومی کے آزاد کردہ غلام تھے۔ ابو محمد آپ کی کنیت تھی۔ ۱۰۴ھ=۷۲۲ء کو وفات پائی([472])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: "وَكَانَ فَقِيهًا عَالِمًا ثقة كثير الحديث"([473])

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: تابعي، ثقة([474])

امام ابو حاتم نے ابو زرعہ اور یحییٰ بن معین کے حوالے سے ان کو ثقہ کہا ہے([475])۔

ابن حبان نے الثقات میں ان الفاظ سے یاد کیا ہے: كَانَ فَقِيها عابدا ورعا متقنا([476])

## ۹۱۔۲۔ حکم یا ابن الحکم

حکم بن سفیان الثقفی([477]) یا سفیان بن الحکم۔ حکم بن سفیان بن عثمان بن عامر بن معتب بن مالک بن بن کعب بن سعد بن عوف بن ثقیف، الثقفی الحجازی، آپ کی صحابیت میں ائمہ کا اختلاف ہے۔ بعض نے آپ کے لیے رسول اللہ ﷺ کی صحبت ثابت کیا ہے جب کہ بعض اس کی نفی کرتے ہیں([478])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

امام ابو حاتم نے کہا ہے: "الحكم بن سفيان الثقفي رأى النبي صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ"([479])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے کہ اس راوی کے نام میں لوگ خطا کا شکار ہوتے ہیں([480])۔

ابن عبد البر نے کہا ہے: يقال: إنه لم يسمع من النبي صَلَّى الله عليه وَسَلَّمَ، وسماعه منه عندي صحيح، لأنه نقله الثقات، منهم الثوري، ولم يخالفه من هو في الحفظ والإتقان مثله"([481])۔

---

([472]) الطبقات الکبیر، ۶:۱۹، ترجمہ: ۱۵۴۱

([473]) نفس مصدر

([474]) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۲۰، ترجمہ: ۱۵۳۸

([475]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۸:۳۱۹، ترجمہ: ۱۴۶۹

([476]) الثقات لابن حبان ۵:۴۱۹، ترجمہ: ۵۴۹۳

([477]) ملا علی قاری نے شرح مسند میں ابن عبد البر کے حوالے سے اس کا نام " الحکم بن سفیان الثقفی" لکھا ہے۔[ شرح مسند ابی حنیفہ، علی بن محمد القاری: ۴۷۷، دار الکتب العلمیۃ، بیروت۔ لبنان، ۱۴۰۵ھ=۱۹۸۵ء]

([478]) اسد الغابۃ ۲:۴۶، ترجمہ: ۱۲۱۴

([479]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۳:۱۱۶، ترجمہ: ۵۴۱

([480]) الثقات لابن حبان ۳:۸۵، ترجمہ: ۲۷۰

کہا جاتا ہے کہ آپ نے نبی کریم ﷺ سے احادیث سننے کا شرف حاصل نہیں کیا لیکن میرے نزدیک آپ کی سماعت ثابت ہے کیونکہ ان کے روایات کو سفیان ثوری جیسے ثقات نے نقل کیے ہیں حالانکہ وہ حفظ واتقان میں اپنے ہم پلہ ثقہ راوی کی مخالفت کبھی نہیں کرتے۔

ملاحظہ: سند میں حکم یا ابو الحکم کے نام میں اختلاف اور پھر اس راوی سے ایک روایت وہ بھی مضطرب الاسناد نقل ہے تاہم اس کے کئی توابع ہیں([482])۔

## سند حدیث ۵۵: ابو حنیفہ از حکم از قاسم از شریح از سیدہ عائشہؓ از سیدنا علیؓ

ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور سیدنا علیؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۹۲۔۱۔ حکم

حکم بن عتیبہ الکندی، ابو محمد، مولیٰ عدی بن عدی کوفی فقیہ اور تابعی تھے۔ ۵۰ھ کو پیدا ہوئے تھے اور ۱۱۵ھ کو وفات پائی([483])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: "وَكَانَ الْحَكَمُ بن عتيبة ثقة فقيها عَالِمًا عَالِيًا رَفِيعًا كَثِيرَ الْحَدِيثِ"([484])

حکم بن عتیبہ ثقہ، فقیہ، بلند پایہ عالم اور کثیر الحدیث تھے۔

امام عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: " ثقة، ثبت في الحديث"([485])

امام ابو حاتم نے کہا ہے: " الحكم بن عتيبة ثقة"([486])

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([487])۔

### ۹۳۔۲۔ قاسم

قاسم بن مخیمرہ الہمدانی، ابو عروہ، کوفی الاصل تھے۔ دمشق میں سکونت پذیر تھے۔ مؤذن تھے۔ ۱۰۰ھ میں عمر بن عبد العزیز کے عہد خلافت میں آپ نے وفات پائی۔([488])

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: " وَكَانَ ثِقَةً وَلَهُ أَحَادِيثُ"([489])

---

([481]) الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب، ۱ : ۳۶۱، ترجمہ: ۵۳۱

([482]) اس حدیث کے کئی توابع ہیں۔ امام ابو داؤد نے اپنے سنن میں یہ حدیث: از محمد بن کثیر از سفیان ثوری از منصور از مجاہد از سفیان بن الحکم یا الحکم بن سفیان ذکر کیا ہے۔ اور محدثین کی ایک جماعت نے اس کی موافقت کی ہے۔ [سنن ابی داؤد، کتاب الطہارۃ، باب فی الانتضاح، حدیث: ۱۶۶]

([483]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۵۰، ترجمہ: ۳۳۲۳

([484]) نفس مصدر

([485]) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۲۶، ترجمہ: ۳۱۵

([486]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۳: ۱۲۵، ترجمہ: ۵۶۷

([487]) الثقات لابن حبان ۴: ۱۴۴، ترجمہ: ۲۱۹۹

([488]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۱۹، ترجمہ: ۳۱۹۹

([489]) نفس مصدر

امام عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: " ثقة"(490)

امام ابو حاتم نے کہا ہے: " صدوق ثقة"(491)۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(492)۔

## ۹۴۔۳۔شریح

شریح بن ہانی بن یزید بن نہیک، ابو المقدام، القاضی، الکوفی تابعی تھے۔ اصلاً یمنی تھے۔ سیدنا عمرؓ، سیدنا علیؓ، سیدنا سعدؓ بن ابی وقاص اور سیدہ عائشہؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ سجستان میں قتل کیے گئے۔(493)

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: " كَانَ ثِقَةً لَهُ أَحَادِيثُ(494)

امام ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے(495)۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(496)۔

### سند حدیث ۵۶: ابو حنیفہ از علقمہ از سلیمان بن بریدہ از والد او

علقمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور ان کے والد سیدنا بریدہؓ بن الحصیب کا ترجمہ سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۵۷: ابو حنیفہ از علقمہ از سلیمان بن بریدہ از والد او

علقمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور ان کے والد سیدنا بریدہؓ بن الحصیب کا ترجمہ سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۵۸: ابو حنیفہ از عبد الکریم ابی امیہ از ابراہیم نخعی از یک نفر از سیدنا جریرؓ بن عبد اللہ

عبد الکریم کا ترجمہ سند حدیث: ۹، ابراہیم نخعی کا سند حدیث: ۳، اور سیدنا جریر بن عبد اللہ کا سند حدیث: ۳۰ کے تحت ترجمہ ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: اس حدیث کی سند میں عبد الکریم غیر ثقہ ہے۔ تاہم موزوں کے مسح کے بارے میں صحیحین اور دیگر کتب حدیث میں متعدد روایت نقل ہیں(497)۔

---

(490) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۸۷، ترجمہ: ۱۳۷۱

(491) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۷: ۱۲۰، ترجمہ: ۶۸۴

(492) الثقات لابن حبان ۵: ۳۰۷، ترجمہ: ۴۹۷۷

(493) الطبقات الکبیر، ۸: ۲۴۹، ترجمہ: ۲۸۴۵

(494) نفس مصدر

(495) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۴: ۳۳۲، ترجمہ: ۱۴۵۹

(496) الثقات لابن حبان ۴: ۳۵۳، ترجمہ: ۳۳۰۵

(497) الصحیح البخاری، کتاب الصلوۃ (۷)، باب الصلوۃ فی الخفاف (۲۵)، ح: ۳۸۷، الصحیح المسلم، کتاب الطہارۃ (۲)، باب المسح علی الخفین (۲۲) ح: ۲۷۲، سنن ابی داود: ۱۵۴، سنن ترمذی: ۹۳، سنن النسائی: ۱۱۸، اور سنن ابن ماجہ: ۵۴۳ وغیرہ

## سند حدیث ۵۹: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از ہمام بن الحارث از سیدنا جریرؓ بن عبداللہ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور سیدنا جریرؓ بن عبداللہ البجلی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۹۵۔ا۔ ہمام بن الحارث

ہمام بن الحارث النخعی تابعی ہیں۔ نہایت عبادت گذار اور شب بیدار تھے۔ سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما، عبداللہؓ بن مسعود، سیدنا جریر بن عبداللہؓ البجلی اور سیدہ عائشہؓ کے شاگرد اور ابراہیم نخعی کے استاد تھے۔ کوفہ میں حجاج بن یوسف کے دور میں ۶۳ھ میں وفات پائی([498])۔

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے([499])۔

امام ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے([500])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([501])۔

## سند حدیث ۶۰: ابو حنیفہ از حماد از شعبی از ابراہیم بن ابی موسیٰ الاشعری از سیدنا مغیرہؓ بن شعبہ

حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور شعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۹۶۔ا۔ ابراہیم بن ابی موسیٰ الاشعری

ابراہیم بن ابی موسیٰ الاشعری رسول اللہ ﷺ کے مبارک دور میں پیدا ہوئے تھے۔ آپ سیدنا ابو موسیٰؓ الاشعری کے اولاد میں سب سے بڑے تھے۔ رسول اللہ ﷺ نے آپ کا نام رکھا اور دو کھجور کے ساتھ آپ کی تحنیک کی اور پھر آپ کے لیے برکت کی دعا کی([502])۔

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: "كوفي"، تابعي، ثقة([503])

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ یوں کیا ہے: "وَلم يسمع من النَّبِي صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَيْئا وَإِنَّمَا ذَكَرْنَاهُ لِأَن لَهُ من النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لقيا وَهُوَ من التَّابِعين([504])

آپ نے رسول اللہ ﷺ سے کوئی بھی حدیث نہیں سنی البتہ نبی کریم ﷺ سے ملاقات ثابت ہے اور تابعی ہیں۔

---

([498]) الطبقات الکبیر ۸: ۲۳۹، ترجمہ: ۲۸۲۷

([499]) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۶۱، ترجمہ: ۱۷۴۹

([500]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۹: ۱۰۷، ترجمہ: ۴۵۲

([501]) الثقات لابن حبان ۵: ۵۱۰، ترجمہ: ۵۹۸۶

([502]) معجم الصحابۃ للبغوی، ۱: ۱۶۱، ترجمہ: ۳۹

([503]) تاریخ الثقات للعجلی: ۵۵، ترجمہ: ۴۰

([504]) الثقات لابن حبان ۳: ۲۰، ترجمہ: ۱۷

## ۹۷۔۲۔سیدنا مغیرہؓ بن شعبہ

سیدنا مغیرہؓ بن شعبہ بن ابی عامر بن مسعود بن معتب، ابو عبداللہ، صحابیٔ رسول ہیں، آپؓ کی والدہ امامہ بنت الافقم تھیں۔ خندق کے سال مشرف بہ اسلام ہوئے۔ صلح حدیبیہ میں شریک تھے۔ سیدنا عمرؓ نے آپ کو بصرہ کا والی مقرر کیا تھا۔ صحابہؓ میں ابو امامہ الباہلی اور مسور بن مخرمہ اور تابعین میں عروہ بن زبیر اور مسروق نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں([505])۔

### سند حدیث ۶۱: ابو حنیفہ از حماد از شعبی از سیدنا مغیرہؓ بن شعبہ

حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۳، شعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور سیدنا مغیرہؓ بن شعبہ کا ترجمہ سند حدیث: ۶۰ میں ہو چکا۔

### سند حدیث ۶۲: ابو حنیفہ از حماد از شعبی از سیدنا مغیرہؓ بن شعبہ

حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۳، شعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور سیدنا مغیرہؓ بن شعبہ کا ترجمہ سند حدیث: ۶۰ میں ہو چکا۔

### سند حدیث ۶۳: ابو حنیفہ از ابی بکر بن ابی الجہم از سیدنا ابن عمرؓ از سیدنا عمرؓ بن الخطاب

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سیدنا عمرؓ بن الخطاب کا ترجمہ سند حدیث: ا کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۹۸۔ا۔ابو بکر بن ابی الجہم

ابو بکر بن عبداللہ بن ابی الجہم القرشی العدوی اپنے دادا ابو الجہم کی طرف نسبت رکھتے ہیں۔ ابو الجہم کا نام صخیر تھا۔ سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ کے شاگرد اور سفیان ثوری، شریک اور شعبہ کے استاد تھے([506])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے کہا: "وَكَانَ قَلِيلَ الْحَدِيثِ"([507])

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([508])۔

امام ابو حاتم نے آپ کے متعلق کہا ہے: صدوق([509])

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([510])۔

### سند حدیث ۶۴: ابو حنیفہ از حماد از سالم بن عبداللہؓ بن عمرؓ از ابن عمرؓ و سعدؓ بن ابی وقاص از سیدنا عمرؓ بن الخطاب

---

([505]) اسد الغابۃ ۵: ۲۳۸، ترجمہ: ۵۰۷۱

([506]) الطبقات الکبیر ۷: ۴۵۰، ترجمہ: ۱۹۰۳

([507]) نفس مصدر

([508]) تاریخ ابن معین بروایۃ احمد بن محرز، یحییٰ بن معین، ۱: ۱۰۵، مجمع اللغۃ العربیہ۔ دمشق، ۱۴۰۵ھ=۱۹۸۵ء

([509]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۹: ۳۳۸، ترجمہ: ۱۴۹۷

([510]) الثقات لابن حبان ۵: ۵۶۷، ترجمہ: ۶۲۷۸

سیدنا عمرؓ بن الخطاب کا ترجمہ سند حدیث: ۱، سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند: ۲، حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۳، سیدنا سعدؓ بن ابی وقاص کا ترجمہ سند حدیث: ۱۶ کے تحت اور سالم بن عبداللہؓ بن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۰ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۶۵: ابو حنیفہ از عبداللہ بن دینار از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ہو چکا ہے۔

## ۹۹۔ا۔ عبداللہ بن دینار

عبداللہ بن دینار، ابو عبدالرحمٰن، سیدنا ابن عمرؓ کے ازاد کردہ غلام اور تابعی ہیں۔ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما اور انسؓ بن مالک سے احادیث روایت کی ہیں اور سفیان بن عیینہ، موسیٰ بن عقبہ اور سفیان ثوری نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۲۷ھ کو وفات پائی([511])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "وكان ثقة وكثير الحْدِيث"([512])

آپ ثقہ اور کثیر الحدیث ہیں۔

ابن معین سے آپ اور نافع کے بارے میں پوچھا گیا تو کہا: "ثِقَات وَلم يفضل"([513])

دونوں ثقہ ہیں اور کسی ایک کو دوسرے پر افضلیت نہیں دی۔

عجلی نے کہا ہے: "مدني، تابعي، ثقة"([514])

امام ابو حاتم نے بھی آپ کی وثاقت کی ہے([515])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([516])۔

## سند حدیث ۶۶: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم نخعی از ابی عبداللہ الجدلی از سیدنا خزیمہؓ بن ثابت

حماد اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۰۰۔ا۔ ابی عبداللہ الجدلی

---

([511]) الطبقات الکبیر ۷: ۵۰۳، ترجمہ: ۲۰۲۰

([512]) نفس مصدر

([513]) تاریخ ابن معین بروایۃ عثمان دارمی: ۱۵۰، ترجمہ: ۱۲۲

([514]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۵۴، ترجمہ: ۷۹۸

([515]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۵: ۴۶، ترجمہ: ۲۱۷

([516]) الثقات لابن حبان ۷: ۳۳، ترجمہ: ۸۸۷۹

عبدہ بن عبد بن عبداللہ بن ابی یعمر بن حبیب کوفی، تابعی تھے۔ آپ پر شیعیت کا الزام ہے۔ مختار کے فوج میں ۸۰۰ کوفیوں کی قیادت میں سیدنا عبداللہؓ بن الزبیرؓ سے مقابلہ کرنے کے لیے بھیجے گئے تھے تاکہ ان کو محمد بن الحنفیہ کے قتل سے روکے ([517])۔ آپ نے سیدہ عائشہؓ صدیقہ اور سیدنا مغیرہؓ بن شعبہ سے احادیث روایت کی ہیں اور ابراہیم نخعی نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں ([518])۔

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

ابن سعد نے کہا ہے: يستضعف فی حديثه([519])

احادیث کی روایت میں آپ کو ضعیف قرار دیا گیا ہے۔

یحییٰ بن معین نے کہا: أَبُو عبد الله الجدلي لَيْسَ بمتروك ([520])

ابو عبداللہ الجدلی متروک نہیں ہیں۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "كوفي تَابِعِيّ ثِقَة"([521])

امام ابن ابی حاتم نے احمد بن حنبل اور ابن معین کے حوالے سے آپ کی وثاقت کی ہے ([522])۔

## ۱۰۱۔۲۔ سیدنا خزیمہؓ بن ثابت

سیدنا خزیمہؓ بن ثابت بن الفاکہ بن ثعلبہ بن ساعدہ، الانصاری، الاوسی، جلیل القدر صحابی ہیں۔ آپ کے مناقب میں سے یہ ہے کہ آپؓ اکیلے کی شہادت کو رسول اللہ ﷺ نے دو آدمیوں کی شہادت کے برابر قرار دی تھی اسی وجہ سے آپ کو ذوالشہادتین بھی کہا جاتا ہے۔ بدر سمیت تمام غزوات میں شریک ہوئے۔ ۳۷ھ میں جنگ صفین میں شہید ہوئے ([523])۔

## سند حدیث ۶۷: ابو حنیفہ از سعید از ابراہیم التیمی از عمرو بن میمون الاودی از ابی عبداللہ الجدلی از سیدنا خزیمہؓ بن ثابت

سعید بن مسروق اور ابراہیم التیمی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۰، اور ابو عبداللہ الجدلی اور سیدنا خزیمہؓ بن ثابت کا ترجمہ سند حدیث: ۶۶ میں ہو چکا ہے۔

## ۱۰۲۔۱۔ عمرو بن میمون الاودی

---

([517]) علامہ عابد سندھیؒ نے کہا ہے کہ مختار اولاً امام حسینؓ کی شہادت کا انتقام لینے کے لیے نکلے اسی وجہ سے کئی لوگ آپکی فوج میں شامل ہوئے شاید آپ کو اس کے بارے میں علم نہیں تھا (اسی لیے مختار کی فوج میں ہونا آپ کی وثاقت کے لیے نقصان دہ نہیں) باوجود یکہ امام احمد بن حنبل، یحییٰ بن معین اور دوسرے ائمہ جرح و تعدیل نے آپ کی وثاقت کی ہے۔ [المواہب اللطیفہ، محمد عابد السندی، تحقیق: د۔ تقی الدین الندوی، ۲: ۳۸، مکتبہ اشرفیہ۔ کوئٹہ، ۱۴۳۸ھ=۲۰۱۷ء]

([518]) الطبقات الکبیر ۸: ۷، ۳۴۷، ترجمہ: ۳۰۶۹

([519]) نفس مصدر

([520]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۳: ۴۹۶، ترجمہ: ۲۴۲۸

([521]) معرفۃ الثقات من رجال اہل العلم للعجلی ۲: ۴۱۲، ترجمہ: ۲۱۹۴

([522]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۶: ۹۳، ترجمہ: ۴۸۴

([523]) اسد الغابۃ ۲: ۱۷۰، ترجمہ: ۱۴۴۶

عمرو بن میمون الاودی (ہمزہ کے زبر اور واو کے سکون کے ساتھ)، ابو عبد اللہ، تابعی ہیں۔ اود بن صعب بن سعد کی طرف نسبت کی وجہ سے الاودی کہلاتے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کی حیات مبارکی میں اسلام قبول کیا تھا لیکن آپ ﷺ کو نہیں دیکھا۔ سیدنا عمرؓ، سیدنا عبد اللہ بن مسعودؓ اور سیدنا معاذؓ سے احادیث سننے کا شرف حاصل کیا۔ کوفہ میں رہائش پذیر تھے۔ ۷۴ھ یا ۷۵ھ میں وفات پائی [524]۔

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے [525]۔

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے [526]۔

ابن ابی حاتم نے ابن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے [527]۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے [528]۔

## سند حدیث ۶۸: ابو حنیفہ از حکم بن از قاسم بن محمد از شریح بن ہانی از سیدنا علیؓ بن ابی طالب

حکم، قاسم بن محمد جو دراصل قاسم بن مخیمرہ [529] ہے، اور شریح بن ہانی کا ترجمہ سند حدیث: ۵۵ میں اور سیدنا علیؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۹ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۶۹: ابو حنیفہ از ابی اسحاق از اسود از شعبی از ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ

اسود بن یزید کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور شعبی اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۰۳۔ ا۔ ابو اسحاق السبیعی

عمرو بن عبد اللہ بن احمد بن ذی یُحمِد بن السَبِیع، الہمدانی، ابو اسحاق السبیعی اجلہ تابعین میں سے تھے۔ سیدنا علیؓ، سیدنا مغیرہؓ بن شعبہ، سیدنا ابن عباسؓ اور سیدنا براءؓ بن عازب سمیت اڑتیس صحابہ کرامؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۲۸ھ کو ننانوے (۹۹) یا سو (۱۰۰) سال کی عمر میں وفات پائی [530]۔

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

---

[524] الطبقات الکبیر ۸: ۲۳۸، ترجمہ: ۲۸۲۵

[525] تاریخ ابن معین بروایۃ عثمان دارمی: ۱۴۴، ترجمہ: ۴۹۱

[526] تاریخ الثقات للعجلی: ۳۷۱، ترجمہ: ۱۲۹۰

[527] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۶: ۲۵۸، ترجمہ: ۱۴۲۲

[528] الثقات لابن حبان ۵: ۱۶۶، ترجمہ: ۴۳۹۸

[529] مسانید امام اعظم " میں آپ کا نام قاسم بن مخیمرہ ہے جیسے مسند حارثی ص: ۷۵، حدیث: ۱۸۲، اور مسند ابی نعیم الاصبہانی ص: ۲۷ پر الحکم بن عتبہ کے بعد قاسم بن مخیمرہ ہے۔ ہے شاید مخیمرہ اور محمد کی رسم الخط میں یکسانیت کی وجہ سے تصحیف کی گئی ہے۔ علامہ عابدؒ سندھی نے بھی المواہب اللطیفہ: ۴۴ پر آپ کا نام قاسم بن مخیمرہ کہا ہے۔

[530] الطبقات الکبیر ۸: ۴۳۱، ترجمہ: ۳۲۳۸

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "كوفي تابعي، ثقة([531])

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا: أبو اسحاق السبيعي ثقة([532])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([533])۔

## سند حدیث ۷۰: حماد از ابو حنیفہ از ابی اسحاق از اسود از ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲، ابو اسحاق السبیعی کا ترجمہ سند حدیث: ۶۹، اسود کا ترجمہ سند: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۷۱: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود کا ترجمہ سند: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۷۲: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از یک مرد از سیدنا حذیفہؓ

حماد اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور سیدنا حذیفہؓ بن الیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ در بارۂ عن رجل (از یک مرد): امام مسلم، امام ابو داؤد، امام نسائی اور ابن ماجہ نے یہ حدیث سیدنا حذیفہؓ بن الیمان سے بروایت ابو وائل شقیق بن سلمہ الاسدی نقل کیا ہے۔ اور مسند امام اعظم مطبوعہ مکتبۃ البشری کے متن میں "عن رجل" کے نیچے ناکت نے "لعله همام بن الحارث" لکھا ہے۔ ابو وائل کا ترجمہ سند حدیث: ۳۰ کے تحت اور ہمام بن الحارث کا ترجمہ سند حدیث: ۵۹ کے تحت ہو چکا ہے۔ یہ حدیث إن المؤمن لا ينجس کے الفاظ سے صحیح مسلم میں بروایت سیدنا ابو ہریرۃؓ نقل ہے([534])۔

## سند حدیث ۷۳: ابو حنیفہ از حماد از سیدنا حذیفہؓ

حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور سیدنا حذیفہؓ بن الیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث معضل([535]) ہے کیونکہ اس میں دو راوی ساقط ہیں۔ ما قبل حدیث: ۷۲ کی سند میں حماد نے ابراہیم سے اور ابراہیم نے ایک آدمی ابو وائل یا ہمام بن الحارث سے اور پھر انہوں نے سیدنا حذیفہؓ بن الیمان سے حدیث روایت کی ہے لہذا یہ حدیث اگرچہ یہاں معضل ہے لیکن اس کی اعضال کو ما قبل حدیث: ۷۲ نے دور کر دیا ہے۔

---

([531]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۶۶، ترجمہ: ۱۲۷۲

([532]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۶: ۲۴۲، ترجمہ: ۱۳۴۷

([533]) الثقات لابن حبان ۵: ۱۷۷، ترجمہ: ۴۴۴۹

([534]) الصحیح المسلم، کتاب الحیض (۳)، باب الدلیل علیٰ ان المسلم لا ینجس (۲۹)، حدیث: ۳۷۱

([535]) وہ حدیث جس کے سند میں دو یا دو سے زیادہ رواۃ مسلسل حذف ہو گئے ہوں۔ [مقدمہ ابن الصلاح: ۸۱، نوع: ۱۱، المکتبۃ السلفیۃ۔ مدینہ منورہ، ۱۳۸۹ھ=۱۹۶۹ھ]

## سند حدیث ۷۴: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود کا ترجمہ سند: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۷۵: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از من سمع ام سُلیم از ام سُلیم

حماد اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ در بارۂ "من سمع ام سُلیم": صحیح بخاری میں ام سلیمؓ کی یہ روایت اُم سلمہ از اُم سلیم موجود ہے([536])۔ صحیح مسلم میں ام سلیمؓ سے سیدنا انسؓ بن مالک نے یہ روایت سنی ہے([537])۔

### ۱۰۴۔ا۔ سیدۃ اُمّ سُلیمؓ

ام سلیم بنت ملحان بن خالد بن زید بن حرام الانصاریہ الخزرجیہ صحابیہ تھیں اور سیدنا انسؓ بن مالک کی والدہ تھیں۔ آپ کے اصلی نام بنا بر اختلاف سہلہ، رملیہ، رمیثہ، رمیصاء، ملیکہ اور غمیصاء ہیں۔ نہایت عقل مند خاتون تھیں۔ جاہلیت میں مالک بن نضر کے ساتھ شادی کی پھر اس کے مرنے کے بعد ابو طلحہ نے نکاح کا پیغام بھیجا جسے آپؓ نے بشرط اسلام قبول کیا([538])۔

## سند حدیث ۷۶: ابو حنیفہ از عطاء از سیدہ عائشہؓ صدیقہ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ میں اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ صدیقہ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۷۷: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از ہمام بن الحارث از سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور ہمام بن الحارث کا ترجمہ سند حدیث: ۵۹ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ صدیقہ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۷۸: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از ہمام بن الحارث از سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور ہمام بن الحارث کا ترجمہ سند حدیث: ۵۹ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ صدیقہ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۷۹: ابو حنیفہ از سماک از عکرمہ از ابن عباسؓ

سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۰۵۔ا۔ سماک بن حرب

---

([536]) صحیح بخاری، کتاب العلم (۲)، باب الحیاء فی العلم (۵۰)، حدیث: ۱۳۰

([537]) صحیح مسلم، کتاب الحیض (۳)، باب وجوب الغسل علی المرأۃ بخروج المنی (۷)، حدیث: ۳۱۱

([538]) اسد الغابۃ ۷: ۳۳۳، ترجمہ: ۷۴۷۹

سماک بن حرب بن اوس بن خالد الذُّہلی، ابو المغیرہ، تابعی ہیں۔ اسّی (۸۰) صحابہ ؓ کرام کا زمانہ پایا تھا۔ جابر بن سمرہ اور نعمان ؓ بن بشیر سے احادیث کی سماع کی۔ سفیان ثوری اور شعبہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں([539])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے کہا: "كوفي"، جائز الحديث([540])

آپ کوفی اور آپ کے احادیث جائز الاستدلال ہیں۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "صدوق ثقة"([541])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([542])۔

## ۱۰۶۔۲۔ عکرمہ

عکرمہ بن عبداللہ بربری، مدنی، سیدنا ابن عباس ؓ کے غلام تھے۔ ۲۵ھ=۶۴۵ء کو پیدا ہوئے۔ تابعی تھے۔ علم وورع کے پیکر تھے۔ علم تفسیر اور مغازی کے بڑے عالم تھے۔ آپ نے تین سو کے لگ بھگ اساتذہ سے علم حاصل کیا جن میں ستر کے قریب تابعی ہیں۔ ۱۰۵ھ=۷۲۳ء کو مدینہ منورہ میں وفات پائی([543])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: "كَثِيرَ الْحَدِيثِ وَالْعِلْمِ بَحْرًا مِنَ الْبُحُورِ. وَلَيْسَ يُحْتَجُّ بِحَدِيثِهِ. وَيَتَكَلَّمُ النَّاسُ فِيهِ"([544])۔

عکرمہ کثیر الحدیث اور علم کے سمندر تھے لیکن آپ کے احادیث قابل احتجاج نہیں ہیں۔ لوگ اُن میں کلام کرتے ہیں۔

امام بخاری نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "لَيْسَ أحد من أصحابنا إلا احتج بعكرمة([545])

ہمارے اصحاب عکرمہ کے احادیث سے استدلال درست سمجھتے ہیں۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: ثقة، وهو بريء مما يرميه الناس به من الحرورية([546])، وهو تابعي([547])

---

([539]) التاریخ الکبیر ۴:۱۷۳، ترجمہ: ۲۳۸۲

([540]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۰۷، ترجمہ: ۶۲۱

([541]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۴: ۲۸۰، ترجمہ: ۱۲۰۳

([542]) الثقات لابن حبان ۴: ۳۳۹، ترجمہ: ۳۲۲۸

([543]) الطبقات الکبیر ۷: ۲۸۲، ترجمہ: ۱۷۲۹

([544]) الطبقات الکبیر ۸: ۴۳۱، ترجمہ: ۳۲۳۸

([545]) التاریخ الکبیر ۷: ۴۹، ترجمہ: ۲۱۸

([546]) حروریہ یا خوارج: اس فرقہ کے لوگوں نے سیدنا علی ؓ کے خلاف خروج (بغاوت) کیا تھا اور سیدنا عثمان ؓ، اصحابِ ؓ جنگ جمل اور مرتکب کبائر کی تکفیر کرتے ہیں اور اس کے بیس (۲۰) ذیلی فرقے ہیں۔ الفرق بین الفرق، عبدالقاہر الاسفرائینی: ۱۷، دار الآفاق الجدیدۃ۔ بیروت، ۱۹۷۷ء

([547]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۳۹، ترجمہ: ۱۱۶۰

عکرمہ ثقہ تابعی ہیں اور خارجیت کے متعلق لوگوں کے الزامات سے بالکل بری ہیں۔

ایوب سختیانی سے آپ کے بارے میں پوچھا گیا تو کہا: لو لم یکن عندي ثقة لم اکتب عنه"([548])

اگر (عکرمہ) میرے نزدیک ثقہ نہ ہوتے تو میں آپ سے (ایک حدیث بھی) نہیں لکھتا۔

ابن ابی حاتم نے اپنے والد سے آپ کے بارے میں پوچھا تو کہا: هو ثقة، قلت یحتج بحدیثه؟ قال نعم إذا روی عنه الثقات([549])

آپ (عکرمہ) ثقہ ہیں۔ میں نے پوچھا: کیا آپ کے احادیث قابل احتجاج ہیں؟ فرمایا: ہاں! جب وہ ثقات سے روایت کریں۔

ملاحظہ: آپ کے مرویات میں جو کلام کیا گیا ہے وہ اس وجہ سے کہ بعض لوگوں کی طرف سے آپ پر خارجیت کا الزام ہے جس کا امام عجلی نے رد کیا ہے ورنہ آپ کے حفظ میں کسی کا کوئی کلام نہیں۔ حافظ ابن حجر نے آپ کے بارے میں کہا: "تکلم فیه لرأیه لا لحفظه([550])

آپ کی رائے یعنی عقیدے میں کلام کیا گیا ہے۔ آپ کے حفظ میں نہیں۔

## سند حدیث ۸۰: ابو حنیفہ از سماک از عکرمہ از ابن عباسؓ

سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۷۲ کے تحت اور سماک بن حرب اور عکرمہ مولیٰ ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۷۹ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۸۱: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم نخعی از سیدنا عبداللہؓ از سیدنا ابی ذرؓ

سیدنا عبداللہؓ بن مسعود، حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۰۷۔ا۔ سیدنا ابوذرؓ غِفاری

جندب بن جنادۃ بن سفیان، ابوذر، الغفاری ہیں۔ مشہور صحابی ہیں۔ اولین اسلام قبول کرنے والے صحابہؓ میں سے ہیں۔ نبی کریم ﷺ اور معاویہ بن ابی سفیان سے علم حاصل کیا۔ صحابہؓ کرام میں سیدنا عمرؓ بن الخطاب، سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ، سیدنا عبداللہؓ بن عباسؓ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں سیدنا ابو بکرؓ صدیق کی وفات کے بعد شام ہجرت کر گئے سیدنا عثمانؓ کے دور میں ربذہ منتقل ہوئے۔ ۳۲ھ کو فوت ہوئے([551])۔

## سند حدیث ۸۲: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم نخعی از عبداللہؓ بن مسعود

سیدنا عبداللہؓ بن مسعود، حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۸۳: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا جابرؓ

سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۷ کے تحت اور عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۸۴: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

---

([548]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۷: ۸، ترجمہ: ۳۲

([549]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۷: ۸، ترجمہ: ۳۲

([550]) میزان الاعتدال فی نقد الرجال، محمد بن احمد بن عثمان، الذہبی، ۳: ۹۳، ترجمہ: ۵۷۱۶، دار المعرفة للطباعة والنشر۔ بیروت، ۱۳۸۲ھ=۱۹۶۳ء

([551]) اسد الغابۃ ۱: ۵۶۲، ترجمہ: ۸۰۰

ابوالزبیر اور سیدنا جابرؓ کا ترجمہ سند حدیث :۷ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۸۵: ابو حنیفہ از طلحہ بن نافع از سیدنا جابرؓ

سیدنا جابرؓ کا ترجمہ سند حدیث :۷ میں ہو چکا ہے۔

## ۱۰۸۔ا۔ طلحہ بن نافع

طلحہ بن نافع، ابوسفیان، القرشی، المکی، تابعی ہیں۔ سیدنا انسؓ بن مالک، سیدنا جابرؓ بن عبداللہ، سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ، سیدنا عبداللہؓ بن الزبیرؓ، سیدنا عبداللہؓ بن عباسؓ، حسنؒ بصری اور سعیدؒ بن جبیر کے شاگرد تھے اور سلیمان اعمش، عطاء الخراسانی کے استاد تھے([552])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

امام احمد بن حنبل کے آپ کے بارے میں کہا: ليس به بأس([553])

آپ لیس بہ بأس ہیں۔

حافظ ابوزرعہ نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([554])۔

ابن عدی نے کہا: لا بأس به([555])

ابن حبان نے بھی آپ کو "الثقات" میں ذکر کیا ہے([556])۔

## سند حدیث ۸۶: ابو حنیفہ از عبداللہ از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث :۲ کے تحت اور عبداللہ بن دینار کا ترجمہ سند حدیث :۶۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۸۷: ابو حنیفہ از شیبان از یحییٰ از ابن بُریدہ

ابن بریدہ کا ترجمہ سند حدیث :۵ کے تحت اور یحییٰ بن ابی کثیر کا ترجمہ سند حدیث :۳۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۰۹۔ا۔ شیبان

شیبان بن عبدالرحمٰن التمیمی النحوی، ابو معاویہ بنو تمیم کے غلام تھے۔ کوفہ میں رہائش پذیر تھے پھر بغداد منتقل ہوئے۔ عبدالملک بن عمیر، قتادہ، یحییٰ بن ابی کثیر، اعمش اور سماک بن حرب کے شاگرد اور امام ابو حنیفہ کے استاد تھے۔ ۱۶۴ھ کو وفات پائی([557])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

---

([552]) التاریخ الکبیر، ۴: ۳۴۶

([553]) العلل ومعرفۃ الرجال لاحمد بن حنبل، ۲: ۴۷۴، ترجمہ: ۳۱۱۳

([554]) الضعفاء لابی ذرعہ الرازی، ۳: ۸۸۴، ترجمہ: ۳۱۵

([555]) الکامل فی ضعفاء الرجال ۵: ۱۸۱، ترجمہ: ۹۵۸

([556]) الثقات لابن حبان ۴: ۳۹۳، ترجمہ: ۳۵۱۷

([557]) الطبقات الکبیر ۸: ۴۹۸، ترجمہ: ۳۴۷۹

ابن سعد نے کہا: وکان ثقة کثیر الحدیث[558]

آپ ثقہ اور کثیر الحدیث ہیں۔

ابن معین نے آپ کے بارے میں کہا: شَيبَان بن عبد الرَّحْمَن أحب إِلَيّ من معمر[559]

شیبان بن عبد الرحمٰن مجھے معمر سے زیادہ پسند ہے۔

احمد بن حنبل نے آپ کے بارے میں کہا: أبي شيبان ثبت في كل المشايخ[560]

عجلی نے آپ کو ثقہ کہاہے[561]۔

امام ابو حاتم نے کہا: حسن الحديث صالح الحديث يكتب حديثه ولا يحتج به[562]

ابن حبان نے بھی آپ کو "الثقات" میں ذکر کیا ہے[563]۔

## سند حدیث۸۸: ابو حنیفہ از شیبان از یحییٰ از ابن بُریدہ

ابن بریدہ کا ترجمہ سند حدیث: ۵ کے تحت اور یحییٰ بن ابی کثیر کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲ کے تحت اور شیبان بن عبد الرحمٰن النحوی کا ترجمہ سند حدیث: ۸۷ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث۸۹: ابو حنیفہ از عبد الملک از قزعہ از سید نا ابیؓ سعید الخدری

عبد الملک بن عمیر کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت اور سید نا ابو سعیدؓ الخدری کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں ہو چکا ہے۔

## ۱۱۰۔ا۔قزعہ

قَزعہ (قاف اور زاء کے فتحہ یا قاف کے پیش اور زاء کے سکون کے ساتھ) بن یحییٰ، ابن الاسود، ابو الغادیہ البصری، الجرشی زیاد بن ابی سفیان کے آزاد کردہ غلام تھے۔تابعی تھے۔سید نا عبد اللہؓ بن عمرؓ، سید نا ابو سعیدؓ الخدری، سید نا عبد اللہؓ بن عمروؓ اور سید نا ابو ہریرہؓ سے احادیث سنی ہیں۔مجاہد، قتادہ، عبد الملک بن عمیر آپ سے احادیث روایت کرتے ہیں[564]۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے آپ کے بارے میں کہاہے: "بصري تابعي ثقة"[565]

---

[558] نفس مصدر

[559] تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۴: ۲۱۷، ترجمہ: ۴۰۴۱

[560] نفس مصدر

[561] تاریخ الثقات للعجلی: ۲۲۴، ترجمہ: ۶۷۸

[562] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۴: ۳۵۶، ترجمہ: ۱۵۶۱ [ولا يحتج به کاتب کی غلطی ہے اصل نسخہ میں یہ جملہ نہیں ہے: محقق عبد الرحمن بن یحییٰ المعلمی الیمانی]

[563] الثقات لابن حبان ۶: ۴۴۹، ترجمہ: ۸۵۳۰

[564] التاریخ الکبیر ۷: ۱۹۱، ترجمہ: ۸۵۲

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([566])۔

## سند حدیث ۹۰: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدہ

علقمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور ابن بریدہ کا ترجمہ سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

سلیمان بن بریدہؓ تابعی ہیں اس لیے یہ حدیث مرسل ہے اور جامع المسانید([567]) میں "**علقمة، عن ابن بريدة عن ابيه**" ہے اسی بنا پر یہ حدیث مسند ہے۔

## سند حدیث ۹۱: ابو حنیفہ از عبداللہ از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور عبداللہ بن دینار مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶۵ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۹۲: ابو حنیفہ از سیدنا عبداللہؓ بن ابی اوفی

### ۱۱۱۔ا۔ سیدنا عبداللہؓ بن ابی اوفی

سیدنا عبداللہؓ بن ابی اوفی، علقمہ بن خالد بن الحارث، ابو معاویہ جلیل القدر صحابی ہیں۔ حدیبیہ، بیعت رضوان، خیبر اور بعد کے تمام معرکوں میں شریک رہے۔ مدینہ اور پھر کوفہ میں سکونت پذیر رہے آخر عمر میں بینائی چلی گئی تھی۔ ۸۶ھ یا ۸۷ھ کو کوفہ میں انتقال کر گئے([568])۔

ملاحظہ: اس حدیث میں امامؒ کی تابعیت کی تصریح ہے۔ سیدنا عبداللہؓ بن ابی اوفی کی وفات کے وقت امامؒ کی عمر چھ یا سات سال تھی اور اس عمر میں آپؒ کا صحابی سے سماع حدیث کا انکار نہیں کیا جا سکتا کیونکہ چھ سات سال کی عمر کا بچہ عقل مند ہوتا ہے۔ امام بخاری نے سیدنا محمودؓ بن ربیع کا پانچ سال کی عمر میں رسول اللہ ﷺ کا آپؐ کے منہ پر پانی کے چھینٹے مارنے کو یاد کرنا تسلیم کیا ہے۔ سیدنا محمودؓ بن ربیع فرماتے ہیں:

"عقلت من النبي صلى الله عليه وسلم مجة([569]) مجها في وجهي وأنا ابن خمس سنين من دلو"([570])

مجھے رسول اللہ ﷺ کا میرے منہ پر ڈھول سے پانی کا چھینٹا مارنا (اچھی طرح) یاد ہے اور میں اس وقت پانچ سال کا تھا۔

## سند حدیث ۹۳: ابو حنیفہ از علقمہ بن مرثد از ابن بریدہ از پدر او (سیدنا بریدہؓ بن الحصیب)

علقمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور ابن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ بن الحصیب کا ترجمہ سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۹۴: ابو حنیفہ از عاصم از والدِ او (کُلیب) از سیدنا وائلؓ بن حجر

### ۱۱۲۔ا۔ عاصم

---

([565]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۹۱، ترجمہ: ۱۳۸۶

([566]) الثقات لابن حبان ۵: ۳۲۴، ترجمہ: ۵۰۵۳

([567]) جامع مسانید الامام الاعظم، محمد بن محمود بن محمد الخوارزمی، ۱: ۲۹۹، دائرۃ المعارف، حیدر آباد۔ دکن، ۱۳۳۲ھ

([568]) اسد الغابۃ، ۳: ۱۸۱، ترجمہ: ۲۸۳۰

([569]) "مجة" منہ میں پانی ڈال کر کسی کے چہرے پر پھونکنے کو کہتے ہیں۔[جمہرۃ اللغۃ، محمد بن الحسن بن دُرید، ۱: ۹۲، دار العلم للملائین۔ بیروت، ۱۹۸۷ء]

([570]) الصحیح البخاری، کتاب العلم (۲)، باب (۱۸) متى يصح سماع الصغير، حدیث: ۷۷، دار طوق النجاۃ، ۱۴۲۲ھ

عاصم بن کُلیب بن شہاب الجَرمی کوفی ہیں اور جلیل القدر تابعی ہیں۔ اپنے والد کُلیب بن شہاب اور عبد الرحمٰن بن الاسود کے شاگرد اور سفیان ثوری، شعبۃ اور امام ابو حنیفہ کے استاد تھے ([571])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: "وَكَانَ ثِقَةً يُحْتَجُّ بِهِ وَلَيْسَ بِكَثِيرِ الْحَدِيثِ" ([572])

آپ ثقہ اور کثیر الحدیث ہیں لیکن کثیر الحدیث نہیں ہیں۔

ابن معین نے آپ کے بارے میں کہا: "عَاصِم بن كُلَيْب ثِقَة مَأْمُون" ([573])

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے ([574])۔

امام ابو حاتم نے کہا: عاصم بن كليب صالح ([575])

## ۱۱۳۔۲۔ کلیب

کُلیب بن شہاب الجرمی بنو قضاعہ سے تعلق رکھتے تھے۔ تابعی تھے۔ سیدنا عمرؓ اور سیدنا علیؓ سے احادیث روایت کی ہیں اور آپ سے آپ کے بیٹے عاصم نے احادیث روایت کی ہیں ([576])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وَكَانَ ثِقَةً كَثِيرَ الْحَدِيث رَأَيْتُهُمْ يَسْتَحْسِنُونَ حَدِيثَهُ وَيَحْتَجُّونَ بِهِ ([577])

آپ ثقہ اور کثیر الحدیث ہیں اور محدثین آپ کے احادیث کو مستحسن مانتے ہیں اور انہیں قابل احتجاج مانتے ہیں۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: تابعي، ثقة ([578])

حافظ ابو زرعہ نے آپ کو ثقہ کہا ہے ([579])۔

امام ابو حاتم نے حافظ ابو زرعہ کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے ([580])۔

---

([571]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۶۰، ترجمہ: ۳۳۵۳

([572]) نفس مصدر

([573]) من کلام یحییٰ بن معین فی الرجال بروایۃ طہمان، : ۴۶، ترجمہ: ۶۳

([574]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۴۲، ترجمہ: ۷۴۳

([575]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۶: ۳۵۰، ترجمہ: ۱۹۲۹

([576]) الطبقات الکبیر، ۸: ۲۴۳، ترجمہ: ۲۸۳۸

([577]) نفس مصدر

([578]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۹۸، ترجمہ: ۱۴۲۰

([579]) الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علیٰ اسئلۃ البرزعی، ۳: ۹۲۵، ترجمہ: ۵۹۱

([580]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۷: ۱۶۷، ترجمہ: ۹۴۶

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([581])۔

## ۱۱۴۔۳۔سیدنا وائل بن حجرؓ

سیدنا وائل بن حجرؓ(حا کے ضمہ اور جیم کے سکون کے ساتھ)،ابو ہنیدہ،الحضرمی، صحابیٔ رسول ہیں۔آپؓ حضرموت کے سرداروں میں سے تھے۔رسول اللہ ﷺ نے آپ کے لیے اپنی چادر بچھائی اور آپ کو اپنے قریب کیا جب آپ ﷺ کی خدمت میں پہلی مرتبہ حاضر ہوئے۔رسول اللہ ﷺ نے سیدنا معاویہؓ ([582]) کو آپؓ کی قوم کو دین کی تعلیم دینے کے لیے آپؓ کے ساتھ بھیجا تھا۔۵۰ھ کو وفات پائی([583])۔

## سند حدیث ۹۵:ابو حنیفہ از عاصم از عبد الجبار از وائلؓ بن حجر از والد او

عاصم اور سیدنا وائل بن حجر کا ترجمہ سند حدیث:۹۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۱۵۔۱۔عبد الجبار

عبد الجبار بن وائل بن حجر،ابو محمد،سیدنا وائلؓ بن حجر کے بیٹے اور تابعی ہیں۔اپنے والد کی وفات کے چھ ماہ بعد پیدا ہوئے۔ابو اسحاق السبیعی، مسعر اور اپنے بیٹے سعید بن عبد الجبار کے استاد تھے۔۱۱۲ھ کو وفات پائی([584])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے متعلق کہا ہے:"وكان ثقة إن شاء الله قليل الحديث ويتكلمون في روايته عن أبيه ويقولون: لم يلقه([585])
آپ ثقہ ہیں اور قلیل الحدیث ہیں لیکن محدثین آپ کے اپنے والد سے مرویات میں کلام کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ آپ کا اپنے والد سے لقا ثابت نہیں۔

ابن معین نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے جب آپ سے عبد الجبار بن وائل کے بارے میں پوچھا گیا تو کہا: "لَا بَأْس بِهِ"([586])

اسی طرح ابن معین نے یہ بھی کہا ہے: "ثَبت وَلم يسمع من أَبِيه شَيْئا إِنَّمَا كَانَ يحدث عَن أهل بَيته عَن أَبِيه"([587])
آپ ثبت ہیں اور آپ کا اپنے والد سے سماع ثابت نہیں اور گھر والوں کے توسط سے اپنے والد سے روایت کرتے ہیں۔

---

([581]) الثقات لابن حبان۵:۳۳۳،ترجمہ:۵۱۱۱

([582]) سیدنا معاویہ بن صخر،ابو سفیان بن حرب جلیل القدر صحابی اور کاتب وحی تھے۔فتح مکہ کے موقع پر اپنے والد ابو سفیانؓ،والدہ ہندؓ بنت عتبہ اور بھائی یزیدؓ کے ہمراہ اسلام قبول کیا تھا۔۶۰ھ میں ۷۸ سال کی عمر میں وفات پائی۔[اسد الغابۃ،۵: ۲۰۱،ترجمہ:۴۹۸۴]

([583]) اسد الغابۃ،۵:۴۰۵،ترجمہ:۵۴۴۳

([584]) الطبقات الکبیر۸:۴۳۰،ترجمہ:۳۲۳۲

([585]) نفس مصدر

([586]) تاریخ ابن معین بروایۃ عثمان دارمی:۱۳۷،ترجمہ:۴۵۵

([587]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری،۳:۱۱،ترجمہ:۴۴

امام بخاری نے کہا ہے: آپ نے اپنے بھائی علقمہ بن وائل کے توسط سے اپنے والد سیدنا وائلؓ بن حجر سے احادیث روایت کی ہیں([588]) جب کہ ابو حاتم نے بھی یحییٰ بن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے([589])۔

ابن حبان نے کہا ہے کہ آپ ثقہ ہیں اور اپنی والدہ کے توسط سے اپنے والد سے روایت کرتے ہیں([590])۔

ملاحظہ (۱): مسند امام اعظم مطبوعہ مکتبۃ البشریٰ میں اس سندِ حدیث میں سیدنا وائلؓ بن حجر کے والد کا ذکر ہے لیکن شرح مسند امام اعظم میں ملا علی قاری نے اس حدیث کا سند یوں ذکر کیا ہے([591])۔ ابو حنیفہ از عاصم از عبد الجبار از سیدنا وائل بن حجرؓ۔ اس میں سیدنا وائلؓ بن حجر کے والد کا کہیں ذکر نہیں۔ علاوہ ازیں سنن دارمی اور حدیث کی دیگر کتب میں سند حدیث میں سیدنا وائلؓ بن حجر کے والد کا کہیں ذکر نہیں۔

ملاحظہ (۲): سند میں انقطاع ہے کیونکہ عبد الجبار کا اپنے والد سے ملاقات ثابت نہیں۔ لیکن جہاں تک بات اس حدیث کے مضمون یعنی رفع یدین عند التکبیرۃ الاولیٰ اور آخر میں دونوں طرف سلام پھیرنے کا تعلق ہے تو اس میں احادیث منقول ہیں([592])۔

## سند حدیث ۹۶: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم نخعی از سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود

سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود اور ابراہیم نخعی اور حماد بن ابی سلیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۹۷: سفیان بن عیینہ کا ذکرِ مکالمۂ امام ابو حنیفہ و امام اوزاعی در بارۂ رفع یدین

### ۱۱۶۔ا۔ سفیان بن عیینہ

سفیان بن عیینہ بن ابی عمران میمون الہلالی، ابو محمد، الکوفی ائمۂ اسلام میں ایک عظیم امام، محدث اور فقیہ تھے۔ مکہ میں سکونت اختیار کی۔ عمرو بن دینار، زہری، زید بن اسلم سمیت کثیر تعداد میں اساتذہ سے استفادہ کیا۔ امام شافعی، احمد، ابن المدینی اور اعمش کے استاد تھے۔ ۹۱ سال کی عمر میں ۱۹۸ھ کو مکہ مکرمہ میں وفات پائی([593])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: "وَكَانَ ثِقَةً ثَبْتًا كَثِيرَ الْحَدِيثِ حُجَّةً"([594])

آپ ثقہ، کثیر الحدیث، ثبت اور حجت تھے۔

عجلی نے کہا: ثقة، ثبت في الحديث([595])

---

([588]) التاریخ الکبیر، ۶:۱۰۶، ترجمہ: ۱۸۵۵

([589]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶:۳۰، ترجمہ: ۱۶۰

([590]) الثقات لابن حبان ۷:۱۳۵، ترجمہ: ۹۳۴۱

([591]) شرح مسند ابی حنیفہ، ملا علی القاری: ۴۹۳

([592]) رفع یدین بوقت تکبیر تحریمہ کے بارے میں صحیح بخاری: ۷۳۵ اور دونوں جانب سلام کے بارے میں سنن ابی داؤد: ۹۹۷ منقول ہیں۔

([593]) الطبقات الکبیر، ۸:۵۹، ترجمہ: ۲۴۶۸

([594]) نفس مصدر

([595]) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۹۴، ترجمہ: ۵۷۷

آپ ثقہ اور حدیث میں "ثبت" تھے۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: سفيان بن عيينة إمام ثقة، وأثبت أصحاب الزهري(596)

سفیان بن عیینہ امام، ثقہ اور امام زہری کے اصحاب میں اثبت ہیں۔

ابن حبان نے آپ کا تذکرہ الثقات میں ان الفاظ میں کیا ہے: "وَكَانَ من الْحفاظ المتقنين وَأهل الْوَرع وَالدّين"(597)

آپ جید حفاظِ حدیث میں سے تھے اور زہد وورع والوں میں سے تھے۔

اس مکالمہ میں امام اوزاعی رفع یدین کے استدلال پر اس سند کے ساتھ حدیث پیش کرتے ہیں:

## اوزاعی از زہری از سالم از عبداللہؓ بن عمرؓ

ابن شہاب زہری کا ترجمہ سند حدیث: ۴۱، سالم کا ترجمہ سند حدیث: ۲۰، اور سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۱۷۔ اوزاعی

عبد الرحمٰن بن عمرو بن یحمد الاوزاعی، ابو عمرو، اہل شام کے امام، حدیث اور فقہ کے ماہر عالم تھے۔ ۸۸ھ کو بعلبک میں پیدا ہوئے۔ اوزاع قبیلے سے تعلق کی بنا پر اوزاعی کہلائے۔ عطاء، مکحول، محمد بن ابراہیم التیمی اور زہری سے استفادہ کیا۔ علم اور زہد میں یکتائے روزگار تھے۔ بقاع میں پرورش پائی اور پھر بیروت منتقل ہوئے اور وہیں ۱۵۷ھ کو ۷۰ سال کی عمر میں وفات پائی(598)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وكان ثقة مأمونًا صدوقًا فاضلًا خيرًا كثير الحديث والعلم والفقه حجة(599)

آپ ثقہ، مأمون، صدوق، فاضل، خیر، کثیر الحدیث، عالم، فقیہ اور حجت تھے۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ثقة، من خيار الناس(600)

آپ ثقہ تھے اور بہترین لوگوں میں سے تھے۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا: فقيه متبع(601)

آپ فقیہ اور سنت پر چلنے والے تھے۔

امام ابو حنیفہ نے ترک رفع یدین پر اس سند کے ساتھ حدیث پیش کی:

---

(596) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۴: ۲۲۷، ترجمہ: ۹۷۳

(597) الثقات لابن حبان ۵: ۳۳۳، ترجمہ: ۵۱۱۱

(598) الطبقات الکبیر، ۹: ۴۹۴، ترجمہ: ۴۸۱۶

(599) نفس مصدر

(600) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۹۶، ترجمہ: ۹۷۰

(601) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۵: ۲۶۶، ترجمہ: ۱۲۵۷

## ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ و اسود از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

حماد، ابراہیم نخعی، علقمہ اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳،اور اسود کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: امام ابو حنیفہ کا ذکر کردہ حدیث اگرچہ رباعی ہے اور امام اوزاعی کا ثلاثی، لیکن امام ابو حنیفہ کے رواۃ نسبتاً زیادہ فقیہ ہیں اس لیے یہ استدلال بھی نسبتاً قوی ہے تبھی امام اوزاعی نے سکوت اختیار فرمائی۔

## سند حدیث ۹۸: ابو حنیفہ از طریف ابی سفیان از ابی نضرۃ از سیدنا ابی سعیدؓ الخدری

سیدنا ابو سعیدؓ الخدری کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں ہو چکا ہے۔

### ۱۱۸۔ا۔طریف ابی سفیان

طریف بن شہاب، ابو سفیان، السَّعدی، البصری، امام ابو حنیفہ، سفیان ثوری اور حمزہ زیات کے استاد اور ابو نضرہ منذر بن مالک کے شاگرد تھے([602])۔

**ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:**

یحییٰ بن معین نے آپ کو ضعیف کہا ہے([603])۔

امام احمد بن حنبل نے کہاہے: ليس بشيء، لا يكتب عنه([604])

کچھ بھی نہیں اور اس کے احادیث نہ لکھی جائے۔

امام بخاری نے آپ کے متعلق کہاہے: "ليس بالقوي عندهم"([605])

محدثین کے نزدیک حدیث میں قوی نہیں ہیں۔

امام نسائی نے کہا: متروک الحدیث ہے([606])۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہاہے: "ضعيف الحديث ليس بقوى"([607])

ضعیف الحدیث ہیں اور قوی نہیں ہیں۔

ابن حبان نے المجروحین میں آپ کا ذکر کیا ہے([608])۔

دار قطنی نے بھی آپ کو ضعیف کہا ہے([609])۔

---

([602]) التاریخ الکبیر، ۴: ۳۵۷، ترجمہ: ۳۱۳۴

([603]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۳: ۳۲۷، ترجمہ: ۱۵۶۸

([604]) العلل و معرفۃ الرجال لاحمد بن حنبل، ۱: ۵۱۵، ترجمہ: ۱۲۰۹

([605]) نفس مصدر

([606]) الضعفاء والمتروکون: ۶۰، ترجمہ: ۳۱۸

([607]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۴: ۴۹۲، ترجمہ: ۲۱۶۵

([608]) المجروحین لابن حبان، ۱: ۳۸۱، ترجمہ: ۵۱۶

تاہم ابن عدی نے الکامل میں آپ کے بارے میں یوں تبصرہ کیا ہے:

"وقد روى عنه الثقات، وإنما أنكر عليه في متون الأحاديث أشياء لم يأت بها غيره وأما أسانيده فهي مستقيمة"(610)

آپ سے ثقات نے احادیث روایت کی ہیں۔ متونِ احادیث میں آپ بعض اوقات وہ اشیاء ذکر کرتے ہیں جنہیں اور کوئی ذکر نہیں کرتے اس لیے آپ پر انکار کی جاتی ہے۔ اور رہی بات آپ کے اسانید کا، تو وہ بالکل درست ہیں۔

## ۱۱۹۔ ۲۔ ابی نَضرہ

منذر بن مالک، البصری، تابعی ہیں، سیدنا ابن عمرؓ، سیدنا ابن عباسؓ اور سیدنا سعیدؓ الخدری سے احادیث روایت کی ہیں۔ ابراہیم التیمی اور قتادہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں(611)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثقة إن شاء الله كثير الحديث وليس كل أحد يحتج به(612)

آپ ثقہ اور کثیر الحدیث ہیں اور ہر کوئی آپ کے احادیث کو قابل استدلال نہیں مانتے۔

امام ابو حاتم نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے(613)۔

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(614)۔

ملاحظہ: طریف بن شہاب ضعیف ہے لیکن امام ترمذی نے اسی مضمون پر سیدنا علیؓ سے حدیث نقل کی ہے(615)۔

## سند حدیث ۹۹: ابو حنیفہ از عطاء بن ابی رباح از سیدنا ابی ہریرہؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ میں اور سیدنا ابو ہریرہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۰۰: ابو حنیفہ از حماد از سیدنا انسؓ

حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۰۱: ابو حنیفہ از ابی سفیان از یزید بن عبد اللہ بن مغفل

ابو سفیان طریف بن شہاب کا ترجمہ سند حدیث: ۹۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

(609) الضعفاء والمتروکون، ابو الحسن علی بن عمر البغدادی الدار قطنی، ۲: ۱۵۹، ترجمہ: ۳۰۵، مجلۃ الجامعۃ الاسلامیۃ۔ المدینۃ المنورۃ، ۱۴۰۴ھ

(610) الکامل فی ضعفاء الرجال، ۵: ۱۸۵، ترجمہ: ۹۶۲

(611) الطبقات الکبیر ۹: ۲۰۷، ترجمہ: ۳۹۰۹

(612) نفس مصدر

(613) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۲۴۱، ترجمہ: ۱۰۸۸

(614) الثقات لابن حبان، ۷: ۱۰۵، ترجمہ: ۹۲۰۰

(615) سنن ترمذی، أبواب الطهارة (۱)، باب ما جاء أن مفتاح الصلاة الطهور (۳)، حدیث: ۳

ملاحظہ: امام ترمذی نے یہ حدیث "دربارۂ جہرِ تسمیہ در نماز" ذکر کی ہے اور اسے حسن صحیح کہا ہے([616])۔

## ۱۲۰۔ا۔ یزید بن عبداللہ بن مغفل

یزید بن عبداللہ بن مغفل، المزنی، امام ابو حنیفہ اور طریف بن شہاب کے استاد ہیں۔ آپ نے اپنے والد سیدنا عبداللہ بن مغفل سے ترک جہر تسمیہ والی حدیث روایت کی ہے([617])۔ اس حدیث کو امام ترمذی نے حسن کہا ہے([618])۔ جس پر ابن خزیمہ اور ابن عبدالبر وغیرہ نے ابن عبداللہ بن مغفل کی جہالت کی وجہ سے نکیر کیا ہے لیکن حافظ زیلعی نے اس پر رد کرتے ہوئے کہا ہے: وبالجملة فهذا حديث صريح في عدم الجهر بالتسمية، وهو وإن لم يكن من أقسام الصحيح، فلا ينزل عن درجة الحسن، وقد حسنه الترمذي، والحديث الحسن يحتج به، لا سيما إذا تعددت شواهده وكثرت متابعاته والذين تكلموا فيه وتركوا الاحتجاج به لجهالة ابن عبد الله بن مغفل قد احتجوا في هذه المسألة بما هو أضعف منه([619])

خلاصۃ یہ کہ عدم جہر تسمیہ میں یہ حدیث اگرچہ صحیح نہیں ہے لیکن حسن کے درجے سے کم بھی نہیں۔ اور حدیث حسن قابل احتجاج ہے جب اس کے شواہد و متابع بکثرت موجود ہوں۔ اور جنہوں نے اس (حدیث) میں کلام کیا ہے اور اس سے استدلال ترک کر دیا ہے انہوں نے اس مسئلے میں اس حدیث سے اضعف (حدیث) کو اپنا مستدل قرار دیا ہے۔

حافظ ابن حجر نے تقریب میں آپ کو صدوق کہا ہے([620])۔

شیخ محمود الخوارزمی نے الجامع لمسانید الامام الاعظم میں یہ حدیث بہ سندِ ابو حنیفہ از ابی سفیان از یزید بن عبداللہ بن مغفل عن ابیہ نقل کیا ہے کیونکہ یہ حدیث سیدنا عبداللہؓ بن مغفل سے مشہور ہے۔ ذیل میں سیدنا عبداللہ بن مغفل کا ترجمہ کیا جا رہا ہے۔

## ۱۲۱۔۲۔ سیدنا عبداللہؓ بن مغفل

سیدنا عبداللہؓ بن مُغَفَّل المزنی جلیل القدر صحابی ہیں۔ بیعت رضوان میں شامل تھے۔ حسن بصری نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ مدینہ میں سکونت اختیار کی تھی پھر بصرہ منتقل ہوئے اور وہیں ۵۹ھ یا ۶۰ھ کو وفات پائی([621])۔

## سند حدیث ۱۰۲: ابو حنیفہ از عدی از براءؓ

عدی بن ثابت کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۲۲۔ا۔ سیدنا براءؓ بن عازب

---

([616]) سنن ترمذی، أبواب الصلوٰة (۲)، باب ما جاء في ترك الجهر ببسم الله الرحمن الرحيم (۲۶)، حدیث: ۲۴۴

([617]) التاریخ الکبیر، ۸: ۳۴۱، ترجمہ: ۳۶۳۳

([618]) سنن الترمذی، ابواب الصلوٰۃ (۲)، باب ماجاء فی ترک الجہر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (۲۶)، حدیث: ۲۴۴

([619]) نصب الرایۃ لاحادیث الہدایۃ، عبداللہ بن یوسف بن محمد الزیلعی، ۱: ۳۳۳، مؤسسۃ الریان للطباعۃ والنشر، بیروت۔ لبنان، ۱۴۱۸ھ=۱۹۹۷ء

([620]) تقریب التہذیب: ۸: ۱۰۷، ترجمہ: ۷۷۹۳

([621]) اسد الغابۃ، ۳: ۳۹۵، ترجمہ: ۳۲۰۲

سیدنا براءؓ بن عازب بن الحارث بن عدی جلیل القدر صحابی ہیں۔ غزوۂ بدر میں کم سنی کی وجہ سے رسول اللہ ﷺ نے آپ کو واپس کیا تھا۔ غزوہ احد میں شامل ہوئے۔ رسول اللہ ﷺ کی معیت میں چودہ غزوات میں شامل ہوئے۔ عبد الرحمٰن بن ابی لیلی اور عدی بن ثابت نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۷۱ھ یا ۷۲ھ کو وفات پائی(622)۔

## سند حدیث ۱۰۳: ابو حنیفہ و مسعر از زیاد از قطبہؓ بن مالک

مِسعَر بن کدام کا ترجمہ سند حدیث: ۱۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۲۳۔ ۱۔ زیاد بن علاقہ

زیاد بن علاقہ الثعلبی، ابو مالک، کوفی، سیدنا قطبہؓ بن مالک کے بھتیجے ہیں۔ تابعی ہیں۔ اعمش، مسعر اور شعبہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں اور آپ نے جریر، اپنے چچا قطبہ بن مالک اور اسامہ بن شریک سے احادیث روایت کی ہیں۔ تقریباً ۱۰۰ سال کی عمر میں ۱۲۵ھ کو وفات پائی(623)۔

**ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:**

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے(624)۔

امام ابو حاتم نے کہا ہے: صدوق في الحديث(625)

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(626)۔

### ۱۲۴۔ ۲۔ سیدنا قُطبہؓ بن مالک

سیدنا قطبہؓ بن مالک الثعلبی، صحابیٔ رسول ہیں۔ بنو ثعلبہ سے تعلق رکھنے کی وجہ سے الثعلبی کہلاتے ہیں۔ آپؓ زیاد بن علاقہ کے چچا ہیں (627)۔

## سند حدیث ۱۰۴: ابو حنیفہ از موسیٰ از عبد اللہ بن شداد از سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ

سیدنا جابرؓ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

### ۱۲۵۔ ۱۔ موسیٰ

موسیٰ بن ابی عائشہ، الہمدانی، آل جعدہ بن ہبیرہ کے آزاد کردہ غلام تھے۔ کوفہ کے رہنے والے تابعی تھے۔ فقیہ اور مجتہد تھے۔ سیدنا عمروؓ بن حریث اور سعید بن جبیر کو دیکھنے کا شرف حاصل کیا تھا۔ سفیان ثوری اور شعبہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں(628)۔

---

(622) اسد الغابۃ، ۱: ۳۶۲، ترجمہ: ۳۸۹

(623) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۳۴، ترجمہ: ۳۲۴۱[التاریخ الکبیر، ۳: ۳۶۴، ترجمہ: ۱۲۳۴]

(624) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۷۳، ترجمہ: ۵۱۱

(625) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۳: ۵۴۰، ترجمہ: ۲۴۳۷

(626) الثقات لابن حبان ۴: ۲۵۸، ترجمہ: ۲۸۰۳

(627) اسد الغابۃ، ۴: ۳۸۸، ترجمہ: ۴۳۱۲

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([629])۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: صالح الحديث، يكتب حديثه([630])

آپ کے احادیث قابل استدلال ہیں اور لکھے جائیں گے۔

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([631])۔

## ۱۲۶۔۲۔عبداللہ بن شداد

عبداللہ بن شداد بن اسامہ بن عمرو،الہاد،اللیثی تابعی اور فقیہ ہیں آپ کے پر دادا عمرو کا لقب ہاد تھا کیونکہ وہ لوگوں کو راستہ دکھانے کے لیے آگ جلایا کرتا تھا۔ رسول اللہ ﷺ کے مبارک عہد میں پیدا ہوئے تھے۔آپ نے اپنے والد سیدنا شدادؓ بن اسامہ،سیدنا عمرؓ اور سیدنا علیؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔آپ کی والدہ سلمیٰ بنت عمیس،اسماءبنت عمیس کی بہن تھی۔۸۱ھ میں وفات پائی([632])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا:وكان ثقة فقيها كَثِيرَ الْحَدِيثِ. مَتَشَيِّعًا([633])

آپ ثقہ،فقیہ،کثیر الحدیث لیکن شیعہ تھے۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے:"مدني" تابعي ثقة من كبار التابعين([634])

آپ مدنی،تابعی،ثقہ اور کبار تابعین میں سے تھے۔

امام ابو حاتم نے یحییٰ بن سعید الانصاری اور حافظ ابو زرعہ کے حوالے آپ کو ثقہ کہا ہے([635])۔

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([636])۔

## سند حدیث ۱۰۵: ابو حنیفہ از ابی یعفور از سعدؓ بن مالک

سیدنا سعدؓ بن ابی وقاص (مالک بن وہیب) کا ترجمہ سند حدیث:۱۶ میں ہو چکا ہے۔

## ۱۲۷۔۱۔ابو یعفور

---

([628]) التاریخ الکبیر،۷:۲۸۹،ترجمہ:۱۲۳۴

([629]) تاریخ ابن معین بروایۃ ابن محرز،۱:۱۰۵

([630]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم،۸:۱۵۷،ترجمہ:۷۰۰

([631]) الثقات لابن حبان،۵:۴۰۴،ترجمہ:۵۴۲۱

([632]) الطبقات الکبیر،۸:۲۴۶،ترجمہ:۲۸۴۰

([633]) نفس مصدر

([634]) تاریخ الثقات للعجلی:۲۶۱،ترجمہ:۸۲۳

([635]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم،۵:۸۰،ترجمہ:۳۷۳

([636]) الثقات لابن حبان،۲۰:۵،ترجمہ:۳۶۳۶

واقد بن وقدان العبدی الکوفی، ابو یعفور، تابعی ہیں۔ سیدنا عبداللہؓ بن ابی اوفی، سیدنا ابن عمرؓ، سیدنا انسؓ بن مالک اور مصعب بن سعد سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سفیان ثوری، شعبہ، سفیان بن عیینہ اور امام ابو حنیفہ کے استاد تھے۔ ۱۲۰ھ کو وفات پائی ([637])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَكَانَ ثِقَةً([638])

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([639])۔

امام ابو حاتم نے بھی آپ کے بارے میں کہا: ليس به بأس([640])

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([641])۔

ملاحظہ در بارۂ "عمن حدثه": حدیث کی کتابوں میں مصعب بن سعد نام مذکور ہے کہ یہ روایت ابو یعفور نے مصعب بن سعد سے اور آپ نے اپنے والد سیدنا سعدؓ بن ابی وقاص سے ذکر کی ہے([642])۔ مصعب بن سعد کا ترجمہ سند حدیث: ۱۶ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۰۶: ابن ابی السبع بن طلحہ از ابی حنیفہ از عطاء بن ابی رباح از سیدنا ابن عمرؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۰۷: ابو حنیفہ از عاصم از ابیہ از وائل بن حجر

عاصم بن کلیب، کلیب بن شہاب اور سیدنا وائلؓ بن حجر کا ترجمہ سند حدیث: ۹۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۰۸: ابو حنیفہ از طاؤس از سیدنا ابن عباسؓ یا غیر او

طاؤس بن کیسان کا ترجمہ سند حدیث: ۹ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: اس حدیث میں طاؤس کے بعد سیدنا ابن عباسؓ کا یا کسی اور صحابی کا ذکر اگرچہ مجہول ہے تاہم یہ جہالت صحتِ حدیث کے لیے نقصان دہ نہیں ہے کیونکہ صحابہ کرامؓ سب کے سب بالاتفاق عادل ہیں۔

## سند حدیث ۱۰۹: ابو حنیفہ از ابی سفیان از ابی نضرہ از سیدنا ابو سعید الخدریؓ

طریف بن شہاب اور ابی نضرہ منذر بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۹۸ اور سیدنا ابو سعیدؓ الخدری کا سند حدیث: ۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

([637]) الطبقات الکبیر ۸: ۴۶۷، ترجمہ: ۳۳۷۳

([638]) نفس مصدر

([639]) من کلام ابی معین فی الرجال بروایۃ طہمان: ۷۰، ترجمہ: ۱۹۲

([640]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۹: ۴۹، ترجمہ: ۲۰۷

([641]) الثقات لابن حبان ۵: ۴۹۹، ترجمہ: ۵۹۲۴

([642]) صحیح بخاری میں ابو الولید از شعبہ از ابی یعفور از مصعب بن سعد از سیدنا سعدؓ بن مالک مرفوعاً اس جیسے الفاظ کے ساتھ حدیث مذکور ہے۔
الصحیح البخاری، کتاب الاذان(۹)، باب وضع الأكف على الركب في الركوع(۱۱۷)، حدیث: ۷۹۰

ملاحظہ: امام مسلم نے "سات اعضا سے سجدہ کرنے کی یہ "حدیث بطریق طاؤس از سیدنا ابن عباسؓ نقل کیا ہے([643])۔

## سند حدیث ۱۱۰: ابو حنیفہ از ابی سفیان از ابی نضرہ

ابو سفیان طریف بن شہاب اور ابی نضرہ منذر بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۹۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث مرسل ہے اور احناف کے ہاں حجت ہے۔ نیز صحیح مسلم میں سات اعضا سے سجدہ کرنے کی یہ حدیث موجود ہے([644])۔

## سند حدیث ۱۱۱: ابو حنیفہ از عکرمہ از سیدنا ابن عباسؓ

سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ میں اور عکرمہ مولیٰ ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۷۹ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۱۲: ابو حنیفہ از جبلہ بن سحیم از سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ

سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۲۸۔ا۔ جبلہ بن سحیم

جبلہ بن سُحیم التیمی الکوفی تابعی ہیں۔ سیدنا ابن عمرؓ سے احادیث کے سماع کا شرف حاصل کر چکا ہے۔ مسعر بن کدام، شعبہ، سفیان ثوری اور امام ابو حنیفہ کے استاد تھے۔([645])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "كوفي، تابعي، ثقة"([646])

امام احمد بن حنبل نے آپ کو "أثبت" کہا ہے([647])۔

امام ابو حاتم آپ کے بارے میں کہتے ہیں: جبلة بن سحيم صالح الحديث،ثقة([648])

کہ آپ ثقہ اور صالح الحدیث ہیں۔

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([649])۔

## سند حدیث ۱۱۳: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ بن قیس النخعی اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

(643) الصحیح المسلم، کتاب الصلوٰۃ(۴) ، باب أعضاء السجود (۴۴)، حدیث: ۴۹۰

(644) الصحیح المسلم، کتاب الصلوٰۃ(۴) ، باب أعضاء السجود (۴۴)، حدیث: ۴۹۰

(645) التاریخ الکبیر، ۲: ۲۱۹، ترجمہ: ۲۲۵۵

(646) تاریخ الثقات للعجلی: ۹۴، ترجمہ: ۲۰۰

(647) العلل و معرفۃ الرجال لاحمد بن حنبل ۲: ۴۹۴، ترجمہ: ۳۲۶۱

(648) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۲: ۵۰۸، ترجمہ: ۲۰۹۱

(649) الثقات لابن حبان ۴: ۱۰۹، ترجمہ: ۲۰۴۱

## سند حدیث ۱۱۴: ابو حنیفہ از عطیہ از سیدنا ابی سعید الخدریؓ

عطیہ بن سعد العوفی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵ کے تحت اور سیدنا ابو سعید الخدریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث نماز فجر میں قنوتِ نازلہ کے متعلق ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے چالیس دنوں تک فجر کی نماز میں عصیہ اور ذکوان قبیلوں کو بد دعا دی تھی۔ امام بخاری اور دیگر محدثین نے قنوت نازلہ کے متعلق احادیث ذکر کی ہیں تاہم بعض میں چالیس دن کا ذکر ہے اور بعض میں ایک مہینے کا([650])۔

## سند حدیث ۱۱۵: ابو حنیفہ از عاصم از ابیہ از وائل بن حجر

عاصم بن کلیب، کلیب بن شہاب اور سیدنا وائلؓ بن حجر کا ترجمہ سند حدیث: ۹۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۱۶: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

([650]) الصحیح البخاری، کتاب الصلوٰۃ(۴) ، باب أعضاء السجود (۴۴)، حدیث: ۱۰۰۱۔۱۰۰۲

## سند حدیث ۱۱۷: ابو حنیفہ از ابی اسحاق السبیعی از سیدنا براءؓ بن عازب

ابو اسحاق السّبیعی کا ترجمہ سند حدیث: ۶۹ کے تحت اور سیدنا براءؓ بن عازب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۰۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۱۸: ابو حنیفہ از قاسم از والد او (عبد الرحمٰن) از سیدنا عبد اللہؓ

قاسم بن عبد الرحمٰن، عبد الرحمٰن بن عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳۷ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۱۹: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از ابی وائل شقیق بن سلمہ از سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور ابو وائل شقیق بن سلمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۳۰ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۲۰: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ بن قیس النخعی اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۲۱: ابو حنیفہ از قاسم از والد او (عبد الرحمٰن) از سیدنا عبد اللہؓ

قاسم بن عبد الرحمٰن، عبد الرحمٰن بن عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳۷ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۲۲: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود و سیدنا حذیفہؓ بن الیمان و سیدنا ابو موسیٰؓ الاشعری

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور سیدنا حذیفہؓ ابن الیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۲۹۔ا۔ سیدنا ابو موسیٰ الاشعریؓ

عبد اللہ بن قیس بن سلیم، ابو موسیٰ الاشعریؓ جلیل القدر صحابی ہیں۔ قحطان قبیلے کی شاخ بنو اشعر سے تعلق رکھتے تھے۔ ۲۰ھ یا ۲۱ھ کو یمن میں پیدا ہوئے ظہور اسلام کے ابتدائی دور میں مشرف بہ اسلام ہوئے رسول اللہ ﷺ نے آپؓ کو زبید اور عدن کا عامل مقرر فرمایا تھا سیدنا عمرؓ کے دور میں بصرہ کے والی مقرر ہوئے۔ آپ کے مرویات کی تعداد ۳۵۵ ہے۔ تریسٹھ (۶۳) سال کی عمر میں کوفہ میں ۴۲ھ کو وفات پائی۔[651]

## سند حدیث ۱۲۳: ابو حنیفہ از ابی سفیان از سیدنا جابرؓ از سیدنا ابی سعیدؓ

سیدنا جابرؓ کا تذکرہ سند حدیث: ۷، سیدنا ابو سعیدؓ الخدری کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں اور ابو سفیان طلحہ بن نافع کا ترجمہ سند حدیث: ۸۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

[651] اسد الغابۃ، ۳: ۳۶۴، ترجمہ: ۳۱۳۷

## سند حدیث ۱۲۴: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا ابن عباسؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۲۵: ابو حنیفہ از ابی سفیان از حسن بصری

ابو سفیان طلحہ بن نافع کا ترجمہ سند حدیث: ۸۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۳۰۔ا۔ حسن بصری

حسن بن الحسن یسار البصری، ابو سعید، تابعی ہیں۔ فقیہ تھے۔ علم و زہد میں یکتائے روزگار تھے۔ ۲۱ھ کو مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد یسار، سیدنا زیدؓ بن ثابت کے آزاد کردہ غلام تھے۔ ام سلمہؓ کی تربیت میں رہے۔ سیدنا عبداللہؓ بن عباسؓ، سیدنا ابو موسیٰ الاشعریؓ اور سیدنا انسؓ بن مالک سے علم حاصل کیا۔ ۱۱۰ھ کو وفات پائی([652])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "وَكَانَ الْحَسَنُ جامعا عالما عاليا رفيعا فقيها ثِقَةً مَأْمُونًا عَابِدًا نَاسِكًا كَبِيرَ الْعِلْمِ فَصِيحًا جَمِيلا وَسِيمًا. وَكَانَ مَا أَسْنَدَ مِنْ حَدِيثِهِ وَرَوَى عَمَّنْ سَمِعَ مِنْهُ فَحَسَنٌ حُجَّةٌ وَمَا أَرْسَلَ مِنَ الْحَدِيثِ فَلَيْسَ بِحُجَّةٍ" ([653])

حسن بصری ایک جامع عالم، بلند پایہ فقیہ، ثقہ، مامون، عابد، فصیح اور حسین و جمیل تھے۔ جو مسند روایت بیان کرے وہ درست ہے اور قابل استدلال ہے اور جو مرسل روایت بیان کرے وہ حجت نہیں۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "تابعي، ثقة، رجل صالح، صاحب سنة"([654])

آپ تابعی، ثقہ، صالح اور متبع سنت تھے۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([655])۔

ملاحظہ: یہ حدیث مرسل ہے۔

## سند حدیث ۱۲۶: ابو حنیفہ از محمد بن المنکدر از سیدنا جابرؓ بن عبداللہ

سیدنا جابرؓ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

### ۱۳۱۔ا۔ محمد بن المنکدر

---

([652]) الطبقات الکبیر، ۹: ۱۵۷، ترجمہ: ۳۸۸۳

([653]) نفس مصدر

([654]) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۱۳، ترجمہ: ۲۷۵

([655]) الثقات لابن حبان، ۴: ۱۲۲، ترجمہ: ۲۱۰۲

محمد بن المنکدر بن عبد اللہ بن الھُدَیر، ابو عبد اللہ، قرشی، تیمی، مدنی تابعی ہیں۔ ورع و تقویٰ میں اونچا مقام رکھتے تھے۔ سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ، سعید بن جبیر، حسن بصری اور عروۃ بن الزبیر سے احادیث روایت کی ہیں۔ سفیان ثوری، شعبی اور عمرو بن دینار کے استاد تھے۔ ۱۳۰ھ یا ۱۳۱ھ کو مدینہ منورہ میں وفات پائی(656)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَكَانَ ثِقَةً وَرِعًا عَابِدًا , قَلِيلَ الْحَدِيث(657)

آپ ثقہ، پاک باز اور عبادت گذار تھے اور قلیل الحدیث تھے۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: مدني"، تابعي، ثقة، رجل صالح(658)

آپ مدنی، تابعی، ثقہ اور صالح آدمی تھے۔

سفیان بن عیینہ نے آپ کے بارے میں کہا: كان من معادن الصدق, يجتمع إليه الصالحون(659)

آپ (محمد بن المنکدر) صدق کا منبع اور سرچشمہ اور صلحا کا مرجع ہے۔

امام ابو حاتم نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے(660)۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(661)۔

### سند حدیث ۱۲۷: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی اور علقمہ بن قیس النخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۱۲۸: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی اور علقمہ بن قیس النخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۱۲۹: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

---

(656) الطبقات الکبیر ۷: ۴۴۰، ترجمہ: ۱۸۹۲

(657) نفس مصدر

(658) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۱۴، ترجمہ: ۱۵۰۶

(659) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۹۸، تحت ترجمہ محمد بن المنکدر: ۴۲۱

(660) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۹۸، ترجمہ: ۴۲۱

(661) الثقات لابن حبان ۵: ۳۵۰، ترجمہ: ۵۱۶۳

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۳۰: حماد از والد او (ابو حنیفہ) از ابراہیم

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ میں اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث موقوف ہے اور یہ تابعی کا قول ہے۔ لیکن اس کے شواہد موجود ہیں([662])۔

## سند حدیث ۱۳۱: ابو حنیفہ از الہیثم از عکرمہ از سیدنا ابن عباسؓ

الہیثم بن حبیب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸، عکرمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۹۷ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۳۲: ابو حنیفہ از عطاء بن یسار از سیدنا ابی سعید الخدریؓ

سیدنا ابو سعید الخدریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں ہو چکا ہے۔

### ۱۳۲۔ا۔ عطاء بن یسار

عطاء بن یسار جلیل القدر تابعی، ام المؤمنین سیدہ میمونہؓ بنت الحارث کے آزاد کردہ غلام تھے۔ ۱۹ھ میں پیدا ہوئے تھے۔ سیدنا ابیؓ بن کعب، سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود، سیدنا ابو ایوبؓ انصاری، سیدنا عبد اللہؓ بن سلام، سیدنا ابو ہریرہؓ، سیدنا ابو سعید الخدریؓ، سیدنا ابن عمرؓ، سیدہ عائشہؓ، سیدہ میمونہؓ اور سیدنا ابن عباسؓ سے احادیث سنی ہیں۔ ۱۰۳ھ میں ۸۴ سال کی عمر میں وفات پائی([663])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "وكان ثقة كثير الحديث"([664])

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "مدني تابعي، ثقة"([665])

ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین اور امام ابو زرعہ کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے([666])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([667])۔

## سند حدیث ۱۳۳: ابو حنیفہ از عطاء بن ابی رباح از سیدنا ابن عباسؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

([662]) سنن دار قطنی، ابو الحسن علی بن عمر، الدار قطنی، کتاب العیدین (۵)، باب صفۃ من تجوز الصلوٰۃ معہ (۳)، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت۔ لبنان، ۱۴۲۴ھ=۲۰۰۴ء

([663]) الطبقات الکبیر ۷: ۱۷۱، ترجمہ: ۱۵۴۳

([664]) نفس مصدر

([665]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۳۴، ترجمہ: ۱۱۳۵

([666]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶: ۳۳۸، ترجمہ: ۱۸۶۷

([667]) الثقات لابن حبان، ۵: ۱۹۹، ترجمہ: ۴۵۲۵

## سند حدیث ۱۳۴: ابو حنیفہ از عطاء بن ابی رباح از سیدنا ابن عباسؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۳۵: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از شعبی از سیدنا ابن عمرؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، شعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۳۶: ابو حنیفہ از زہری از سیدنا انسؓ بن مالک

محمد بن مسلم بن شہاب زہری کا ترجمہ سند حدیث: ۴۱ کے تحت اور سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۳۷: ابو حنیفہ عن الہیثم عن جابر بن الاسود او الاسود بن جابر عن ابیہ

الہیثم بن حبیب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔ محدثین نے اس حدیث کو بہ سندِ جابر بن یزید بن الاسود ذکر کیا ہے۔ تو "جابر بن الاسود یا الاسود بن جابر" کے ذکر کرنے میں اس حدیث کا راوی شاید خطا کا شکار ہو چکا ہے۔ کیونکہ یہ حدیث جابر بن یزید بن الاسود نے اپنے والد یزید بن الاسود سے روایت کیا ہے (668)۔

### ۱۳۳۔۱۔ جابر بن یزید بن الاسود

جابر بن یزید بن الاسود، خزاعی تابعی ہیں۔ آپ نے اپنے والد سیدنا یزیدؓ بن الاسود سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ یعلیٰ بن عطاء، شعبہ اور الہیثم بن حبیب الصیرفی کے استاد تھے (669)۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے (670)۔

### ۱۳۴۔۲۔ سیدنا یزیدؓ بن الاسود

یزید بن الاسود، عامری، صحابیٔ رسول ہیں۔ اہل مکہ میں سے تھے۔ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ حج میں شریک تھے۔ آپؓ سے آپؓ کے بیٹے جابر نے احادیث روایت کی ہیں۔ (671)۔

---

(668) امام ترمذی، امام ابو داود اور امام نسائی نے اپنے سنن میں یہ حدیث بہ روایت جابر بن یزید بن الاسود ذکر کیا ہے۔ امام ترمذی نے اسے حسن قرار دیا ہے۔
سنن ابی داؤد، سلیمان بن الاشعث سجستانی، کتاب الصلوٰۃ (۲)، باب فی من صلی فی منزلہ ثم ادرک الجماعۃ (۵۷)، حدیث: ۵۷۵، المکتبۃ العصریۃ، صیدا۔ بیروت، ط ن
سنن الترمذی، محمد بن عیسی الترمذی، ابواب الصلوٰۃ (۲)، باب ماجاء فی الرجل یصلی وحدہ ثم یدرک الجماعۃ (۴۹)، حدیث: ۲۱۹۔ امام ترمذی نے اسے حسن کہا ہے۔
سنن النسائی، احمد بن شعیب، کتاب الامامۃ (۱۰)، باب اعادۃ الفجر مع الجماعۃ لمن صلیٰ وحدہ (۵۵)،، مکتب المطبوعات الاسلامیۃ۔ حلب، ۱۴۰۶ھ=۱۹۸۶ء

(669) التاریخ الکبیر، ۲: ۲۱۰، ترجمہ: ۲۲۲۱

(670) الثقات لابن حبان، ۴: ۱۰۲، ترجمہ: ۲۰۱۱

(671) اسد الغابۃ، ۵: ۴۴۲، ترجمہ: ۵۵۲۵

## سند حدیث ۱۳۸: ابو حنیفہ از یحییٰ از عمرۃ از ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ

یحییٰ بن سعید بن قیس الانصاری کا ترجمہ سند حدیث: ۱ میں اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۳۵۔ا۔ عمُرۃ

عمرۃ بنت عبد الرحمٰن بن سعد بن زرارۃ بن عدس الانصاریۃ النجاریۃ، مدینہ منورہ میں سکونت پذیر رہی۔ تابعیہ اور فقیہہ تھی۔ ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ اور ام سلمہؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے امام زہری، ابو بکر بن محمد بن حزم اور یحییٰ بن سعید الانصاری نے احادیث روایت کی ہیں، ۹۸ھ یا ۱۰۶ھ کو وفات پائی (672)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عمر بن عبد العزیز نے آپ کے بارے میں کہا: مَا بَقِيَ أَحَدٌ أَعْلَمُ بِحَدِيثِ عَائِشَةَ مِنْهَا(673)

احادیثِ سیدۃ عائشہؓ پر آپ سے زیادہ علم رکھنے والا فرد کوئی نہیں تھا۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: "مدنية"، تابعية، ثقة"(674)

ابن حبان نے آپ کے بارے میں کہا: "تَرْوِي عَن عَائِشَة وَكَانَت من أعلم النَّاس بحديثها(675)

آپ سیدہ عائشہؓ سے روایت کرتی ہیں اور آپ اُن کی احادیث کی سب سے بڑی عالمہ تھیں۔

## سند حدیث ۱۳۹: ابو حنیفہ و منصور و محمد بن بشر از نافع از سیدنا عبد اللہؓ بن عمرؓ

منصور بن المعتمر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۵ میں، نافع کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ذکر کیا گیا ہے۔

### ۱۳۶۔ا۔ محمد بن بشر

محمد بن بشر بن بشیر بن معبد الاسلمی اتباع تابعین میں سے ہیں۔ آپ نے اپنے والد، زیاد بن علاقہ اور ایاس بن سلمہ بن الاکوع سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے عبد اللہ بن مبارک، طلق بن غنام النخعی اور ابو عاصم نے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ کے دادا سیدنا بشیرؓ بن معبد کو رسول اللہ ﷺ کی صحبت کا شرف حاصل تھا اور بیعت رضوان میں شامل تھے (676)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے (677)۔

---

(672) الطبقات الکبیر، ۱۰: ۴۴۵، ترجمہ: ۵۴۹۵

(673) نفس مصدر

(674) تاریخ الثقات للعجلی: ۵۲۱، ترجمہ: ۲۱۰۴

(675) الثقات لابن حبان، ۵: ۲۸۸، ترجمہ: ۴۸۸۱

(676) التاریخ الکبیر، ۱: ۴۴، ترجمہ: ۸۶

(677) الثقات لابن حبان، ۷: ۳۹۷، ترجمہ: ۱۰۵۸۱

## سند حدیث ۱۴۰: ابو حنیفہ از عطیہ العوفی از سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ

عطیہ العوفی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵ کے تحت اور سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: جمعہ کے دن خطبوں کے درمیان جلسۂ خفیفہ کے متعلق امام ابو داؤد نے حدیث نقل کی ہے([678])۔

## سند حدیث ۱۴۱: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از یک مرد از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ در بارۂ یک مرد: یہ راوی شاید علقمہ بن قیس النخعی ہے کیونکہ یہ حدیث علامہ قزوینی نے سنن ابن ماجہ میں بروایت ابن ابی شیبہ از ابن ابی غنیۃ از اعمش از ابراہیم از علقمہ از ابن مسعودؓ نقل کیا ہے([679])۔

## سند حدیث ۱۴۲: ابو حنیفہ از احمد بن محمد بن اسماعیل الکوفی از یعقوب بن یوسف ابن زیاد از ابی جنادہ از ابراہیم از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عباسؓ

سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ میں اور سعید بن جبیر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ میں ہو چکا ہے۔

### ۱۳۷۔۱۔احمد بن محمد بن اسماعیل الکوفی

تلاش بسیار کے باوجود آپ کے احوال کہیں نہیں ملے۔

### ۱۳۸۔۲۔یعقوب بن یوسف بن زیاد

تلاش بسیار کے باوجود آپ کے احوال کہیں نہیں ملے۔

### ۱۳۹۔۳۔ابی جُنادہ

حصین بن مخارق بن عبدالرحمٰن بن ورقاء، ابو جنادۃ، الکوفی، مفسر اور محدث تھے۔ اعمش اور مسعر کے شاگرد تھے اور ان سے روایت کرتے تھے۔ یحییٰ بن یحییٰ النیسابوری اور یعقوب بن یوسف الضبی نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۲۰۰ھ کو وفات پائی۔([680])۔

دار قطنی نے کہا ہے: يضع الحديث([681])

آپ احادیث گھڑتے تھے۔

دار قطنی نے آپ کو "متروك" کہا ہے([682])۔

---

([678]) سنن ابی داؤد، کتاب الصلوٰۃ(۲)، باب الجلوس إذا صعد المنبر (۲۳۲)، حدیث: ۱۰۹۲

([679]) سنن ابن ماجہ، محمد بن یزید القزوینی، کتاب اقامۃ الصلوٰۃ والسنۃ فیہا(۵)، باب ماجاء فی الخطبۃ یوم الجمعۃ(۸۵)، حدیث: ۱۱۰۸، دار احیاء الکتب العربیۃ۔ حلب، طن۔ اس حدیث کے سارے رجال ثقات ہیں اور یہ حدیث صحیح ہے۔ تحقیق فواد عبدالباقی تحت حدیث: ۱۱۰۸

([680]) فتح الباب فی الکنیٰ والالقاب، محمد بن اسحاق، ابن مندۃ: ۲۰۱، ترجمہ: ۱۶۴۱، مکتبۃ الکوثر، الریاض۔ سعودی عرب، ۱۴۱۷ھ=۱۹۹۶ء

([681]) تعلیقات الدار قطنی علی المجروحین لابن حبان، علی بن عمر، البغدادی، الدار قطنی: ۲۹۶، دار الکتاب الاسلامی۔ قاہرہ، ۱۴۱۴ھ=۱۹۹۴ء

([682]) الضعفاء والمتروکون للدار قطنی، ۲: ۱۴۹، ترجمہ: ۱۷۷

ابن حبان نے المجروحین میں آپ کا تذکرہ کیا ہے: لا یجوز الروایة عنه ولا الاحتجاج به(683)

## ۱۴۰۔۴۔ابراہیم

تلاش بسیار کے باوجود آپ کے احوال کہیں نہیں ملے۔

ملاحظہ: عقود الجواہر المنیفۃ میں یہ حدیث از ابو حنیفہ از مخول بن راشد از مسلم البطین از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عباسؓ منقول ہے اور پھر لکھا ہے: هٰكذا رواه ابن خسرو و طلحة من رواية ابى جنادة حصين بن مخارق عنه (ابى حنيفة)( 684)

اور جامع المسانید میں بہ سندِ ابو حنیفہ از مخول بن راشد از مسلم البطین از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عباسؓ یہ حدیث منقول ہے اور پھر لکھا ہے أخرجه ابو محمد البخارى عن احمد بن محمد الهمدانى عن يعقوب بن يوسف بن زياد عن ابى جنادة عن ابى حنيفة(685)۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ رواۃ امام صاحبؒ کے بعد کی ہیں جنہوں نے اس حدیث کو امام صاحبؒ سے روایت کی ہے۔علامہ عابد سندھی نے لکھا ہے کہ شاید یہ کاتب کی غلطی کی وجہ اس طرز پر حدیث مذکور کے لیے سندِ بالا لکھا گیا ہو(686)۔ بہر حال مذکورہ سند میں مجہول رواۃ کی وجہ سے حد درجہ رکاکت ہے تاہم حدیث فی نفسہ صحیح ہے کیونکہ یہ حدیث امام مسلم نے بھی اپنی صحیح میں بہ سندِ سفیان از مخول از مسلم از ابن جبیر از سیدنا ابن عباسؓ نقل کیا ہے(687)۔

## سند حدیث ۱۴۳: ابو حنیفہ از ابراہیم از والد او (محمد) از حبیب بن سالم از سیدنا نعمانؓ بن بشیر

## ۱۴۱۔ا۔ابراہیم بن محمد

ابراہیم بن محمد بن المنتشر الہمدانی الکوفی تابعی ہیں۔آپ کے والد مسروق بن اجدع بن مالک، ہمدانی کے بھتیجے ہیں۔اپنے والد محمد بن المنتشر، سیدنا انسؓ بن مالک اور حمید بن عبد الرحمٰن الحمیری کے شاگرد اور سفیان ثوری، سفیان بن عیینہ، امام ابو حنیفہ، شعبہ، جریر بن عبد الحمید اور ابو عوانہ کے استاد تھے(688)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کو ثقہ کہا ہے(689)۔

ابن معین نے آپ کی وثاقت کی ہے(690)۔

---

(683) المجروحین لابن حبان، ۳: ۱۵۵، ترجمہ: ۱۲۷۴

(684) عقود الجواہر المنیفہ فی ادلۃ مذہب الامام ابی حنیفہ، سید محمد مرتضیٰ الحسینی، ۱: ۷۳، المطبعۃ الوطنیۃ۔اسکندریہ، ۱۲۹۲ھ

(685) جامع مسانید الامام الاعظم، محمد بن محمود بن محمد الخوارزمی، ۱: ۲۷۳، دائرۃ معارف الاسلامیۃ، حیدر آباد، دکن۔ہند، ۱۳۳۲ھ

(686) المواہب اللطیفہ، علامہ محمد عابد السندی، ۳: ۶۴، مکتبہ اشرفیہ، کوئٹہ۔پاکستان، ۱۴۳۹ھ=۲۰۱۷ء

(687) الصحیح المسلم، کتاب صلوۃ المسافرین وقصرہا(۶)، باب مایقرء فی یوم الجمعۃ(۶۴)، حدیث: ۸۷۹

(688) التاریخ الکبیر، ۱: ۳۲۰، ترجمہ: ۱۰۰۲۔ الطبقات الکبیر ۸: ۱۷۴، ترجمہ: ۳۳۸۸

(689) الطبقات الکبیر ۸: ۱۷۴، ترجمہ: ۳۳۸۸

(690) من کلام یحییٰ بن معین فی الرجال بروایۃ طہمان: ۸۶، ترجمہ: ۲۶۹

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے(691)۔

ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ثقة صالح(692)

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے(693)۔

## ۱۴۲۔۲۔ محمد بن المنتشر

محمد بن منتشر بن اجدع عبد الرحمٰن بن مالک، وادِ عی، ہمدانی تابعی ہیں۔ آپ مسروق بن اجدع کے بھتیجے ہیں۔ اپنے والد منتشر بن اجدع، سید نا ربعیؓ بن حراش، سید نا ابن عمرؓ اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے آپ کے بیٹے ابراہیم بن محمد، سماک بن حرب، عبد اللہ بن عمیر اور مجالد بن سعید نے احادیث روایت کی ہیں(694)۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَكَانَ ثِقَةً وَلَهُ أَحَادِيثُ قَلِيلَة(695)

آپ ثقہ ہیں اور آپ سے بہت کم احادیث مروی ہیں۔

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے(696)۔

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے(697)۔

## ۱۴۳۔۳۔ حبیب بن سالم

حبیب بن سالم الانصاری، سید نا نعمانؓ بن بشیر الانصاری کے آزاد کردہ غلام اور کاتب ہیں۔ تابعی ہیں۔ آپ نے سید نا نعمانؓ بن بشیر اور سید نا ابو ہریرةؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے محمد بن المنتشر، ابو بشر، بشیر بن ثابت خالد بن عرفطہ اور ابراہیم بن مہاجر نے احادیث روایت کی ہیں(698)۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

امام ابو حاتم نے آپ کو ثقہ کہا ہے(699)۔

---

(691) تاریخ الثقات للعجلی: ۵۴، ترجمہ: ۳۶

(692) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۲: ۱۲۴، ترجمہ: ۳۸۳

(693) الثقات لابن حبان، ۶: ۱۴، ترجمہ: ۶۵۲۱

(694) الطبقات الکبیر ۸: ۴۲۲، ترجمہ: ۳۲۰۷

(695) نفس مصدر

(696) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۱۴، ترجمہ: ۱۵۰۵

(697) الثقات لابن حبان، ۵: ۳۶۷، ترجمہ: ۵۲۳۳

(698) التاریخ الکبیر، ۲: ۳۱۸، ترجمہ: ۲۶۰۶

(699) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۳: ۱۰۲، ترجمہ: ۴۷۱

امام بخاری نے آپ کے بارے میں کہا ہے: فيه نظر ([700])

امام ابوداؤد نے بھی آپ کی وثاقت کی ہے ([701])۔

ابن عدی نے آپ کے بارے میں کہا ہے:"وليس في متون أحاديثه حديث منكر بل قد اضطرب في أسانيد ما يروى عنه"([702])

آپ کے احادیث میں کوئی منکر حدیث نہیں البتہ آپ کے مرویات کے اسانید میں اضطراب پائی جاتی ہے۔

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے ([703])۔

## ۱۴۴۔۴۔سیدنا نعمانؓ بن بشیرؓ

سیدنا نعمان بن بشیر بن ثعلبہ، انصاری، خزرجی، ابوعبداللہ جلیل القدر صحابی ہیں۔آپؓ سیدنا عبداللہؓ بن رواحہ کے بھانجے ہیں۔آپؓ رسول اللہ ﷺ کی وفات سے سات سال اور چھ یا سات ماہ قبل پیدا ہوئے۔ہجرت کے بعد انصار کے ہاں آپ پہلے مولود تھے۔آپ کے والدین کو بھی رسول اللہ ﷺ کی صحبت کا شرف حاصل تھا۔سیدنا علیؓ کے دور میں کوفہ کے عامل رہے۔ذوالحجہ ۶۴ھ کو وفات پائی ([704])۔

## سند حدیث ۱۴۴: ابو حنیفہ از قیس از طارق از سیدنا ابن مسعودؓ

سیدنا عبداللہ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ میں ہو چکا ہے۔

## ۱۴۵۔۱۔قیس

قیس بن مسلم الجدلی، ابو عمرو، تابعی ہیں۔سیدنا طارقؓ بن شہاب، عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ اور سعید بن جبیر سے احادیث روایت کی ہیں۔آپ سفیان ثوری اور شعبہ کے استاد ہیں۔۱۲۰ھ کو کوفہ میں وفات پائی ([705])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے کہا: وَكَانَ ثِقَةً ثَبْتًا لَهُ حَدِيثٌ صَالِح([706])

آپ ثقہ، اور ثبت ہیں اور آپ کے احادیث صالح الاستدلال ہیں۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا:"ثقة من كبار شيوخ سفيان وشعبة"([707])

---

([700]) التاریخ الکبیر، ۲: ۳۱۸، ترجمہ: ۲۶۰۶۔امام بخاریؒ کی خاص اصطلاح" فيه نظر "سے اُن کی مراد" متَّهَم بالكذب "ہے۔الموقظۃ فی علم مصطلح الحدیث، عثمان بن قائماز الذہبی: ۸۳، مکتب المطبوعات الاسلامیۃ۔حلب، ۱۴۲۰ھ

([701]) سوالات ابی عبید، ابوداؤد سلیمان بن اشعث سجستانی: ۱۰۷، ترجمہ: ۲۹

([702]) الکامل فی ضعفاء الرجال، ۳: ۳۱۵، ترجمہ: ۵۲۵

([703]) الثقات لابن حبان ۴: ۱۳۸، ترجمہ: ۲۱۷۰

([704]) اسد الغابۃ، ۵: ۳۱۰، ترجمہ: ۵۲۳۷

([705]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۳۴، ترجمہ: ۳۲۴۴

([706]) نفس مصدر

([707]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۹۴، ترجمہ: ۱۴۰۰

(قیس بن مسلم) ثقہ ہیں اور سفیان ثوری اور شعبہ کے اکابر شیوخ میں سے ہیں۔
امام ابو حاتم نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([708])۔
ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے([709])۔

## ۱۴۶۔۲۔ سیدنا طارقؓ بن شہاب

سیدنا طارقؓ بن شہاب بن عبد شمس بن سلمہ صحابیٔ رسول ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کو دیکھنے کا شرف حاصل کیا تھا۔ سیدنا ابو بکرؓ صدیق کے دور خلافت میں کئی سرایا میں شریک ہوئے۔ خلفائے راشدین سمیت سیدنا سلمان فارسیؓ اور دیگر کبار صحابہؓ کرام سے احادیث روایت کی ہیں([710])۔

## سند حدیث ۱۴۵: ابو حنیفہ از الہیثم از حسن بصری از سیدنا ابو ہریرۃؓ

الہیثم بن حبیب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸، حسن بصریؒ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۵ کے تحت اور سیدنا ابو ہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۴۶: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از ام عطیۃ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۴۷۔۱۔ سیدہ ام عطیہؓ

سیدہ نسیبہ بنت الحارث یا بنت کعب، ام عطیہ، انصاریہ، کبار صحابیات میں سے تھیں۔ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ کئی غزوات میں شریک ہوئیں۔ زخمیوں کی مرہم پٹی اور مریضوں کی تیمارداری کرتیں۔ رسول اللہ ﷺ اور سیدنا عمرؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے اسماعیل بن عبد الرحمٰن بن عطیہ، سیدنا انسؓ بن مالک، عبد الملک بن عمیر، علی بن الاقمر، محمد بن سیرین اور آپ کی بہن حفصہ نے احادیث روایت کی ہیں([711])۔

ملاحظہ در بارۂ "عمن سمع": اس حدیث میں ابراہیم نخعی اور سیدہ ام عطیہؓ الانصاریہ کے درمیان راوی مجہول ہے۔ یہ حدیث امام ابو داؤد نے اپنے سنن میں بروایت اسحاق بن عثمان از اسماعیل بن عبد الرحمٰن بن عطیہ از سیدہ ام عطیہ نقل کی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ راوی آپؓ کا پوتا ہو([712])۔ نیز عورتوں کا مساجد میں جانے کی اجازت سے متعلق احادیث صحیحین میں بھی نقل ہیں([713])۔

---

([708]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۷: ۱۰۳، ترجمہ: ۵۸۸

([709]) الثقات لابن حبان، ۵: ۳۰۹، ترجمہ: ۴۹۸۴

([710]) اسد الغابۃ، ۳: ۶۸، ترجمہ: ۲۵۹۴

([711]) اسد الغابۃ، ۷: ۳۵۶، ترجمہ: ۷۵۴۱

([712]) سنن ابی داؤد، کتاب الصلوٰۃ (۲)، باب خروج النساء فی العید (۲۵۲)، حدیث: ۱۱۳۹

([713]) الصحیح البخاری، کتاب الجمعۃ (۱۰)، باب هل على من لم يشهد الجمعة غسل (۱۱)، حدیث: ۹۰۰؛ الصحیح المسلم، کتاب الصلوۃ (۴)، باب خروج النساء الی المساجد (۳۰)، حدیث: ۴۴۲

## سند حدیث ۱۴۷: ابو حنیفہ از عبد الکریم از سیدہ ام عطیہؓ

عبد الکریم کا ترجمہ سند حدیث: ۹ کے تحت اور سیدہ ام عطیہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۴۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: اس حدیث کی سند میں انقطاع ہے کیوں کہ عبد الکریم بن ابی المخارق نے سیدہ ام عطیہؓ کا زمانہ نہیں پایا ہے اور ابن ابی المخارق ضعیف بھی ہیں تاہم یہ روایت بطریق حفصہ بنت سیرین از سیدۃ ام عطیہؓ سنن ابن ماجہ میں بھی منقول ہے (714)۔

## سند حدیث ۱۴۸: ابو حنیفہ از عدی از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عباسؓ

سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ میں، عدی بن ثابت اور سعید بن جبیر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۴۹: ابو حنیفہ از محمد بن المنکدر از سیدنا انسؓ بن مالک

محمد بن المنکدر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۶ کے تحت اور سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۵۰: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ بن قیس النخعی اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۵۱: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ بن قیس النخعی اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۵۲: ابو حنیفہ از حماد از مجاہد از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲، حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور مجاہد بن جبر کا ترجمہ سند حدیث: ۵۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۵۳: ابو حنیفہ از ابی یعفور العبدی از من حدثہ از ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور ابو یعفور واقد بن وقدان العبدی کا ترجمہ سند حدیث: ۱۰۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ در بارۂ "عمن حدثہ": یہ حدیث محمد بن مسروق نے امام ابو حنیفہ از ابی یعفور از مجاہد از سیدنا ابن عمرؓ نقل کیا ہے اور ابن خسرو نے امام ابو حنیفہ از نافع بن عبید اللہ از ابی یعفور از یحییٰ بن کثیر از سیدنا ابی ہریرۃؓ نقل کیا ہے۔ اور ثقہ رواۃ کے ہوتے ہوئے یہ اختلاف مضر نہیں ہے۔ نیز وجوبِ وتر کے بارے میں متعدد صحابہؓ سے کئی روایات منقول ہیں (715)۔ امام حاکم نے مستدرک میں اس کو صحیح قرار دیا ہے (716)۔

## سند حدیث ۱۵۴: ابو حنیفہ از ابی اسحاق از عاصم بن ضمرۃ از سیدنا علیؓ

ابو اسحاق السبیعی کا ترجمہ سند حدیث: ۶۹ کے تحت اور سیدنا علیؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

(714) سنن ابن ماجہ، کتاب اقامۃ الصلوۃ والسنۃ فیہا (۵)، باب ماجاء فی خروج النساء الی العیدین (۱۶۵)، حدیث: ۱۳۰۷

(715) سنن ابن ماجہ، کتاب اقامۃ الصلوۃ والسنۃ فیہا (۵)، باب ماجاء فی الوتر (۱۱۴)، حدیث: ۱۱۶۸

(716) المستدرک علی الصحیحین، الحاکم محمد بن عبد اللہ، کتاب الوتر، حدیث: ۱۱۴۸، دار الکتب العلمیۃ۔ بیروت، ۱۴۱۱ھ=۱۹۹۰ء

## ۱۴۸۔ا۔عاصم بن ضمرۃ

عاصم بن ضمرۃ السلولی الکوفی، تابعی ہیں۔ سیدنا علیؓ اور سعید بن جبیر سے احادیث روایت کی ہیں۔ ابو اسحاق السبیعی نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے حکم بن عتیبہ نے احادیث روایت کی ہیں۔ کوفہ میں ۷۴ھ کو وفات پائی([717])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَكَانَ ثِقَةً وَلَهُ أَحَادِيثُ([718])۔

آپ ثقہ ہیں اور آپ سے کئی احادیث مروی ہیں۔

ابن معین نے کہا: أعجب إِلَيَّ العاصم بن ضَمرَة عَن علی من الحارث عن علی([719])

سیدنا علیؓ کے اصحاب میں مجھے حارث سے عاصم بن ضمرۃ زیادہ پسند ہے۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "كوفي تابعي ثقة"([720])

امام ابو حاتم نے علی بن المدینی کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے([721])۔

ابن حبان نے المجروحین میں آپ کا ذکر یوں کیا ہے: "كان رديء الحفظ فاحش الخطأ يرفع عن علي قوله كثيرا فلما فحش ذلك في روايته استحق الترك"([722])۔

آپ سوء حفظ اور خطاء فحش کے شکار تھے۔ سیدنا علیؓ سے مرفوعاً اپنے اقوال پیش کرتے تھے جب یہ خرابی بڑھ گئی تو آپ کے مرویات ترک کر دینے کے لائق ٹھہر گئے۔

## سند حدیث ۱۵۵: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۵۶: ابو حنیفہ از زبید بن الحارث الیامی از ابی عمر از سیدنا عبد الرحمٰنؓ بن ابزیٰ

## ۱۴۹۔ا۔زبید بن الحارث الیامی

([717]) الطبقات الکبیر، ۸: ۳۴۲، ترجمہ: ۳۰۴۴۔ التاریخ الکبیر، ۶: ۴۸۲، ترجمہ: ۳۰۵۲

([718]) الطبقات الکبیر، ۸: ۳۴۲، ترجمہ: ۳۰۴۴

([719]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۳: ۲۶۸، ترجمہ: ۱۲۶۰

([720]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۴۱، ترجمہ: ۷۳۹

([721]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶: ۳۴۵، ترجمہ: ۱۹۱۰

([722]) المجروحین لابن حبان، ۲: ۱۲۵، ترجمہ: ۷۱۹

زبید بن الحارث بن عبد الکریم الیامی، ابو عبد الرحمٰن، کوفی، تابعی ہیں۔ فقیہ، زاہد اور متورع تھے۔ سعید بن جبیر، ابراہیم نخعی، ابراہیم تیمی اور عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ کے شاگرد تھے۔ اعمش، سفیان ثوری اور شعبہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۲۲ھ کو وفات پائی([723])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وَكَانَ ثِقَةً وَلَهُ أَحَادِيثُ([724])

آپ ثقہ ہیں اور آپ سے کئی احادیث مروی ہیں۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ثِقَة ثَبت فِي الحَدِيث([725])

آپ ثقہ اور حدیث میں ثبت ہیں۔

امام ابو حاتم نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([726])۔

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے([727])۔

## ۱۵۰۔۲۔ذر بن عبد اللہ، ابو عمر

ذر بن عبد اللہ بن زُرارہ بن معاویہ، مرہبی، ہمدانی، قصہ گوئی میں سب سے زیادہ بلیغ تھے۔ ابو عمر آپ کی کنیت ہے۔ سعید بن جبیر اور عبد اللہ بن شداد کے شاگرد اور منصور بن المعتمر اور اپنے بیٹے عمر بن عبد اللہ کے استاد تھے([728])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

امام بخاری نے ارجاء کی وجہ سے الضعفاء الصغیر میں ذکر کیا ہے اور ساتھ ہی کہا: وهو صدوق في الحديث([729])

امام ابو حاتم نے آپ کو صدوق کہا ہے([730])۔

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے([731])۔

---

([723]) الطبقات الکبیر،۸:۴۲۶، ترجمہ:۳۲۱۷

([724]) نفس مصدر

([725]) تاریخ الثقات للعجلی:۱۶۳، ترجمہ:۴۵۳

([726]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم،۳:۶۲۳، ترجمہ:۲۸۱۸

([727]) الثقات لابن حبان،۶:۳۴۱، ترجمہ:۸۰۲۶

([728]) الطبقات الکبیر ۸:۴۱۰، ترجمہ:۳۱۶۸

([729]) کتاب الضعفاء، محمد بن اسمٰعیل البخاری، تحقیق: احمد بن ابراہیم بن ابی العینین:۶۰، مکتبۃ ابن عباس،۱۴۲۶ھ=۲۰۰۵ء

([730]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم،۳:۴۵۴، ترجمہ:۲۰۴۹

([731]) الثقات لابن حبان،۶:۲۹۴، ترجمہ:۷۷۹۰

ملاحظہ: ملا علی قاری نے اپنی شرح مسند میں ابن عمر از عبدالرحمٰن ابزی لکھا ہے([732]) لیکن یہ ابو عمر ہے جو کہ ذر بن عبداللہ کی کنیت ہے جیسا کہ زیر نظر نسخہ مسند امام اعظم مطبوعہ مکتبۃ البشریٰ میں ابی عمر ہے([733]) جب کہ ابو نعیم اصفہانی([734]) اور عبداللہ بن محمد بن یعقوب الحارثی ([735]) نے اپنے اپنے مسانید میں اسم علم کے ساتھ یہ روایت بہ سند ابو حنیفہ از زبید بن الحارث از ذر الہمدانی از عبدالرحمٰن بن ابزی نقل کیا ہے۔

## ۱۵۱۔۳۔ سیدنا عبدالرحمٰنؓ بن ابزیٰ

عبدالرحمٰنؓ بن ابزیٰ ہمزہ کے فتحہ، با کے سکون، زا کے بعد اور اس کے بعد الف مقصورہ کے ساتھ، بروزن افعٰی([736]) الخزاعی، صحابیِ رسول ہیں۔ آپؓ نے اکثر احادیث سیدنا عمرؓ اور سیدنا ابیؓ بن کعب سے روایت کی ہیں۔ آپ کے بیٹوں سعید اور عبداللہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ سیدنا علیؓ کے دور میں خراسان کے عامل مقرر ہوئے([737])۔

## سند حدیث ۱۵۷: ابو حنیفہ از ابی سفیان از ابی نضرہ از سیدنا ابی سعید الخدریؓ

سیدنا ابو سعیدؓ الخدری کا ترجمہ سند حدیث: ۸ کے تحت اور ابو سفیان طریف بن شہاب اور ابی نَضرہ منذر بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۹۸ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: اسی مضمون کے کئی روایات سنن نسائی، مسند احمد وغیرہ میں منقول ہیں جن میں وتر نماز میں عدم فصل کا بیان ہے([738])۔

## سند حدیث ۱۵۸: ابو حنیفہ از عبداللہ بن دینار از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور عبداللہ بن دینار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۵۹: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از ابی عبداللہ الجدلی از سیدنا ابی مسعودؓ الانصاری

حماد اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور ابو عبداللہ الجدلی کا ترجمہ سند حدیث: ۶۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۵۲۔۱۔ سیدنا ابو مسعودؓ الانصاری

عقبہ بن عمرو بن ثعلبہ بن اسیرہ، ابو مسعود، الانصاری جلیل القدر صحابی ہیں۔ اپنی کنیت سے مشہور ہیں۔ بیعت عقبۂ ثانیہ میں شریک تھے لیکن اکثر اصحابِ سیر کے نزدیک غزوۂ بدر میں شریک نہ ہو سکے۔ بدر کے مقام پر سکونت کی وجہ سے بدری کہلائے۔ غزوۂ احد اور دیگر غزوات میں شریک میں ہوئے۔ ابو وائل، علقمہ، مسروق اور ربعی بن حراش نے آپ کے احادیث روایت کی ہیں۔ ۴۱ھ یا ۴۲ھ کو وفات پائی([739])۔

---

([732]) شرح مسند ابی حنیفہ، ملا علی قاری: ۵۰۹، دار الکتب العلمیۃ، بیروت۔ لبنان، ۱۴۰۵ھ=۱۹۸۵ء

([733]) مسند الامام الاعظم من روایۃ الحصکفی، محمد عابد السندی: ۲۷۳، مکتبۃ البشریٰ، کراچی۔ پاکستان، ۱۴۳۱ھ=۲۰۱۰ء

([734]) مسند الامام ابی حنیفہ، ابی نعیم الاصبہانی: ۱۰۸، مکتبۃ الکوثر۔ الریاض، ۱۴۱۵ھ=۱۹۹۴ء

([735]) مسند ابی حنیفہ، عبداللہ بن محمد بن یعقوب الحارثی: ۲۸۲، دار الکتب العلمیہ۔ بیروت، ۱۴۲۹ھ=۲۰۰۸ء

([736]) ابزیٰ بروزن افعٰی ہے۔ تبصیر المنتبہ بتحریر المشتبہ، احمد بن علی بن حجر العسقلانی: ۳۱، مکتبۃ العلمیۃ، بیروت۔ لبنان، ط ن

([737]) اسد الغابۃ، ۳: ۴۱۹، ترجمہ: ۳۲۶۶

([738]) سنن النسائی، حدیث: ۱۶۹۹، مسند احمد، حدیث: ۶۸۵، ترمذی، حدیث: ۴۶۰

## سند حدیث ۱۶۰: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ بن قیس النخعی اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۶۱: ابو حنیفہ از سماک از عیاض الاشعری از سیدنا ابی موسیٰ الاشعریؓ

سماک بن حرب کا ترجمہ سند حدیث: ۷۹ کے تحت اور سیدنا ابو موسیٰؓ الاشعری کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۵۳۔ا۔ عیاض الاشعری

عیاض بن عمرو الاشعری، کوفہ کے رہنے والے تھے۔ آپ کی صحابیت میں اختلاف ہے۔ رسول اللہ ﷺ، سیدنا ابو عبیدہؓ بن الجراح، سیدنا خالدؓ بن ولید اور سیدنا ابو موسیٰؓ الاشعری سے احادیث روایت کی ہیں۔ سماک بن حرب اور شعبی نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔

ملاحظہ: آپ کی صحابیت میں اختلاف ہے۔ ابن الاثیر (740)، ابن عبد البر (741) اور ابو نعیم (742) نے آپ کو صحابہؓ میں شمار کیا ہے جبکہ امام ابو حاتم نے آپ کو تابعی کہا ہے (743)۔ اور نبی کریم ﷺ سے آپ کے مرویات کو مرسل کہا ہے۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا ذکر کرتے ہوئے کہا ہے: وَقد قيل إِنَّه لَهُ صُحْبَة وَلَيْسَ يَصح ذَلِك عِنْدِي (744)۔

کہا گیا ہے کہ آپ صحابی ہیں لیکن یہ بات میرے نزدیک درست نہیں ہے۔

## سند حدیث ۱۶۲: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از ابی وائل شقیق بن سلمہ از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور ابو وائل شقیق بن سلمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۳۰ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۶۳: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۶۴: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ذکر کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۱۶۵: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود بن یزید از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

---

(739) اسد الغابۃ، ۴: ۵۵، ترجمہ: ۳۱۷۷۔ ایضاً۔ اسد الغابۃ، ۶: ۲۸۰، ترجمہ: ۶۲۴۹

(740) اسد الغابۃ، ۴: ۳۱۴، ترجمہ: ۴۱۵۸

(741) الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب، یوسف بن عبداللہ بن عبد البر، ۳: ۱۲۳۳، ترجمہ: ۲۰۱۳، دار الجیل۔ بیروت، ۱۴۱۲ھ=۱۹۹۲ھ

(742) معرفۃ الصحابۃ، ابو نعیم احمد بن عبداللہ الاصبہانی، ۴: ۲۱۶۷، دار الوطن للنشر۔ الریاض، ۱۴۱۹ھ=۱۹۹۸ء

(743) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶: ۴۰۷، ترجمہ: ۲۲۷۶

(744) الثقات لابن حبان، ۵: ۲۶۴، ترجمہ: ۴۷۵۹

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۶۶: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ بن قیس النخعی اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۶۷: ابو حنیفہ از عطاء از ابیہ (السائب) از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۵۴۔۱۔ عطاء بن السائب

عطاء بن السائب بن مالک الثقفی، ابو زید، تابعی ہیں۔ سیدنا عبداللہؓ بن ابی اوفی اور سیدنا انسؓ بن مالک سے احادیث روایت کی ہیں۔ اعمش، سفیان ثوری اور شعبہ کے استاد رہے۔ آخر عمر میں اختلاط کا شکار ہوئے۔ ۱۳۶ھ کو وفات پائی([745])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثقة([746])

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "كوفي تابعي، جائز الحديث، كان شيخًا قديمًا ثقة"([747])

آپ کوفی تابعی ہیں اور آپ کے احادیث جائز الاستدلال ہیں۔ آپ قدیم شیخ اور ثقہ ہیں۔

امام ابو حاتم نے آپ کے متعلق کہا ہے: كان عطاء بن السائب محله الصدق قديما قبل ان يختلط صالح مستقيم الحديث([748])

عطاء بن السائب اختلاط سے قبل سچے تھے، صالح اور مستقیم الحدیث تھے۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے: وَكَانَ قد اخْتَلَط بِآخِرِهِ وَلم يفحش خطاءه حَتَّى يسْتَحق أَن يعدل بِهِ عَنْ مَسْلَك الْعُدُول بعد تقدم صِحَة ثباته فِي الرِّوَايَات([749])۔

آپ اگرچہ آخر عمر میں اختلاط کا شکار ہوئے تھے لیکن آپ اتنے فحش خطا کا ارتکاب نہیں کیا کرتے تھے کہ ترک کر دینے کے مستحق بن جاتے باوجود ے کہ آپ کے روایات کی صحت اس سے پہلے ثابت ہو چکی ہے۔

امام احمد بن حنبل نے کہا ہے: صَالح من سمع مِنْهُ يَعْنِي قَدِيما وَقد تغير([750])

---

([745]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۵۷، ترجمہ: ۳۳۳۷

([746]) نفس مصدر

([747]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۳۲، ترجمہ: ۱۱۲۸

([748]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶: ۴۰۷، ترجمہ: ۲۲۷۶

([749]) الثقات لابن حبان، ۵: ۲۰۱، ترجمہ: ۴۵۳۱

([750]) العلل ومعرفۃ الرجال لاحمد بروایۃ ابنہ عبداللہ، ۱: ۴۱۴، ترجمہ: ۸۸۲

آپ سے جنہوں نے احادیث سنی ہیں وہ صالح الاستدلال ہیں اور آخر میں تغیر حافظہ کا شکار ہوئے تھے۔

## ۱۵۵۔۲۔السائب بن مالک

السائب بن مالک، ابن زید، الثقفی، تابعی ہیں۔ عطاء بن السائب کے والد ہیں۔ کوفہ میں رہائش پذیر تھے۔ آپ نے سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ، سیدنا عبداللہؓ بن مسعودؓ، سیدنا علیؓ بن ابی طالب، مسروق بن اجدع اور نافع سے احادیث روایت کی ہیں۔ عطاء بن السائب، ابو اسحاق الہمدانی، مجاہد بن جبر اور ابن شہاب زہری کے استاد تھے[751]۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے[752]۔

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے[753]۔

ابن ابی حاتم نے ابن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے[754]۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے مگر آپ کا نام السائب بن یزید، ابو عطاء لکھا ہے[755]۔

### سند حدیث ۱۶۸: ابو حنیفہ از ناصح از یحییٰ از ابی سلمہ از سیدنا ابی ہریرۃؓ

سیدنا ابو ہریرہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ میں، ناصح بن عبداللہ، یحییٰ بن ابی کثیر اور ابو سلمہ عبداللہ بن عبدالرحمٰن بن عوف الزہری کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: سند حدیث میں ناصح بن عبداللہ کی وجہ سے ضعف ہے۔ امام بخاری نے سیدنا جابرؓ بن عبداللہ سے انہی الفاظ میں یہ حدیث نقل کیا ہے:

كان النبي صلى الله عليه وسلم يعلمنا الاستخارة في الأمور كلها، كالسورة من القرآن[756]۔

### سند حدیث ۱۶۹: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ بن قیس النخعی اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۱۷۰: ابو حنیفہ از الحارث از ابی صالح از سیدہ اُمّ ہانیؓ

الحارث بن عبدالرحمٰن، ابو ہند کا ترجمہ سند حدیث: ۱۱ کے تحت، ابو صالح ذکوان الزیات اور سیدہ اُمّ ہانی، فاختہؓ بنت ابی طالب کا ترجمہ سند حدیث: ۳۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

[751] الطبقات الکبیر، ۷: ۲۴۹، ترجمہ: ۱۶۳۲

[752] تاریخ ابن معین بروایۃ عثمان الدارمی: ۱۱۵، ترجمہ: ۳۵۲

[753] تاریخ الثقات للعجلی: ۱۷۶، ترجمہ: ۵۰۹

[754] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۴: ۲۴۲، ترجمہ: ۱۰۳۹

[755] الثقات لابن حبان، ۴: ۳۲۷، ترجمہ: ۳۱۵۲

[756] الصحیح البخاری، کتاب الدعوات (۵۹)، باب الدعاء عند الاستخارۃ (۴۸)، حدیث: ۶۳۸۲

## سند حدیث ۱۷۱: ابو حنیفہ از ہیثم از یک مرد از ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ

الہیثم بن حبیب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ در بارۂ **عن رجل**: یہ حدیث کئی طرق سے سیدہ عائشہؓ سے مروی ہے اور شیخین نے اپنے صحیح میں بروایت مسروق از سیدۃ عائشہؓ نقل کیا ہے (757) تاہم اس سند میں موجود ابہام کا علم نہیں ہو سکا۔

## سند حدیث ۱۷۲: ابو حنیفہ از زیاد از سیدنا مغیرہؓ

زیاد بن علاقہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۰۳ کے تحت اور سیدنا مغیرہؓ بن شعبہ کا ترجمہ سند حدیث: ۶۰ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۷۳: ابو حنیفہ از ابی جعفر

### ۱۵۶۔ا۔ابو جعفر

ابو جعفر محمد بن علی بن حسین بن علی بن ابی طالب، الباقر، الہاشمی، المدنی، القرشی جلیل القدر تابعی اور فقیہ ہیں۔ آپ سیدنا حسنؓ کے نواسے اور سیدنا حسینؓ کے پوتے ہیں۔ آپ جعفر بن محمد اور عبداللہ بن محمد کے والد تھے۔ ۱۱۷ھ یا ۱۱۸ھ کو ۷۳ سال کی عمر میں وفات پائی (758)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وَكَانَ ثِقَةً كَثِيرَ الْعِلْمِ وَالْحَدِيثِ (759)

آپ ثقہ، کثیر العلم اور کثیر الحدیث تھے۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: " تابعي ثقة (760)

ملاحظہ: یہ حدیث مرسل ہے۔

## سند حدیث ۱۷۴: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن الاقمر از حمران سیدنا ابن عمرؓ

علقمہ بن مرثد اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور علی بن الاقمر کا ترجمہ سند حدیث: ۳۵ کے تحت اور حمران بن ابان مولی سیدنا عثمانؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۵۱ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

(757) الصحیح البخاری، کتاب صلوۃ التراویح (۱۵)، باب العمل فی العشر الاواخر من رمضان (۶)، حدیث: ۲۰۲۴

الصحیح المسلم، کتاب الاعتکاف (۱۴)، باب الاجتہاد فی العشر الاواخر من شہر رمضان (۳)، حدیث: ۱۱۷۴

(758) الطبقات الکبیر، ۷: ۳۱۵، ترجمہ: ۱۸۱۰

(759) نفس مصدر

(760) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۰۱، ترجمہ: ۱۴۸۶

## خلاصہ باب دوم

اس باب میں کل ایک سو چوہتر (۱۷۴) احادیث کے اسناد زیر بحث لائے گئے جن میں کل ایک سو چھپن (۱۵۶) رواۃ کا ترجمہ اور ائمہ جرح و تعدیل کے آرا کا تفصیلی جائزہ لیا گیا۔ مکرر آنے والے رواۃ کے پہلی مرتبہ کیے گئے ترجمہ کا سند حدیث کے ذکر کرنے کے متصلاً حوالہ دیا گیا ہے۔ مذکورہ رواۃ میں کل انتالیس (۳۹) صحابہؓ کرام اور ایک سو سولہ (۱۱۷) تابعین یا اتباع تابعین ہیں۔ چونکہ صحابہ کرامؓ بالاتفاق عادل ہیں اس لیے اُن کے صرف ترجمے پر اکتفا کیا گیا ہے۔ باقی رواۃ کا ترجمے کے ساتھ ساتھ علم الجرح والتعدیل کی روشنی میں ائمہ جرح و تعدیل کے اقوال ذکر کیے گئے ہیں۔ اس باب میں سات (۷) رواۃ کی جرح کی گئی ہے جو مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ عبدالکریم بن ابی المخارق جن کا ترجمہ سند حدیث: ۹ کے تحت کیا گیا ہے۔

۲۔ عطیہ العوفی جن کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵ کے تحت کیا گیا ہے۔

۳۔ یزید الرقاشی جن کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت کیا گیا ہے۔

۴۔ ناصح بن عبداللہ جن کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲ کے تحت کیا گیا ہے۔

۵۔ ابو صالح باذام جن کا ترجمہ سند حدیث: ۳۴ کے تحت کیا گیا ہے۔

۶۔ طریف بن شہاب، ابوسفیان جن کا ترجمہ سند حدیث: ۹۸ کے تحت کیا گیا ہے۔

۷۔ ابوجنادہ، حصین بن مخارق جن کا ترجمہ سند حدیث: ۱۴۲ کے تحت کیا گیا ہے۔

اور آٹھ مجہول رواۃ ہیں جو یہ ہیں۔

۱۔ محمد بن منصور جو سند حدیث: ۲۹ میں مذکور ہیں۔

۲۔ یزید الطوسی جو سند حدیث: ۲۹ میں مذکور ہیں۔

۳۔ محمد بن عیسیٰ جو سند حدیث: ۲۹ میں مذکور ہیں۔

۴۔ علی بن الحسین الزرّاد جو سند حدیث: ۴۸ میں مذکور ہیں۔

۵۔ تمام (بروزن علاّم) جو سند حدیث: ۴۸ میں مذکور ہیں۔

۶۔ احمد بن محمد بن اسماعیل الکوفی جو سند حدیث: ۱۴۲ میں مذکور ہیں۔

۷۔ یعقوب بن یوسف بن زیاد جو سند حدیث: ۱۴۲ میں مذکور ہیں۔

۸۔ ابراہیم جو سند حدیث: ۱۴۲ میں مذکور ہیں۔

اور باقی ایک سو دو (۱۰۲) رواۃ کی تعدیل اور توثیق کی گئی ہے۔

## سند حدیث ۱۷۵: ابو حنیفہ از عطاء از عبید بن عمیر از ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ

ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث : ۴۴ میں اور عطاء بن ابی رباح کا ذکر سند حدیث : ۴ میں ہو چکا ہے۔

### ۱۵۷۔ا۔ عبید بن عمیر

عبید بن عمیر بن قتادہ اللیثی، ابو عاصم، کبار تابعین میں سے ہیں۔ سیدنا جابرؓ، سیدنا عمرؓ، سیدنا ابن عمرؓ اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ عطاء بن ابی رباح اور عمرو بن دینار نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ اپنے زمانے میں مکہ مکرمہ کے قاضی تھے۔ حد درجہ پارسا اور عبادت گذار تھے۔ ۶۸ھ کو وفات پائی(761)۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وکان ثقة کثیر الحدیث(762)

ابوزرعہ نے آپ کو ثقہ کہا ہے(763)۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: مکي"، تابعي، ثقة(764)

ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے(765)۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(766)۔

## سند حدیث ۱۷۶: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث : ۲ کے تحت اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث : ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۷۷: ابو حنیفہ از سماک از سیدنا جابرؓ بن سمُرہ

سماک بن حرب کا ترجمہ سند حدیث : ۹۷ میں ہو چکا ہے۔

### ۱۵۸۔ا۔ سیدنا جابرؓ بن سمُرہ

جابر بن سمرہ بن جنادہ بن جندب، ابو خالد جلیل القدر صحابی اور سیدنا سعدؓ بن ابی وقاص کے بھانجے تھے۔ کوفہ میں رہائش پذیر تھے۔ شعبی، ابو اسحاق السبیعی، اور سماک بن حرب نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۶۶ھ کو وفات پائی(767)۔

## سند حدیث ۱۷۸: ابو حنیفہ از محارب از سیدنا ابن عمرؓ

---

(761) الطبقات الکبیر، ۸: ۲۴، ترجمہ: ۲۳۵۷

(762) نفس مصدر

(763) الضعفاء لابی زرعہ الرازی، ۳: ۹۰۷، ترجمہ: ۴۶۷

(764) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۲۱، ترجمہ: ۱۰۸۲

(765) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۵: ۴۰۹، ترجمہ: ۱۸۹۶

(766) الثقات لابن حبان، ۵: ۱۳۲، ترجمہ: ۴۲۱۲

(767) اسد الغابة، ۱: ۴۸۸، ترجمہ: ۶۳۸

سیدناعبداللہؓ بن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں اور محارب بن دثار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۳ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۷۹: ابو حنیفہ از محارب از سیدنا ابن عمرؓ

سیدناعبداللہؓ بن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں اور محارب بن دثار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۳ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۸۰: ابو حنیفہ از الحکم بن عتیبہ از مجاہد از سیدنا ابن عباسؓ

حکم بن عتیبہ کا ترجمہ سند حدیث: ۵۵، مجاہد بن جبر کا ترجمہ سند حدیث: ۵۴ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۸۱: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۸۲: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۸۳: ابو حنیفہ از حماد از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عمرؓ

حماد بن ابی سلیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۳، سعید بن جبیر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۸۴: ابو حنیفۃ از علقمۃ از ابن بریدۃ از ابیہ

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۸۵: ابو حنیفۃ از عبد الملک از رجل من اہل الشام عن النبی ﷺ

عبد الملک بن عمیر کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ در بارہ **عن رجل من اهل الشام:** یہ راوی مجہول ہے۔ اگر صحابی ہے تو اس کی جہالت مضر نہیں اور اگر تابعی ہے تو جہالت راوی کے ساتھ ساتھ سند میں بھی انقطاع ہے۔ یہ حدیث الفاظ میں معمولی ردوبدل کے ساتھ مسند احمد اور طبرانی نے معجم الکبیر میں نقل کیا ہے[768]۔

## سند حدیث ۱۸۶: ابو حنیفۃ از سلیمان بن عبد الرحمٰن الدمشقی از محمد بن عبد الرحمٰن القشیری از یحییٰ بن سعید از عبد اللہ بن عامر از ابیہ

یحییٰ بن سعید بن قیس الانصاری کا ترجمہ سند حدیث: ۱ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۵۹۔ا۔ سلیمان بن عبد الرحمٰن الدمشقی

---

(768) مسند احمد، ۲۸: ۱۷۴، حدیث: ۱۶۹۷۱، معجم الکبیر، سلیمان بن احمد الطبرانی، ۱۹ : ۲۱۴، حدیث: ۱۰۰۴، مکتبۃ ابن تیمیۃ۔ القاہرۃ، ۱۴۱۵ھ=۱۹۹۴ء

سلیمان بن یسار بن عبدالرحمٰن یا سلیمان بن انس بن عبدالرحمٰن الدمشقی الکبیر، ابو عمر، بنو اسد بن خزیمہ یا بنو امیہ کے آزاد کردہ غلام تھے۔ اصلاً خراسانی تھے۔ شعبہ بن الحجاج، عبداللہ بن لہیعہ، لیث بن زید اور یزید بن حبیب نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۲۳۲ھ کو وفات پائی۔

ابو حاتم نے آپ کے بارے میں ہے: "ثقة صدوق مستقيم الحديث لا بأس به"([769])

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([770])۔

## ۱۶۰۔ ۲۔ محمد بن عبدالرحمٰن القشیری

محمد بن عبدالرحمٰن القشیری کوفہ کے شیخ تھے۔ بیت المقدس میں سکونت پذیر تھے۔ جعفر بن محمد بن علی، حمید الطویل، خالد الحذاء اور اعمش سے احادیث روایت کی ہیں۔ انس بن عیاض، جعفر بن عاصم، سلیمان بن عبدالرحمٰن نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں([771])۔

ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: متروك الحديث كان يكذب ويفتعل الحديث([772])

متروک الحدیث تھا۔ جھوٹ بولتا تھا اور احادیث گھڑتا تھا۔

ابو جعفر العقیلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: حَدِيثُهُ مُنْكَرٌ لَيْسَ لَهُ أَصْلٌ لَا يُتَابَعُ عَلَيْهِ، وَهُوَ مَجْهُولٌ بِالنَّقْلِ([773])

ابن عدی نے آپ کو "منكر الحديث" کہا ہے([774])۔

ابن جوزی نے بھی آپ کو "منكر الحديث" کہا ہے([775])۔

## ۱۶۱۔ ۳۔ سیدنا عبداللہؓ بن عامرؓ

سیدنا عبداللہ بن عامر بن ربیعہ العنزی، ابو محمد المدنی صحابیِٔ رسول ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کے مبارک عہد کے اواخر میں پیدا ہوئے تھے۔ آپؓ نے رسول اللہ ﷺ، سیدنا جابرؓ، سیدنا حارثہ بن النعمانؓ، سیدنا عمرؓ، سیدنا عثمانؓ اور سیدہ عائشہؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ یحییٰ بن سعید اور امام زہری کے استاد تھے۔ ۸۵ھ کو وفات پائی([776])۔

## ۱۶۲۔ ۴۔ سیدنا عامرؓ بن ربیعہ

سیدنا عامر بن ربیعہ بن کعب بن مالک العنزی، ابو عبداللہ، اکابر صحابہؓ اور اولین مہاجرین میں سے تھے۔ حبشہ اور مدینہ منورہ دونوں ہجرتوں

---

([769]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۴:۱۲۸، ترجمہ: ۵۵۴

([770]) الثقات لابن حبان، ۶:۳۸۶، ترجمہ: ۸۲۲۱

([771]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۷:۳۲۵، ترجمہ: ۱۷۵۲

([772]) نفس مصدر

([773]) الضعفاء الکبیر للعقیلی، ۴:۱۰۲، ترجمہ: ۱۶۵۹

([774]) الکامل فی ضعفاء الرجال لابن عدی، ۷:۵۰۵، ترجمہ: ۱۷۳۵

([775]) الضعفاء والمتروکون لابن الجوزی، ۳:۴۷، ترجمہ: ۳۰۶۰

([776]) اسد الغابۃ، ۳:۲۸۷، ترجمہ: ۳۰۳۲

میں موجود تھے۔ سیدنا عمرؓ سے قبل مشرف بہ اسلام ہوئے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ سارے غزوات میں شرکت کی۔ ۳۲ھ، ۳۳ھ یا ۳۷ھ کو وفات پائی([777])۔

ملاحظہ: اس حدیث میں محمد بن عبد الرحمٰن القشیری باتفاقِ ائمہ مجروح ہیں تاہم اس حدیث کے کئی شواہد ہیں۔ جیسے صحیحین میں سیدنا انسؓ سے اس مضمون پر مشتمل حدیث مروی ہے([778])۔

## سند حدیث ۱۸۷: ابو حنیفہ از اسماعیل از ابی صالح از سیدہ ام ہانیؓ

اسماعیل بن عبد الملک بن رُفیع، ابو صالح ذکوان الزیّات اور سیدہ اُمّ ہانی، فاختہؓ بنت ابی طالب کا ترجمہ سند حدیث: ۳۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۸۸: ابو حنیفہ از منصور از سالم بن ابی الجعد از عبید بن نسطاس از سیدنا ابن مسعودؓ

منصور بن المعتمر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۵ میں اور سیدنا عبد اللہ بن مسعودؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۶۳۔ ۱۔ سالم بن ابی الجعد

سالم بن رافع ابی الجعد الاشجعی، کوفی تابعی ہیں۔ سیدنا انسؓ بن مالک، سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ، سیدنا ابن عباسؓ اور سالم بن عبد اللہؓ بن عمرؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے آپ کے بیٹے حسن بن سالم، ابو اسحاق الہمدانی، قتادہ، منصور، اعمش اور حکم بن عتیبہ نے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۰۰ھ یا ۱۰۱ھ کو وفات پائی([779])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وَكَانَ ثِقَةً كَثِيرَ الْحَدِيثِ([780])

عجلی نے آپ کے متعلق کہا ہے: كوفي"، تابعي، ثقة([781])

امام ابو زرعہ نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([782])۔

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([783])۔

### ۱۶۴۔ ۲۔ عبید بن نسطاس

---

([777]) اسد الغابۃ، ۳:۱۱۸، ترجمہ: ۲۶۹۳

([778]) الصحیح البخاری، کتاب الجنائز(۱۱)، باب ثناء الناس علی المیت(۸۴)، حدیث: ۱۳۶۷۔ الصحیح المسلم، کتاب الکسوف(۱۰)، باب فیمن یثنی علیہ خیر او شر من الموتی(۲۰)، حدیث: ۹۴۹

([779]) الطبقات الکبیر، ۸:۴۰۸، ترجمہ: ۳۱۶۲

([780]) نفس مصدر

([781]) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۷۳، ترجمہ: ۴۹۶

([782]) الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علیٰ اسئلۃ البرزعی، ۳:۸۷۰، ترجمہ: ۲۱۹

([783]) الثقات لابن حبان، ۴:۳۰۵، ترجمہ: ۳۰۲۸

عبید بن نِسطاس، عامری، کوفی، تابعی ہیں۔ سیدنا مغیرہؓ بن شعبہ، سیدنا ابوعبیدہؓ بن الجراح اور قاضی شُریح کے شاگرد اور اپنے بیٹے ابویعفور عبد الرحمٰن بن عبید بن نسطاس اور منصور بن المعتمر کے استاد تھے(784)۔

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے(785)۔

ابن ابی حاتم نے بھی بحوالہ یحییٰ بن معین آپ کی وثاقت کی ہے(786)۔

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(787)۔

## سند حدیث ۱۸۹: ابوحنیفہ از علی بن الاقمر از ابی عطیہ الوادعی

علی بن الاقمر کا ترجمہ سند حدیث: ۳۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۶۵۔ا۔ابوعطیہ الوادعی

مالک بن عامر، ابوعطیہ، الاسدی، ہمدانی کبار تابعین میں سے ہیں۔ سیدنا عمرؓ بن الخطاب اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعودؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ابواسحاق الہمدانی اور اعمش نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ کوفہ میں مصعبؓ بن الزبیرؓ کے دور میں وفات پائی(788)۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وکان ثقة له أحاديث(789)

آپ ثقہ تھے اور آپ سے کئی احادیث مروی ہیں۔

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے(790)۔

ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے(791)۔

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(792)۔

ملاحظہ: یہ حدیث مرسل ہے۔

## سند حدیث ۱۹۰: ابوحنیفہ از حماد از ابراھیم از غیر واحد از سیدنا عمرؓ بن الخطاب

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور سیدنا عمرؓ بن الخطاب کا ترجمہ سند حدیث: ا کے تحت ہو چکا ہے۔

---

(784) التاریخ الکبیر، ۶:۶، ترجمہ: ۱۴۹۹

(785) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۲۳، ترجمہ: ۱۰۸۴

(786) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶:۳، ترجمہ: ۱۳

(787) الثقات لابن حبان، ۵:۱۳۸، ترجمہ: ۴۲۴۹

(788) الطبقات الکبیر ۸:۲۴۱، ترجمہ: ۲۸۳۳

(789) نفس مصدر

(790) تاریخ الثقات للعجلی: ۵۰۵، ترجمہ: ۲۰۰۱

(791) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸:۲۱۳، ترجمہ: ۹۴۵

(792) الثقات لابن حبان، ۵:۳۸۴، ترجمہ: ۵۳۱۴

ملاحظہ در بارہ **غیر واحد**: ابراہیم نخعی نے کئی ثقات کے واسطہ سے یہ حدیث سیدنا عمرؓ بن الخطاب سے روایت کی ہے۔ بہر حال سند حدیث میں ابراہیم نخعی اور سیدنا عمرؓ بن الخطاب کے درمیان انقطاع ہے۔ بہر حال نماز جنازہ میں چار تکبیرات رسول اللہ ﷺ کا آخری عمل تھا اور اسی پر صحابہ کا اجماع بھی ہے ([793]) اور امام ترمذی نے فرمایا ہے کہ اکثر اہل علم کا اسی پر عمل رہا ہے ([794])۔

## سند حدیث ۱۹۱: ابو حنیفہ از شیبان از یحییٰ از ابی سلمہ از سیدنا ابی ہریرہؓ

یحییٰ بن ابی کثیر اور ابو سلمہ عبداللہ بن عبدالرحمٰن بن عوف الزہری کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲ کے تحت، شیبان بن عبدالرحمٰن النحوی کا ترجمہ سند حدیث: ۸۷ میں اور سیدنا ابوہریرہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۹۲: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدہ از والداو (سیدنا بریدہؓ بن الحصیب)

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۹۳: ابو حنیفہ از علقمہ از یک مرد از سیدنا سعد بن عبادہؓ

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: ملا علی قاری نے اپنی شرحِ مسند: ۲۶ میں یہ حدیث بہ سندِ ابو حنیفہ از یک مرد از سعد بن عبادہ ذکر کیا ہے۔ علقمہ بن مرثد کا ذکر اس میں نہیں ہے۔ مسند حارثی: ۲۰۴، حدیث: ۵۸۲ میں بہ سندِ ابو حنیفہ از علقمہ از یک مرد از سعد بن عبادہ ہے۔ بہر حال سند میں انقطاع ہے۔

## ۱۶۶۔ا۔ سیدنا سعد بن عبادہؓ

سعدؓ بن عبادہ بن دلیم بن حارثہ، ابو ثابت جلیل القدر صحابی اور انصار کے سرداروں میں سے تھے۔ سارے غزوات میں شریک رہے۔ انتہائی درجے کے سخی تھے۔ روزانہ گوشت اور ثرید رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر کرتے۔ ۱۵ھ کو دمشق میں وفات پائی ([795])۔

## سند حدیث ۱۹۴: ابو حنیفہ از اسماعیل از ابی صالح از سیدہ ام ہانیؓ

اسماعیل بن عبدالملک بن رُفیع، ابو صالح ذکوان الزیّات اور سیدہ اُمّ ہانی، فاختہؓ بنت ابی طالب کا ترجمہ سند حدیث: ۳۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۹۵: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدہ از والداو (سیدنا بریدہؓ بن الحصیب)

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۹۶: ابو حنیفہ از علقمہ بن مرثد و حماد از ابن بریدہ از والداو (سیدنا بریدہؓ بن الحصیب)

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت، حماد بن ابی سلیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

([793]) المنھاج شرح صحیح مسلم بن الحجاج، یحییٰ بن شرف النووی، ۷: ۲۶، دار احیاء التراث العربی۔ بیروت، ۱۳۹۲ھ

([794]) امام ترمذی نے تحت حدیث: ۱۰۲۲ فرمایا ہے کہ اکثر اہل علم کا اس پر عمل رہا ہے کہ وہ نماز جنازہ میں چار تکبیرات کے قائل ہیں۔

([795]) اسد الغابۃ، ۲: ۴۴۱، ترجمہ: ۲۰۱۲

## سند حدیث ۱۹۷: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدہ از والدِ او (سیدنا بریدہؓ بن الحصیب)

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۹۷: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا ابن عمرؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۱۹۷: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا جابرؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۲۰۰: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمُّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۰۱: ابو حنیفہ از عطاء از ابی صالح الزیات از سیدنا ابی ہریرۃؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت، ابو صالح الزیّات کا ترجمہ سند حدیث: ۳۴ کے تحت اور سیدنا ابوہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۰۲: ابو حنیفہ از ابراہیم عن ابیہ از حمید بن عبدالرحمٰن الحمیری

ابراہیم بن محمد بن المنتشر الہمدانی الکوفی اور آپ کے والد محمد بن المنتشر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۴۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۶۷۔ا۔ حُمید بن عبدالرحمٰن الحِمیری

حُمید بن عبدالرحمٰن الحمیری تابعی اور بصرہ کے بلند پایہ فقیہ ہیں۔ سیدنا علیؓ، سیدنا ابوہریرۃؓ اور سیدنا ابن عباسؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ حسن بصری، ابن سیرین اور ابن المنتشر کے استاد تھے([796])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثقة وله أحاديث([797])

عجلی نے آپ کے متعلق کہا ہے: بصري"، تابعي، ثقة([798])

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([799])۔

ملاحظہ: یہ حدیث مرسل ہے۔

---

([796]) الطبقات الکبیر، ۹: ۱۴۷، ترجمہ: ۳۸۵۸

([797]) نفس مصدر

([798]) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۳۴، ترجمہ: ۳۴۰

([799]) الثقات لابن حبان ۴: ۱۴۷، ترجمہ: ۲۲۱۲

## سند حدیث ۲۰۳: ابو حنیفہ از الہیثم از موسیٰ بن طلحہ از ابن الحوتکیہ از سیدنا ابن عمرؓ

الہیثم بن حبیب الصیرفی کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۶۸۔ا۔ موسیٰ بن طلحہ

موسیٰ بن طلحہ بن عبید اللہ بن عثمان بن عمرو القرشی التیمی، ابو عیسیٰ المدنی تابعی ہیں۔ سیدنا عثمانؓ بن عفان، سیدنا عبد اللہؓ بن عمرؓ اور سیدنا علیؓ اور سیدنا ابو ایوبؓ الانصاری سے اکتساب حدیث کیا ہے۔ آپ کے شاگردوں میں ابو اسحاق ہمدانی، سماک بن حرب، بیان بن بشر، سعد بن طارق نمایاں ہیں۔ نہایت کم گو اور خاموش طبع تھے۔ ۱۰۴ھ کو کوفہ میں وفات پائی (800)۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "وکان ثقة کثیر الحدیث" (801)

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "تابعي ثقة رجل صالح كوفي وكان خيارًا (802)

آپ کوفی تابعی، ثقہ، صالح اور بہتر تھے۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا: "یقال انه افضل ولد طلحة بعد محمد کان یسمی في زمانه المهدی" (803)

کہا جاتا ہے کہ آپ (موسیٰ) طلحہ بن عبید اللہ کے اولاد میں محمد کے بعد سب سے افضل تھے اور اپنے زمانے میں مہدی سے موسوم تھے۔

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے (804)۔

### ۱۶۹۔۲۔ ابن الحوتکیہ

یزید ابن الحوتکیہ التمیمی تابعی ہیں۔ سیدنا ابن عمرؓ، سیدنا عمرؓ بن الخطاب اور سیدنا عمارؓ بن یاسرؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے موسیٰ بن طلحہ نے احادیث روایت کی ہیں (805)۔

آپ کے بارے میں ائمہ جرح وتعدیل کی کوئی رائے تلاش بسیار کے باوجود معلوم نہ ہو سکی۔

ملاحظہ: ایام بیض کے روزوں کی استحباب کے متعلق احادیث صحیحین اور دیگر کتب حدیث میں موجود ہیں (806)۔

## سند حدیث ۲۰۴: ابو حنیفہ از عبد اللہ بن دینار از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور عبد اللہ بن دینار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

(800) الطبقات الکبیر، ۷: ۱۶۰، ترجمہ: ۱۵۲۱۔ ایضاً، ۸: ۳۳۱، ترجمہ: ۳۰۱۴

(801) نفس مصدر

(802) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۴۴، ترجمہ: ۱۶۶۰

(803) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۱۴۸، ترجمہ: ۶۶۷

(804) الثقات لابن حبان ۵: ۴۰۱، ترجمہ: ۵۴۰۷

(805) التاریخ الکبیر ۸: ۳۳۳، ترجمہ: ۹: ۳۶۰

(806) الصحیح البخاری، کتاب الصوم (۱۴)، باب صیام ایام البیض (۵۹)، حدیث: ۱۹۸۱، سنن ابی داوٗد، کتاب الصوم (۸)، باب فی صوم الثلاث من کل شہر (۶۸) حدیث: ۲۴۴۹

## سند حدیث۲۰۵: ابو حنیفہ ازابی السوّار از ابن حاضر از سیدنا ابن عباسؓ

سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث:۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۷۰۔۱۔ابوالسوّار

عبداللہ بن قدامہ،ابوالسوار العنبری بصرہ کے قاضی تھے اور امام ابو حنیفہؒ کے معاصرین میں سے تھے۔ابو برزہ سے روایت کرتے ہیں اور توبہ العنبری آپ سے احادیث روایت کرتے ہیں[807]۔

ائمۂ جرح وتعدیل کا آپ کے بارے میں کوئی رائے معلوم نہ ہو سکی۔

### ۱۷۱۔۲۔ابن حاضر

عثمان بن حاضر تابعی تھے۔ سیدنا ابن عباسؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ابو السوّار اور عمرو بن میمون نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں[808]۔

امام ابوزرعہ سے آپ کے بارے میں پوچھا گیا تو کہا: يماني حميري ثقة[809]۔

آپ یمن کے حِمیر قبیلے سے تعلق رکھنے والے ہیں اور ثقہ ہیں۔

ابن ابی حاتم نے بھی حافظ ابوزرعہ کے حوالے سے آپ کی وثاقت کی ہے[810]۔

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے[811]۔

ملاحظہ: یہ حدیث صحیح بخاری:۱۹۳۸ اور صحیح مسلم:۱۲۰۲ میں موجود ہے۔

## سند حدیث۲۰۶: ابو حنیفہ ازابی سفیان از سیدنا انسؓ

ابو سفیان طلحہ بن نافع کا ترجمہ سند حدیث:۸۵ کے تحت اور سیدنا انسؓ کا ترجمہ سند حدیث:۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث۲۰۷:ابو حنیفہ از زہری از سیدنا انسؓ

ابن شہاب زہری کا ترجمہ سند حدیث:۴۱ کے تحت اور سیدنا انسؓ کا ترجمہ سند حدیث:۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث۲۰۸:ابو حنیفہ از عطاء از سیدہ عائشہؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث:۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث:۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث۲۰۹:ابو حنیفہ از حماد بن ابی سلیمان از ابراہیم از اسود از سیدہ عائشہؓ

---

[807] التاریخ الکبیر،۵:۱۶۷،ترجمہ:۵۵۶

[808] التاریخ الکبیر ۶:۲۱۷،ترجمہ:۲۲۱۲

[809] الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علی اسئلۃ البرزعی،۳:۹۰۸،ترجمہ:۱۷۴

[810] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم،۶:۱۴۸،ترجمہ:۸۰۴

[811] الثقات لابن حبان،۵:۱۵۶،ترجمہ:۴۳۴۶

حماداور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود کا ترجمہ سند: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۱۰: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از سیدہ عائشہؓ

حماداور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود کا ترجمہ سند: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۱۱: ابو حنیفہ از الہیثم از عامر الشعبی از مسروق از سیدہ عائشہؓ

الہیثم بن حبیب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸، عامر بن شراحیل الشعبی، مسروق اور سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۱۲: ابو حنیفہ از زیاد از عمرو بن میمون از سیدہ عائشہؓ

زیاد بن علاقہ الثعلبی کا ترجمہ سند حدیث: ۱۰۳، عمرو بن میمون الاودی کا ترجمہ سند حدیث: ۶۷ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۱۳: ابو حنیفہ از الہیثم بن حبیب الصیرفی از سیدنا انسؓ بن مالک

الہیثم بن حبیب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا انسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۱۴: ابو حنیفہ از مسلم از سیدنا انسؓ بن مالک

### ۱۷۲۔ مسلم بن کیسان

مسلم بن کیسان الضبی، ابو عبداللہ الکوفی الاعور تابعی ہیں۔ سیدنا انسؓ بن مالک اور ابراہیم نخعی، سعید بن جبیر اور عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ کے شاگرد اور شعبہ کے استاد تھے (812)۔

امام بخاری نے آپ کے بارے میں کہا: يتكلمون فيه (813)۔

امام نسائی نے آپ کو متروک الحدیث کہا ہے (814)۔

ابن معین نے کہا ہے کہ آپ اختلاط کے شکار تھے (815)۔

امام ابوحاتم: يتكلمون فيه، وهو ضعيف الحديث (816)

ابن حبان نے المجروحین میں آپ کا تذکرہ کیا ہے (817)۔

---

(812) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۱۹۲، ترجمہ: ۸۴۴

(813) الضعفاء الصغیر، محمد بن اسماعیل البخاری، تحقیق: محمود ابراہیم زاید: ۱۰۶، ترجمہ: ۳۴۳، دار الوعی۔ حلب، ۱۳۹۶ھ

(814) الضعفاء والمتروکون للنسائی: ۹۷، ترجمہ: ۵۶۸

(815) تاریخ ابن معین بروایت دوری، ۳: ۳۱۱، ترجمہ: ۱۴۷۷

(816) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۱۹۲، ترجمہ: ۸۴۴

ابن عدی نے کہا ہے: والضعف علی روایاته بین[818]

آپ کے مرویات میں ضعف ظاہر ہے۔

ملاحظہ: امام بخاری نے اسی مضمون پر مشتمل سیدنا ابن عباسؓ کی روایت سے حدیث نقل کی ہے[819]۔

## سند حدیث ۲۱۵: ابو حنیفہ از عدی از ابی حازم از ابی الشعثاء از سیدنا ابی ہریرةؓ

عدی بن ثابت کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ کے تحت اور سیدنا ابو ہریرةؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۷۳۔۱۔ابو حازم الاشجعی

سلمان الاشجعی الکوفی تابعی ہیں۔ سیدنا حسنؓ بن علیؓ بن ابی طالب اور سیدنا حسینؓ بن علیؓ بن ابی طالب، سیدنا ابو ہریرةؓ اور سیدنا عبد اللہؓ بن الزبیرؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے عدی بن ثابت، اعمش، سعد بن طارق الاشجعی، منصور اور یزید بن کیسان نے احادیث روایت کی ہیں۔ عمر بن عبد العزیز کے عہد خلافت میں وفات پائی[820]۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: "وکان ثقة وله أحادیث صالحة"[821]

آپ ثقہ ہیں اور آپ کے احادیث صالح الاستدلال ہیں۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "کوفي تابعي ثقة"[822]

ابن ابی حاتم نے بھی یحییٰ بن معین اور امام احمد بن حنبل کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے[823]۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے[824]۔

## ۱۷۴۔۲۔ابی الشعثاء

سلیم بن الاسود الکوفی المحاربی، اشعث بن ابی الشعثاء کے والد اور تابعی ہیں۔ سیدنا حذیفہؓ بن الیمان، سیدنا ابو ایوب الانصاری، سیدنا سلمان فارسی، سیدنا ابو ہریرةؓ اور سیدنا عمر بن الخطاب اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود سے کسب فیض کیا ہے۔ آپ کے تلامذہ میں ابراہیم نخعی، حبیب بن ابی ثابت اور عبد الرحمٰن بن الاسود شامل ہیں۔ ۸۲ھ کو حجاج بن یوسف کے زمانے میں وفات پائی[825]۔

---

[817] المجروحین لابن حبان، ۳: ۸، ترجمہ: ۱۰۳۴

[818] الکامل فی ضعفاء الرجال لابن عدی، ۸: ۶، ترجمہ: ۱۷۹۶

[819] الصحیح البخاری، کتاب (۴۳)، باب غزوة الفتح فی رمضان (۴۸)، حدیث: ۴۲۷۵

[820] الطبقات الکبیر ۸: ۴۱۱، ترجمہ: ۳۱۷۱

[821] نفس مصدر

[822] تاریخ الثقات للعجلی: ۱۹۸، ترجمہ: ۵۹۶

[823] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۴: ۲۹۷، ترجمہ: ۱۲۹۳

[824] الثقات لابن حبان، ۴: ۳۳۳، ترجمہ: ۳۱۹۰

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: تابعي ثقة"[826]

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا: هو من التابعين لا يسأل عنه[827]

آپ تابعین میں سے ہیں اور آپ (کی وثاقت) کے بارے میں نہیں پوچھا جاتا۔

## سند حدیث ۲۱۶: ابو حنیفہ از شیبان از یحییٰ از مہاجر از سیدنا ابی ہریرۃؓ

سیدنا ابو ہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ٦ کے تحت اور یحییٰ بن ابی کثیر کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۷۵۔۱۔ شیبان

شیبان بن عبد الرحمٰن التیمی، ابو معاویہ النحوی کے رہنے والے تابعی ہیں۔ اصلاً بصری تھے۔ حسن بصری، یحییٰ بن ابی کثیر اور قتادہ کے شاگرد تھے۔ بغداد میں ۱٦۴ھ کو خلیفہ مہدی کے دور میں وفات پائی۔ اور مقبرۂ خیزران میں مدفون ہوئے[828]۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وَكَانَ ثِقَةً كَثِيرَ الْحَدِيثِ[829]

یحییٰ بن معین نے آپ کے بارے میں کہا: شَيبَان بن عبد الرَّحْمَن أحب إِلَيّ من معمر فِي قَتَادَة[830]

شیبان بن عبد الرحمٰن مجھے قتادہ کے شاگردوں میں سے معمر سے زیادہ پسند ہیں۔

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے[831]۔

امام احمد بن حنبل نے آپ کو ثبت کہا ہے۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: كوفي حسن الحديث صالح الحديث يكتب حديثه ولا يحتج به[832]۔

آپ کوفی، حسن الحدیث، صالح الحدیث ہیں۔ آپ کے احادیث لکھے جاتے ہیں لیکن اس سے استدلال نہیں کیے جاتے۔

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کا ذکر کیا ہے[833]۔

### ۱۷٦۔۲۔ مہاجر

---

[825] الطبقات الکبیر ۴: ۳۱۴، ترجمہ: ۲۹۵۰

[826] تاریخ الثقات للعجلی: ۲۰۰، ترجمہ: ٦۰۳

[827] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۴: ۲۱۱، ترجمہ: ۹۱۰

[828] الطبقات الکبیر، ۸: ۴۹۸، ترجمہ: ۳۴۷۹

[829] نفس مصدر

[830] تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۴: ۲۱۷، ترجمہ: ۴۰۴۱

[831] تاریخ الثقات للعجلی: ۲۲۴، ترجمہ: ٦۷۸

[832] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۴: ۳۵۵، ترجمہ: ۱۵٦۱

[833] الثقات لابن حبان ٦: ۴۴۹، ترجمہ: ۸۵۳۰

مہاجر بن عکرمہ بن عبد الرحمٰن بن الحارث بن ہشام القرشی المخزومی تابعی ہیں۔ سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ اور ابن شہاب زہری سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ یحییٰ بن ابی کثیر کے استاد تھے ([834])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے ([835])۔

## سند حدیث ۲۱۷: ابو حنیفہ از عبد الملک از قزعہ از سیدنا ابی سعید الخدریؓ

عبد الملک ترجمہ سند حدیث: ۲۷، قزعہ بن یحییٰ کا ترجمہ سند حدیث: ۸۹ اور سیدنا ابو سعیدؓ الخدری کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۱۸: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۱۹: ابو حنیفہ از عطیہ از سیدنا ابی سعیدؓ

عطیہ بن سعد العوفی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵ کے تحت اور سیدنا ابو سعید الخدریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: امام ابو داؤد نے اپنے سنن میں بروایت سیدنا ابن عباس یہ حدیث نقل کی ہے لیکن وہاں فلیعجل کی جگہ فلیتعجل ہے ([836])۔

## سند حدیث ۲۲۰: ابو حنیفہ از علقمہ بن مرثد از رسول اللہ ﷺ

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث مرسل ہے۔ اسی معنیٰ میں صحیحین میں احادیث موجود ہیں ([837])۔

## سند حدیث ۲۲۱: ابو حنیفہ از قیس از طارق از سیدنا ابن مسعودؓ

قیس بن مسلم اور طارق بن شہاب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۴۴ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۲۲: ابو حنیفہ از یحییٰ از نافع از سیدنا عبد اللہؓ بن عمرؓ

یحییٰ بن سعید الانصاری کا ترجمہ سند حدیث: ۱، نافع کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۲۳: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود بن یزید از سیدنا عمرؓ بن الخطاب

حماد اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳، اسود کا ترجمہ سند: ۲۴ اور سیدنا عمرؓ بن الخطاب کا ترجمہ سند حدیث: ۱ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۲۴: ابو حنیفہ از عبد اللہ بن دینار از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور عبد اللہ بن دینار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

([834]) الطبقات الکبیر، محمد بن سعد ۷: ۴۱۰، ترجمہ: ۱۸۴۲

([835]) الثقات لابن حبان ۵: ۴۲۸، ترجمہ: ۵۵۴۴

([836]) سنن ابی داود، کتاب المناسک (۵)، باب التجارۃ فی الحج (۵)، حدیث: ۱۷۳۲

([837]) الصحیح البخاری، کتاب الحج (۱۳)، باب فضل الحج المبرور (۴)، رحدیث: ۱۵۲۱۔ الصحیح المسلم، کتاب الحج (۱۵) باب فی فضل الحج والعمرۃ ویوم العرفۃ (۷۹)، حدیث: ۱۳۵۰

## سند حدیث ۲۲۵: ابو حنیفہ از عمرو بن دینار از جابر بن زید از سیدنا ابن عباسؓ

سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث :۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۷۷۔ا۔ عمرو بن دینار

عمرو بن دینار المکی، ابو محمد الاثرم، مولی باذان، فقہا تابعین میں سے ہیں۔ ۴۶ھ کو پیدا ہوئے تھے۔ سیدنا ابن عباسؓ، سیدنا ابن عمرؓ، سیدنا ابن الزبیرؓ، جابر بن زید البصری، جابر بن عبد اللہ الانصاری اور سالم بن عبد اللہؓ اور عبد اللہؓ بن عمرو بن العاص کے شاگرد تھے اور سفیان ثوری، سفیان بن عیینہ، شعبہ، مسعر اور ابو عوانہ کے استاد تھے۔ ۱۲۶ھ کو وفات پائی۔([838])

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَكَانَ عَمْرٌو ثِقَةً ثَبْتًا كَثِيرَ الْحَدِيثِ([839])

عمرو بن دینار ثقہ، ثبت اور کثیر الحدیث تھے۔

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے([840])۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ثقة ثقة([841])

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([842])۔

ابو زرعہ نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([843])۔

### ۱۷۸۔۲۔ جابر بن زید

جابر بن زید الازدی الیحمدی، ابو الشعثاء، البصری فقیہ تابعی ہیں۔ بصرہ کے مفتی تھے۔ سیدنا ابن عباسؓ، سیدنا ابن عمرؓ، سیدنا ابن الزبیرؓ اور سیدنا معاویہؓ بن ابی سفیانؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ قتادہ، عمرو بن دینار اور ایوب سختیانی نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ جمعہ کے دن ۱۰۳ھ کو وفات پائی([844])۔

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([845])۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "تابعي ثقة"([846])

---

([838]) الطبقات الکبیر ۸: ۴۰، ترجمہ: ۲۴۰۰

([839]) نفس مصدر

([840]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۶۳، ترجمہ: ۱۲۵۷

([841]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۶: ۲۳۱، ترجمہ: ۱۲۸۰

([842]) الثقات لابن حبان، ۵: ۱۶۷، ترجمہ: ۴۴۰۰

([843]) الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علیٰ اسئلۃ البرزعی، ۳: ۹۱۶، ترجمہ: ۵۲۸

([844]) الطبقات الکبیر ۹: ۱۷۹، ترجمہ: ۳۸۸۵

([845]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۴: ۸۱، ترجمہ: ۳۲۳۴

([846]) تاریخ الثقات للعجلی: ۹۳، ترجمہ: ۱۹۴

ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین اور حافظ ابو زرعہ کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے([847])۔
ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([848])۔

## سند حدیث ۲۲۶: ابو حنیفہ از ابراہیم بن المنتشر از والد او از سیدنا ابن عمرؓ از سیدہ عائشہؓ

ابراہیم بن محمد اور محمد بن المنتشر کا ترجمہ حدیث: ۱۴۳، ابن عمرؓ کا حدیث: ۲ اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۲۷: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابو الزبیر محمد بن مسلم بن تدرُس مکی اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۲۲۸: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابو الزبیر اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۲۲۹: ابو حنیفہ از الھیثم از رجل از عائشہؓ

الہیثم بن حبیب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔
ملاحظہ: راوی کی جہالت کی وجہ سے سند میں ایک گونہ ضعف ہے لیکن امام بخاری نے اس مضمون کی حدیث نقل کی ہے([849])۔

## سند حدیث ۲۳۰: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۳۱: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۳۲: ابو حنیفہ از ہیثم از یک مرد از ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ

الہیثم بن حبیب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔
ملاحظہ در بارۂ "عن رجل": اس حدیث میں راوی کی جہالت ہے لیکن اس کے لیے امام مسلم کی صحیح بطور شاہد لائی جاتی ہے([850])۔ اور اسی کتاب میں اگلی حدیث: ۲۳۳ جس کی سند بھی صحیح ہے بطور شاہد پیش کی جاتی ہے جو بہ سندِ ابو حنیفہ از عبدالملک از ربعی بن حراش از ام المؤمنین سیدۃ عائشہؓ منقول ہے۔

---

([847]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۲: ۴۹۴، ترجمہ: ۲۰۳۲
([848]) الثقات لابن حبان، ۴: ۱۰۱، ترجمہ: ۲۰۰۹
([849]) الصحیح البخاری، کتاب الحیض (۵)، باب امتشاط المرءۃ عند غسلہا من المحیض (۱۴)، حدیث: ۱۶ے
([850]) الصحیح المسلم، کتاب الحج (۱۵)، باب الاشتراک فی الھدی واجزاء البقرۃ والبدنۃ عن سبعۃ (۶۲)، حدیث: ۱۳۱۹

## سند حدیث ۲۳۳: ابو حنیفہ از عبد الملک از ربعی بن حراش از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

عبد الملک بن عمیر کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷، ربعی بن حراش کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۳۴: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۳۵: ابو حنیفہ از محمد بن المنکدر از عثمان بن محمد از سیدنا طلحہؓ بن عبید اللہ

محمد بن المنکدر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: عثمان بن محمد سے یا تو مراد عثمان بن محمد بن المغیرۃ بن الاخنس الثقفی ہے لیکن وہ طبقہ سادسہ سے ہے اور سیدنا طلحہ سے اس کی روایت مشکل ہے سوائے ارسال کے اور یا عثمان بن محمد بن ابی سوید ہے۔ دونوں ثقہ ہیں لیکن ابو نعیم الاصبہانی نے یہ حدیث بہ سند ابن جریج از معاذ بن عبد الرحمٰن بن عثمان عن ابیہ ہے۔ اور کہا ہے کہ یہ قول اصح ہے([851])۔ یہ حدیث امام مسلم: ۱۱۹۶ نے ذکر کیا ہے([852])۔

## ۱۷۹۔ ۱۔ معاذ بن عبد الرحمٰن

معاذ بن عبد الرحمٰن بن عثمان بن عبید اللہ بن عثمان بن عمرو، التیمی، القرشی المدنی تابعی ہیں۔ حمران بن ابان مولیٰ سیدنا عثمانؓ کے شاگرد اور محمد بن المنکدر، محمد بن ابراہیم التیمی اور ابن شہاب زہری کے استاد تھے۔ اپنے والد سے احادیث روایت کی ہیں([853])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([854])۔

## ۱۸۰۔ ۲۔ سیدنا عبد الرحمٰنؓ بن عثمان

سیدنا عبد الرحمٰنؓ بن عثمان بن عبید اللہ، التیمی، القرشی جلیل القدر صحابی ہیں۔ آپ سیدنا طلحہؓ بن عبید اللہ کے بھتیجے ہیں۔ حدیبیہ یا فتح مکہ کے دن اسلام قبول کیا۔ سیدنا ابو عبیدہؓ بن الجراح کے ساتھ جنگ یرموک میں شریک رہے۔ سعید بن المسیب، السائب بن یزید اور محمد بن المنکدر نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ اور سیدنا عبد اللہؓ بن الزبیر ایک ہی دن شہید کیے گئے([855])۔

## ۱۸۱۔ ۳۔ سیدنا طلحہؓ بن عبید اللہ

---

([851]) مسند ابی نعیم الاصبہانی: ۳۷

([852]) الصحیح المسلم، کتاب الحج (۱۵)، باب تحریم الصید للمحرم (۸)، حدیث: ۱۱۹۷

([853]) الطبقات الکبیر، ۷: ۲۳۷، ترجمہ: ۱۵۹۵۔ التاریخ الکبیر، ۳: ۳۶۳، ترجمہ: ۱۵۶۴

([854]) الثقات لابن حبان، ۷: ۴۸۱، ترجمہ: ۱۱۰۵۳

([855]) اسد الغابۃ، ۳: ۴۶۸، ترجمہ: ۳۳۵۵

سیدنا طلحہؓ بن عبید اللہ بن عثمان بن عمرو، تیمی، قرشی صحابیٔ رسول ہیں۔ پہلے اسلام لانے والوں میں سے تھے۔ عشرہ مبشرہ میں سے تھے۔ غزوہ بدر کے موقع پر آپ کو رسول اللہ ﷺ نے شام بھیجا تھا تاہم آپ کو غنیمت میں بھرپور حصہ دیا گیا۔ بعد کے تمام غزوات میں شریک ہوئے۔ غزوہ احد میں رسول اللہ ﷺ کے سامنے ڈھال بنے رہے اور تیر اپنے ہاتھ سے روکتے رہے۔ ۳۶ھ کو جنگ جمل میں ۶۰ یا ۶۲ سال کی عمر میں شہادت پائی (856)۔

## سند حدیث ۲۳۶: ابو حنیفہ از محمد بن المنکدر از سیدنا ابی قتادہؓ

محمد بن المنکدر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۸۲۔ا۔ سیدنا ابی قتادہؓ

سیدنا ابو قتادہؓ حارث بن ربعی بن بلدمہ الانصاری الخزرجی السلمی جلیل القدر صحابی ہیں۔ فارس رسول اللہ ﷺ سے مشہور تھے۔ بدر کے علاوہ سارے غزوات میں شریک ہوئے۔ ۵۴ھ کو وفات پائی (857)۔

ملاحظہ: محمد بن المنکدر کی وفات ۱۳۰ھ کو ہوئی اور اس وقت آپ کی عمر ۷۰ سال کے کچھ اوپر تھی اور سیدنا ابی قتادہؓ ۵۴ھ کو وفات ہوئے ہیں۔ دونوں حضرات کی لقا ممکن نہیں کیوں کہ جب سیدنا ابو قتادہؓ فوت ہوئے اس وقت محمد بن المنکدر ابھی پیدا بھی نہیں ہوئے تھے۔ تو یہ حدیث مرسل ہے اور سند میں انقطاع ہے۔ تاہم دیگر طرق سے یہ حدیث صحیحین میں موجود ہے (858)۔

## سند حدیث ۲۳۷: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

نافع مولیٰ سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ذکر کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۲۳۸: ابو حنیفہ از سماک از ابن جبیر از سیدنا ابن عباسؓ

سماک بن حرب کا ترجمہ سند حدیث: ۷۹ میں، سعید بن جبیر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۳۹: ابو حنیفہ از حماد از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عباسؓ

حماد بن ابی سلیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۳، سعید بن جبیر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۴۰: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

نافع مولیٰ سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ذکر کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۲۴۱: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود

---

(856) اسد الغابۃ، ۳: ۸۴، ترجمہ: ۲۶۲۷

(857) اسد الغابۃ، ۶: ۲۴۴، ترجمہ: ۶۱۷۳

(858) الصحیح البخاری، حدیث: ۵۴۰۷۔ ۱۸۲۳۔ ۵۴۹۱، الصحیح المسلم، حدیث: ۱۱۹۶،

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ بن قیس النخعی اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۴۲: ابو حنیفہ از عبداللہ بن دینار از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور عبداللہ بن دینار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۴۳: ابو حنیفہ از حماد از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عباسؓ

حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۳، سعید بن جبیر کا سند حدیث: ۴۶ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۴۴: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا ابن عباسؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۴۵: ابو حنیفہ از یحییٰ بن ابی حیّہ ابی جناب از ہانیؓ بن یزید از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۸۳۔ا۔ یحییٰ بن ابی حیّہ ابی جناب

ابو جناب الکلبی، یحییٰ بن ابی حیّہ ابی جناب سے مشہور ہیں۔ عطاء بن ابی رباح، ابو اسحاق الہمدانی، عون بن عبداللہ اور امام شعبی سے احادیث سنی۔ آپ سے سفیان ثوری اور وکیع نے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ نے ابو جعفر کے دور میں ۱۴۷ھ کو کوفہ میں وفات پائی([859])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: كَانَ ضَعِيفًا فِي الْحَدِيثِ([860])۔

آپ روایتِ حدیث میں ضعیف تھے۔

یحییٰ بن معین سے آپ کے بارے میں پوچھا گیا تو کہا: ليس بقوى([861])۔

امام بخاری نے کہا ہے: كان يحيى القطان يضعفه.([862])۔

یحییٰ بن سعید القطان آپ کو ضعیف قرار دیتے تھے۔

امام عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: كوفي، ضعيف الحديث، يكتب حديثه، وفيه ضعف وكان يدلس لا بأس به.([863])

کوفی ہیں اور ضعیف الحدیث ہیں۔ آپ کے احادیث لکھے جائیں لیکن ان میں تدلیس کی وجہ سے ضعف ہے اور لا بأس بہ ہیں۔

نسائی نے بھی ضعیف کہا ہے۔([864])

---

([859]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۸۰، ترجمہ: ۳۴۲۰

([860]) نفس مصدر

([861]) تاریخ ابن معین بروایۃ احمد بن محرز، ۱: ۷۰

([862]) التاریخ الکبیر، ۸: ۲۶۷، ترجمہ: ۲۹۵۴

([863]) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۷۱، ترجمہ: ۱۸۰۲

([864]) الضعفاء والمتروکون للنسائی: ۱۰۹، ترجمہ: ۶۴۰

امام احمد بن حنبل نے کہا ہے: أبو جناب ثقة، كان يدلس أحاديثه مناكير([865])

آپ ثقہ ہیں لیکن تدلیس کرتے ہیں آپ کے احادیث منکر ہیں۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا: لا تكتب منه شيئا، ليس بالقوى([866])

آپ کی کوئی حدیث نہ لکھی جائے کیوں کہ آپ قوی نہیں ہیں۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([867])۔

ابن حبان نے المجروحین میں آپ کے بارے میں کہا ہے: "وكان ممن يدلس على الثقات ما سمع من الضعفاء فالتزق به المناكير التي يرويها عن المشاهير فوهاه"([868])

آپ ثقات سے تدلیس کیا کرتے تھے جب کوئی حدیث ضعفاء سے سنتے تھے اور مشاہیر سے جو سنتے تھے اس کے ساتھ مناکیر ملاتے تھے تو اس حدیث کو کمزور بناتے تھے۔

ابو زرعہ نے آپ کے بارے میں کہا ہے: صدوق، غير إنه كان يدلس"([869])

آپ صدوق ہیں بس اتنی بات ہے کہ تدلیس کرتے ہیں۔

## ۱۸۴۔ا۔ہانیؓ بن یزید

سید نا ہانیؓ بن یزید بن نہیک، ابو شریح، المذحجی، الحارثی، صحابیٔ رسول ہیں۔ پہلے آپ کی کنیت ابو الحکم تھی۔ رسول اللہ ﷺ نے آپ کی کنیت ابو الحکم سے تبدیل کر کے آپ کے بڑے بیٹے شریح کی نسبت سے ابو شریح رکھ دی([870])۔

ملاحظہ: اسناد میں اگرچہ ابو جناب الکلبی کی وجہ سے ضعف ہے تاہم اسی مضمون کے احادیث مختلف صحابہ سے صحیحین اور دیگر کتب حدیث میں منقول ہیں([871]) جن میں مزدلفہ میں نماز مغرب اور نماز عشاء کے درمیان جمع تاخیر کا ذکر ہے۔

## سند حدیث ۲۴۶: ابو حنیفہ از عدی از سیدنا عبد اللہؓ بن یزیدؓ از سیدنا ابو ایوب الانصاریؓ

عدی بن ثابت کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۸۵۔ا۔سیدنا عبد اللہؓ بن یزیدؓ

---

(865) العلل و معرفۃ الرجال لاحمد بن حنبل، ۳: ۱۱۴، ترجمہ: ۴۴۷۳

(866) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۹: ۱۳۹، ترجمہ: ۵۸۷

(867) الثقات لابن حبان، ۷: ۵۹۷، ترجمہ: ۱۱۶۳۹

(868) المجروحین لابن حبان، ۳: ۱۱۱، ترجمہ: ۱۱۹۴

(869) الضعفاء لابی ذرعہ الرازی، ۳: ۹۵۱، ترجمہ: ۷۶۰

(870) اسد الغابۃ، ۵: ۳۵۹، ترجمہ: ۵۳۴۰

(871) الصحیح البخاری، کتاب الحج (۱۳)، باب الجمع بین الصلوتین بالمزدلفۃ (۹۵)، حدیث: ۱۶۷۲، سنن النسائی، کتاب مناسک الحج (۲۳)، باب الجمع بین الصلوتین بالمزدلفۃ (۲۰۷)، حدیث: ۳۰۲۸

سیدناعبداللہ بن یزید بن حصن بن عمرو، ابو موسیٰ، الانصاری الاوسی الخطمی صحابی رسول ہیں۔ سات سال کی عمر میں حدیبیہ میں شریک ہوئے تھے اور بعد کے تمام غزوات میں شریک ہوئے تھے۔ سیدنا علیؓ کی معیت میں جنگ جمل، صفین اور نہروان میں شرکت کی۔ آپؓ کے والد بھی جلیل القدر صحابی تھے([872])۔

## ۱۸۶۔۲۔ سیدنا ابوایوب الانصاریؓ

سیدنا ابوایوب الانصاری کا اسم گرامی خالد بن زید بن کلیب بن ثعلبہ ہے۔ جلیل القدر صحابی ہیں۔ بیعت عقبہ سمیت تمام غزوات میں شریک رہے۔ سیدنا علیؓ کی معیت میں جنگ جمل اور صفین میں بھی شریک رہے۔ ۵۰ھ یا ۵۱ھ میں قسطنطنیہ میں وفات پائی اور وہیں دفن ہوئے([873])۔

## سند حدیث ۲۴۷: ابو حنیفہ از ابو اسحاق از سیدنا عبداللہؓ بن یزیدؓ الخطمی از سیدنا ابی ایوب الانصاریؓ

ابو اسحاق السبیعی کا ترجمہ سند حدیث: ٦٩، سیدنا عبداللہؓ بن یزیدؓ الخطمی اور سیدنا ابوایوب الانصاریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴٦ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۴۸: ابو حنیفہ از سلمہ از حسن از سیدنا ابن عباسؓ

سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۸۷۔۱۔ سلمہ

سلمہ بن کہیل بن حصین الحضرمی، ابو یحییٰ، الکوفی، کبار تابعین میں سے ہیں۔ ۴۰ھ کو پیدا ہوئے۔ سیدنا ابن عمرؓ، سیدنا زید بن ارقم، سیدنا جندبؓ بن عبداللہ البجلی، سعید بن جبیر، ابراہیم نخعی اور ابراہیم التیمی کے شاگرد اور امام ابو حنیفہ، شعبہ، اعمش اور سفیان ثوری کے استاد تھے۔ آپ کے مرویات کی تعداد دو سو پچاس (۲۵۰) ہے۔ ۱۲۲ھ کو عاشورا کے دن وفات پائی([874])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وكان سلمة كثير الحديث([875])۔

امام بخاریؒ نے ابن مہدی کے حوالے سے آپ کو "اہل کوفہ میں اثبت" کہا ہے([876])۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: کوفي"، ثقة، ثبت في الحديث، تابعي([877])

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا: سلمة بن كهيل ثقة متقن([878])

---

([872]) اسد الغابۃ، ۳: ۴۱۳، ترجمہ: ۳۲۵۱

([873]) اسد الغابۃ، ٦: ۲۲، ترجمہ: ۵۷۱۴

([874]) الطبقات الکبیر ۸: ۴۳۴، ترجمہ: ۳۲۴۲

([875]) الطبقات الکبیر ۸: ۴۳۴، ترجمہ: ۳۲۴۲

([876]) التاریخ الکبیر، ۴: ۷۴، ترجمہ: ۱۹۹۷

([877]) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۹۷، ترجمہ: ۵۹۱

([878]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۴: ۱۷۱، ترجمہ: ۷۴۲

سلمہ بن کہیل ثقہ اور متقن (پختہ) ہیں۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([879])۔

## ۱۸۸۔۲۔حسن

حسن بن عبد اللہ الکوفی العرنی البجلی تابعی ہیں۔اشعث بن طلیق الکوفی، سعید بن جبیر اور ابن عباسؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔آپ سے حکم بن عتیبہ، سلمہ بن کہیل اور یحییٰ بن میمون العطار نے احادیث روایت کی ہیں([880])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثِقَة وله احاديث([881])۔

امام عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: كوفي ثقة([882])

یحییٰ بن معین نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ليس به بأس صدوق([883])

ابو زرعہ نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([884])۔

امام احمد بن حنبل نے کہا ہے: الْحسن العرني لم يسمع من بن عَبَّاس شَيْئا([885])

حسن العرنی نے سیدنا ابن عباسؓ سے کچھ بھی نہیں سنا۔

ملاحظہ: چونکہ حسن العرنی نے سیدنا ابن عباسؓ سے شرف سماع حدیث حاصل نہیں کیا ہے لہذا یہ حدیث مرسل ہے۔

امام بخاری اور امام مسلم نے صحیحین میں یہ حدیث نقل کیا ہے([886])۔

## سند حدیث ۲۴۹: ابو حنیفہ از حماد از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عمرؓ

حماد بن ابی سلیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۳، سعید بن جبیر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۵۰: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا ابن عباسؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۵۱: ابو حنیفہ از عبد الکریم از سیدنا انسؓ

---

([879]) الثقات لابن حبان، ۴: ۳۱۷، ترجمہ: ۳۰۹۴

([880]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۱۲، ترجمہ: ۳۱۷۵

([881]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۱۲، ترجمہ: ۳۱۷۵

([882]) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۱۸، ترجمہ: ۲۸۷

([883]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۳: ۴۵، ترجمہ: ۱۹۴

([884]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۳: ۴۵، ترجمہ: ۱۹۴

([885]) العلل ومعرفۃ الرجال لاحمد بن حنبل روایۃ ابنہ عبد اللہ، ۱: ۱۴۱، ترجمہ: ۳۱

([886]) الصحیح البخاری، کتاب الحج (۱۳)، باب حج الصبیان (۲۰۶)، حدیث: ۱۸۵۶۔ الصحیح المسلم، کتاب الحج (۱۵)، باب (۴۹)، حدیث: ۱۲۹۳۔۱۲۹۴

ابوامیہ عبدالکریم بن ابوالمخارق کا ترجمہ سند حدیث :۹ کے تحت اور سیدنا انسؓ کا ترجمہ سند حدیث :۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۵۲: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از صُبی بن معبد از سیدنا عمرؓ بن الخطاب

سیدنا عمرؓ بن الخطاب کا ترجمہ سند حدیث :۱ کے تحت اور حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث :۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۸۹۔ا۔ صُبیّ بن معبد

صُبیّ (صاد کے پیش، باکے زبر اور یائے مشدد کے ساتھ) بن معبد الجہنی تابعی ہیں۔ سیدنا عمرؓ بن الخطاب سے احادیث روایت کی ہیں۔ ابراہیم نخعی، زر بن حبیش، ابو وائل شقیق بن سلمہ، عامر الشعبی، مسروق بن الاجدع اور ابو اسحاق السبیعی نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں ([887])۔

ابن حبان نے "الثقات" میں آپ کا تذکرہ کیا ہے ([888])۔

حافظ ذہبی نے الکاشف میں آپ کو ثقہ کہا ہے ([889])۔

حافظ ابن حجر نے التقریب میں آپ کو ثقہ کہا ہے ([890])۔

ملاحظہ: ابراہیم نخعی کا صُبَیّ بن معبد سے نہ سیدنا عمرؓ سے ملاقات ثابت ہے اس لیے یہ حدیث مرسل ہے اور یاد رہے کہ ابراہیم نخعی کے مراسیل مقبول ہیں۔ ابن عبدالبر نے التمہید میں کہا ہے: "وكل من عرف أنه لا يأخذ إلا عن ثقة فتدليسه ومرسله مقبول فمراسيل سعيد بن المسيب ومحمد بن سيرين وإبراهيم النخعي عندهم صحاح" ([891])

ہر وہ راوی جو صرف ثقہ سے روایت کرتا ہو اس کے مرسل اور مدلس دونوں طرح کی روایتیں قابل قبول ہیں پس سعید بن المسیب، محمد بن سیرین اور ابراہیم نخعی کے مراسیل محدثین کے نزدیک صحیح شمار ہوتے ہیں۔

## سند حدیث ۲۵۳: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا ابن عباسؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث :۴ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث :۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۵۴: ابو حنیفہ از عبداللہ از سیدنا ابن عمرؓ

عبداللہ بن دینار کا ترجمہ سند حدیث :۶۵ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث :۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۵۵: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

نافع کا ترجمہ سند حدیث :۱۸ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث :۲ کے تحت ذکر کیا گیا ہے۔

---

([887]) الطبقات الکبیر ۸: ۲۶۶، ترجمہ: ۲۸۵۳

([888]) الثقات لابن حبان، ۴: ۳۸۴، ترجمہ: ۳۴۸۰

([889]) الکاشف فی معرفۃ من لہ روایۃ فی الکتب الستۃ، محمد بن احمد، الذہبی، ۱: ۵۰۰، ترجمہ: ۲۳۷۲، دار القبلۃ للثقافۃ الاسلامیۃ، مؤسسۃ علوم القرآن، جدۃ، ۱۴۱۳ھ=۱۹۹۲ء

([890]) تقریب التہذیب: ۴۵۰، ترجمہ: ۲۹۱۷،

([891]) التمہید لما فی الموطا من المعانی والمسانید، یوسف بن عبداللہ بن عبدالبر، ۱: ۳۰، وزارۃ عموم الاوقاف والشؤون الاسلامیۃ۔ المغرب، ۱۳۸۷ھ=۱۹۶۷ء

## سند حدیث۲۵۶: ابو حنیفہ از القاسم از ابیہ از عبد اللہؓ

قاسم بن عبد الرحمٰن، عبد الرحمٰن بن عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۷۳ میں اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث۲۵۷: ابو حنیفہ از زیاد از عبد اللہ بن الحارث از سیدنا ابی موسیٰ الاشعریؓ

زیاد بن علاقہ الثعلبی کا ترجمہ سند حدیث: ۱۰۳ کے تحت اور سیدنا ابو موسیٰ الاشعریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۲ میں ہو چکا ہے۔

### ۱۹۰۔ا۔ عبد اللہ یا یزید بن الحارث

عبد اللہ بن الحارث یا یزید بن الحارث بن نوفل بن الحارث ([892]) بلند پایہ تابعی ہیں۔ فقہاء اہل مدینہ میں سے تھے۔ سیدنا ابو موسیٰ الاشعریؓ، سے احادیث روایت کرتے ہیں۔ اور آپ سے زیاد بن علاقہ احادیث روایت کرتے ہیں۔ ۷۹ھ میں وفات پائی ([893])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثقة وكثير الحْدِيث ([894])

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: مدني"، تابعي، ثقة ([895])

امام ابو حاتم نے ابن معین اور ابو زرعہ کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے ([896])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے ([897])۔

## سند حدیث۲۵۸: ابو حنیفہ از عبد اللہ بن دینار از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور عبد اللہ بن دینار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث۲۵۹: ابو حنیفہؒ از حماد از ابراہیم از شیخ من اھل المدینۃ از زید بن ثابتؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۱۹۱۔ا۔ سیدنا زیدؓ بن ثابت

---

([892]) حافظ ابن حجرؒ نے کہا ہے: وَيُقَال فِيهِ يزِيد بن الْحَارِث وَهُوَ الْأَشْهر آپ کو یزید بن الحارث بھی کہا جاتا ہے اور یہ نام مشہور ہے۔ دیکھئے۔ تعجیل المنفعۃ بزوائد رجال الائمۃ الاربعۃ، احمد بن علی بن حجر، ۱: ۷۳۱، ترجمہ: ۵۳۴، دار البشائر۔ بیروت، ۱۴۱۶ھ=۱۹۹۶ء

([893]) الطبقات الکبیر، ۷: ۲۸، ترجمہ: ۱۴۳۵

([894]) نفس مصدر

([895]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۵۳، ترجمہ: ۷۹۰

([896]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۵: ۳۰، ترجمہ: ۱۳۶

([897]) الثقات لابن حبان، ۵: ۹، ترجمہ: ۳۵۷۶

سیدنا زیدؓ بن ثابت بن ضحاک بن زید، ابو سعید جلیل القدر صحابی اور کاتب وحی ہیں۔ صغر سنی کی وجہ سے غزوۂ بدر میں شریک نہیں ہو سکے اور باقی تمام غزوات میں شریک ہو سکے۔ رسول اللہ ﷺ کے حکم سے سریانی زبان سیکھ گئے۔ قرآن کریم کے قاری، فقیہ اور فرائض کے ماہر تھے۔ سیدنا ابو بکرؓ صدیق اور سیدنا عثمانؓ ذوالنورین کے ادوار میں آپ سے جمع قرآن کریم کی خدمت لی گئی۔ ۴۵ھ کو وفات پائی([898])۔

ملاحظہ: جہالت شیخ مضر نہیں کیونکہ مراسیل ابراہیم حجت ہیں۔

## سند حدیث ۲۶۰: ابو حنیفہ از عبد الملک از رجل شامی از النبی ﷺ

عبد الملک بن عمیر کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۶۱: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدہ

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ کا ترجمہ سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث مرسل ہے اور سلیمان بن بریدہ نے شاید اپنے والد سیدنا بریدہؓ بن الحصیب کا ذکر نہیں کیا۔

## سند حدیث ۲۶۲: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا ابن عباسؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۶۳: ابو حنیفہ از شیبان از یحییٰ از المہاجر از سیدنا ابی ہریرۃؓ

سیدنا ابو ہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶، یحییٰ بن ابی کثیر کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲ میں اور شیبان اور مہاجر کا سند حدیث: ۲۱۶ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۶۴: ابو حنیفہ از محمد بن المنکدر از سید جابرؓ بن عبد اللہ

محمد بن المنکدر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۶ کے تحت اور سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۶۵: ابو حنیفہ از شیبان بن عبد الرحمٰن از یحییٰ بن ابی کثیر از المہاجر بن عکرمہ از سیدنا ابی ہریرۃؓ

سیدنا ابو ہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶، یحییٰ بن ابی کثیر کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲ میں اور شیبان اور مہاجر کا سند حدیث: ۲۱۶ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۶۶: ابو حنیفہ از عبد العزیز از مجاہد از سیدنا ابن عباسؓ

عبد العزیز بن رُفَیع کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ میں، مجاہد کا سند حدیث: ۵۴ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۶۷: ابو حنیفہ از عطیہ العوفی از سیدنا ابی سعیدؓ الخدری

عطیہ العوفی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵ کے تحت اور سیدنا ابو سعیدؓ الخدری کا ترجمہ سند حدیث: ۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: صحیحین میں بروایت سیدنا ابو ہریرۃؓ یہ حدیث منقول ہے([899])۔

---

([898]) اسد الغابۃ، ۲: ۳۴۶، ترجمہ: ۱۸۲۴

([899]) الصحیح البخاری، کتاب النکاح (۴۶)، باب لا تنکح المرأۃ علی عمتها (۲۸)، حدیث: ۵۱۰۹۔ الصحیح المسلم، کتاب النکاح، باب تحریم الجمع بین المرأۃ وعمتها (۴)، حدیث: ۱۴۰۸

## سند حدیث۲٦۸: ابو حنیفہ از شعبی از سیدنا جابرؓ بن عبداللہ وسیدنا ابی ہریرۃؓ

شعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ میں، سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا سند حدیث: ۷ میں اور سیدنا ابو ہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ٦ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث۲٦۹: ابو حنیفہ از زہریؒ از سیدنا انسؓ

سیدنا انس بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت اور ابن شہاب زہریؒ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۱ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث۲۷۰: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ

نافع کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ذکر کیا گیا ہے۔

## سند حدیث۲۷۱: ابو حنیفہ از محارب بن دِثار از سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ

محارب بن دِثار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۳ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ذکر کیا گیا ہے۔

## سند حدیث۲۷۲: ابوحنیفة عن الزهري عن رجل من آل سبرة

ابن شہاب زہریؒ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۱ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: "رجل من آل سبرة" سے مراد ربیع بن سبرۃ ہے جیسا کہ امام ابو داؤد نے اس کی تصریح کی ہے لیکن اس حدیث میں تحریم متعہ کا وقت حجۃ الوداع ہے اور دیگر احادیث میں فتح مکہ ہے([900])۔ نیز تحریم متعہ کے بارے میں صحیحین میں متعدد احادیث مروی ہیں([901])۔

## سند حدیث۲۷۳: ابو حنیفہ از یونس بن عبداللہ از ابیہ از ربیع بن سبرۃ الجہنی از ابیہ

### ۱۹۲۔ ا۔ یونس بن عبداللہ

یونس بن عبداللہ بن ابی فروہ تابعی ہیں۔ آپ نے حسن بن علی، شرحبیل بن سعد اور ربیع بن سبرۃ الجہنی سے احادیث روایت کی ہیں۔ محمد بن ابان الجعفی اور مروان بن معاویہ الفزاری نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں([902])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([903])۔

ابن عدی نے "الکامل" میں آپ کے بارے میں کہا ہے: "فأما يونس أخوه فهو صالح ليس به بأس يكتب حديثه"([904])

یونس بن عبداللہ جو اسحاق بن عبداللہ بن ابی فروۃ کا بھائی ہے صالح ہے، لیس بہ باس ہے۔ آپ کے احادیث لکھے جاتے ہیں۔

### ۱۹۳۔ ۲۔ عبداللہ بن ابی فروۃ

---

([900]) سنن ابی داؤد، کتاب(٦)، باب فی نکاح المتعۃ(۱۴)، حدیث: ۲۰۷۲

([901]) الصحیح البخاری، کتاب النکاح(٦۵)، باب نھی الرسول الخ(۳۲)، حدیث: ۵۱۱۵، الصحیح المسلم، کتاب النکاح، باب نکاح المتعۃ، ح: ۱۴۰٦

([902]) التاریخ الکبیر، ۸: ۴۰۷، ترجمہ: ۳۵۰۱۔ الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۹: ۲۴۰، ترجمہ: ۱۰۱۲

([903]) الثقات لابن حبان، ۷: ٦۴۹، ترجمہ: ۱۱۸۸۸

([904]) الکامل فی ضعفاء الرجال، ۸: ۵۲۷، ترجمہ: ۲۰۸۹

عبد اللہ بن ابی فروہ کیسان تابعی ہیں۔ ابو فروۃ سیدنا عثمانؓ بن عفان کے آزاد کردہ غلام تھے۔ عبد اللہ بن ابی فروۃ سیدنا مصعبؓ بن الزبیر کے کاتب تھے۔ ۱۹۰ھ کو سو (۱۰۰) سال کی عمر میں وفات پائی([905])۔

ملاحظہ: آپ کے بارے میں ائمہ جرح وتعدیل کی کوئی رائے تلاش بسیار کے باوجود معلوم نہ ہو سکی۔

## ۱۹۴۔ ۳۔ ربیع بن سبرۃ

ربیع بن سبرۃ بن معبد الجہنی تابعی ہیں۔ آپ کے والد سیدنا سبرۃؓ بن معبد صحابیٔ رسول ہیں۔ آپ نے اپنے والد اور سیدنا انسؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ امام زہری اور آپ کے دونوں بیٹوں عبد العزیز اور عبد الملک نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں([906])۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: حجازي تابعي ثقة([907])

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے([908])۔

## ۱۹۵۔ ۴۔ سیدنا سبرۃؓ بن معبد

سیدنا سبرۃؓ بن معبد بن عوسجہ بن حرملہ بن سبرۃ الجہنی صحابیٔ رسول ہیں۔ آپ کا اسم کنیت ابو الربیع یا ابو ثریہ (ثا کے پیش اور را کے زبر یا ثا کے زبر اور را کے زیر کے ساتھ) ہے۔ مدینہ منورہ میں رہائش اختیار کی تھی۔ غزوۂ خندق اور بعد کے تمام غزوات میں شریک ہوئے([909])۔

ملاحظہ: تحریم متعہ کے بارے میں صحیحین میں متعدد احادیث مروی ہیں([910])۔

## سند حدیث ۲۷۴: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا عبد اللہؓ بن عمرؓ

نافع کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ذکر کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۲۷۵: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ واسود از سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی اور علقمہ بن قیس النخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۷۶: حماد از ابو حنیفہ از ابی الہیثم از یوسف بن ماہک از ام المؤمنین سیدہ حفصہؓ

## ۱۹۶۔ ۱۔ ابو الہیثم المکی

ملا علی قاریؒ نے شرح مسند میں آپ کا نام ابو الہیثم مکی لکھا ہے۔ لیکن تلاش بسیار کے باوجود ابو الہیثم مکی کا حال معلوم نہ ہو سکا۔ شاید یہ

---

([905]) تہذیب الکمال فی اسماء الرجال، یوسف بن عبد الرحمٰن بن یوسف المزی، ۲: ۴۴۸، مؤسسۃ الرسالۃ۔ بیروت، ۱۴۰۰ھ=۱۹۸۰ء

([906]) الطبقات الکبیر ۷: ۲۴۸، ترجمہ: ۱۶۲۹

([907]) تاریخ الثقات للعجلی: ۵۴، ترجمہ: ۳۶

([908]) الثقات لابن حبان، ۴: ۲۲۷، ترجمہ: ۲۶۳۵

([909]) اسد الغابۃ، ۲: ۴۰۶، ترجمہ: ۱۹۳۶

([910]) الصحیح البخاری، کتاب النکاح (۴۵)، باب نھی الرسول الخ (۳۲)، حدیث: ۵۱۱۵، الصحیح المسلم، کتاب النکاح، باب نکاح المتعۃ، ح: ۱۴۰۶

الہیثم بن حبیب الصیر فی ہے جو امام ابو حنیفہؒ کے مشہور اساتذہ میں سے ہیں۔ ابو نعیم الاصبہانی نے بھی اپنی مسند میں الہیثم بن حبیب کے ترجمہ میں لکھا ہوا ہے: **و یقال له ابن ابی الهیثم** ([911]) شاید اسی وجہ سے ابن ابی الہیثم کی جگہ ابی الہیثم لکھا گیا ہو۔ الہیثم بن حبیب الصیر فی کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔ جامع المسانید میں ابو الہیثم میں ابو الخیثم عبد اللہ بن عثمان لکھا گیا ہے۔ حافظ ابن حجر نے التقریب میں عبد اللہ بن عثمان بن خُثیم، ابو عثمان کے بارے میں لکھا ہے کہ پانچویں طبقے کے ہیں اور صدوق ہیں ۱۳۲ھ میں وفات پائی ([912])۔

## ۱۹۷۔ ۲۔ یوسف بن ماہک

یوسف بن ماہک، مکی، تابعین میں سے ہیں۔ اصلاً فارسی تھے پھر مکہ میں رہائش اختیار کی۔ آپ سیدنا ابن عباسؓ، سیدنا ابن عمرؓ، سیدہ ام ہانیؓ اور اپنی والد مُسیکہ سے احادیث روایت کی ہیں۔ جعفر بن ایاس اور ابراہیم بن المہاجر نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۱۳ھ کو وفات پائی ([913])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَكَانَ ثِقَةً قَلِيلَ الْحَدِيثِ ([914])

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے ([915])۔

ابو حاتم نے بھی یحییٰ بن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے ([916])

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے ([917])۔

## ۱۹۸۔ ۳۔ اُمُّ المؤمنین سیدہ حفصہؓ

ام المؤمنین سیدہ حفصہؓ رسول اللہ ﷺ کی شریک حیات اور خلیفۂ دوم سیدنا عمرؓ بن الخطاب کی لخت جگر تھیں۔ آپ کی والدہ زینب بنت مظعون سیدنا عثمان بن مظعون کی بہن تھی۔ غزوہ بدر میں شریک تھیں، پہلے حنیس بن حذافہ السہمی کے نکاح میں تھیں پھر اس کی وفات کے بعد رسول اللہ ﷺ کی نکاح میں آئیں۔ مدینہ منورہ میں ۴۱ھ یا ۴۵ھ کو وفات پائی ([918])۔

## سند حدیث ۲۷۷: حماد از ابو حنیفہ از حمید الاعرج از سیدنا ابی ذرؓ

سیدنا ابو ذرؓ غِفاری کا ترجمہ سند حدیث: ۸۱ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۱۹۹۔ ۱۔ حمید الاعرج

---

([911]) مسند الامام ابی حنیفہ لابی نعیم الاصبہانی: ۲۴۹

([912]) تقریب التہذیب، احمد بن علی بن حجر العسقلانی: ۵۲۶، ترجمہ: ۳۴۸۹

([913]) الطبقات الکبیر ۸: ۳۱، ترجمہ: ۲۳۶۹۔ التاریخ الکبیر ۸: ۳۷۵، ترجمہ: ۳۳۷۹

([914]) الطبقات الکبیر ۸: ۳۱، ترجمہ: ۲۳۶۹

([915]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدارمی: ۲۲۶، ترجمہ: ۸۶۴

([916]) الجرح والتعدیل، عبد الرحمن بن محمد ابن ابی حاتم ۹: ۲۲۹، ترجمہ: ۹۶۱

([917]) الثقات لابن حبان، ۵: ۵۴۹، ترجمہ: ۶۱۷۹

([918]) اسد الغابۃ، ۷: ۶۷، ترجمہ: ۶۸۵۲

حمید بن قیس الاعرج المکی جلیل القدر تابعی اور سیدنا زبیرؓ بن العوام کے آزاد کردہ غلام ہیں۔اہل مکہ کے قاری تھے بلکہ مکہ مکرمہ میں آپ اور عبد اللہ بن کثیر سے زیادہ ماہر قاری کوئی نہیں تھا۔مجاہد اور عطاء کے شاگرد اور سفیان ثوری،سفیان بن عیینہ اور امام مالک کے استاد تھے۔۱۳۰ھ کو وفات پائی۔([919])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَكَانَ ثِقَةً كثير الْحَدِيثِ([920])

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([921])۔

امام احمد بن حنبل نے آپ کے بارے میں کہا: هُوَ صَالِحٌ([922])۔

ابو زرعہ نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([923])۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا:"مكي ثقة"([924])

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا: ليس به بأس([925])

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([926])۔

## سند حدیث۲۷۸: ابو حنیفہ از معن از والد او (عبد الرحمٰن) از سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود

عبد الرحمن بن سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث:۳۷ میں اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث:۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۰۰۔ا۔معن

معن بن عبد الرحمٰن بن سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود الہذلی تابعین میں سے ہیں۔آپ اپنے بھائی قاسم بن عبد الرحمٰن سے عمر میں چھوٹے تھے اور ان سے احادیث بھی روایت کی ہیں۔آپ کوفہ کے قاضی تھے([927])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثقة قليل الحديث([928])۔

آپ ثقہ اور قلیل الحدیث تھے۔

---

([919]) الطبقات الکبیر،۸:۴۷،ترجمہ:۲۴۲۳

([920]) نفس مصدر

([921]) سوالات ابن الجنید لابن معین:۴۸۱،ترجمہ:۸۴۶

([922]) سوالات ابی داؤد للامام احمد بن حنبل فی جرح الرواۃ و تعدیلھم،احمد بن محمد بن حنبل الشیبانی:۲۲۹،مکتبۃ العلوم والحکم۔مدینۃ المنورۃ،۱۴۱۴ھ

([923]) الضعفاء لأبی زرعۃ الرازی فی اجوبتہ علیٰ اسئلۃ البرزعی،۳:۸۶۲،ترجمہ:۱۶۰

([924]) تاریخ الثقات للعجلی:۱۳۵،ترجمہ:۳۴۲

([925]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم،۳:۲۲۷،ترجمہ:۱۰۰۱

([926]) الثقات،محمد بن حبان،۶:۱۸۹،ترجمہ:۷۳۰۷

([927]) الطبقات الکبیر،۸:۴۲۱،ترجمہ:۳۲۰۱

([928]) نفس مصدر

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "وكان صارمًا، عفيفًا، مسلمًا، جامعًا للعلم، ثقة"[929]

آپ بہادر، پاک دامن اور ثقہ عالم تھے۔

امام ابو حاتم نے آپ کے متعلق کہا ہے: معن ابن عبد الرحمن بن عبد الله بن مسعود صالح[930]

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے[931]۔

## سند حدیث ۲۷۹: حماد از ابیہ از ابی المنہال از ابی القعقاع الختلی از سیدنا ابن مسعودؓ

حماد بن ابی حنیفہؒ نعمان بن ثابت کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۰۱۔۱۔ابی المنہال

سیار بن سَلامہ، ابو المنہال، الریاحی، البصری، بنو قیس بن ثعلبہ سے تعلق رکھنے والے تھے۔ ابو برزہ اور ابو العالیہ سے احادیث سنی ہیں۔ عوف، شعبہ اور ابراہیم التیمی نے آپ سے احادیث سنی ہیں۔ ۱۱۹ھ کو وفات پائی[932]۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثقة[933]۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: بصري"، ثقة، كنيته أبو المنهال[934]

آپ (سیار بن سلامہ) بصری اور ثقہ ہیں اور ابو المنہال آپ کی کنیت ہے۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: صدوق صالح الحديث[935]

آپ (سیار بن سلامہ) صدوق اور صالح الحدیث ہیں۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے[936]۔

## ۲۰۲۔۲۔ابی القعقاع الختلی

عبد اللہ بن خالد، ابو القعقاع الجرمی بنو قضاعہ سے تعلق رکھنے والے تابعی ہیں۔ آپ نے سیدنا علیؓ اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود سے احادیث روایت کی ہیں[937]۔

---

[929] تاریخ الثقات للعجلی: ۱۷۳، ترجمہ: ۴۹۶

[930] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۲۷۷، ترجمہ: ۱۲۷۰

[931] الثقات لابن حبان ۷: ۴۹۱، ترجمہ: ۱۱۱۱۴

[932] الطبقات الکبیر ۹: ۲۳۴، ترجمہ: ۳۹۷۵

[933] نفس مصدر

[934] تاریخ الثقات للعجلی: ۱۷۳، ترجمہ: ۴۹۶

[935] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۲۷۷، ترجمہ: ۱۲۷۰

[936] الثقات، محمد بن حبان، ۴: ۳۳۵، ترجمہ: ۳۲۰۵

[937] الطبقات الکبیر، ۸: ۲۹۹، ترجمہ: ۲۹۳۶

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([938])۔

## سند حدیث ۲۸۰: ابو حنیفہ از حماد بن ابی سلیمان از ابراہیم از اسود از سیدنا عمرؓ بن الخطاب

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور سیدنا عمرؓ بن الخطاب کا ترجمہ سند حدیث: ۱ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۸۱: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۸۲: ابو حنیفہ از الحکم از القاسم از شریح از سیدنا علیؓ

حکم بن عتیبہ الکندی، قاسم بن مخیمرہ اور شریح بن ہانی کا ترجمہ سند حدیث: ۵۵ میں اور سیدنا علیؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۹ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۸۳: ابو حنیفہ از الحکم از عراک بن مالک از عروۃ بن الزبیر از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حکم بن عتیبہ الکندی کا ترجمہ سند حدیث: ۵۵ کے تحت، اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۰۳۔ ۱۔ عراک بن مالک

عراک بن مالک الغفاری تابعین میں سے ہیں۔ بنی کنانہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ مدینہ منورہ میں رہائش پذیر تھے۔ یزید بن عبد الملک کے دور خلافت میں مدینہ منورہ میں وفات پائی۔ سیدنا ابو ہریرۃؓ اور سیدنا ابن عمرؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے امام زہری اور آپ کے بیٹے خُثیم بن عراک نے احادیث روایت کی ہیں([939])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَكَانَ عفيفا صليبا([940])

آپ (عراک بن مالک) پاک دامن اور متصلّب تھے۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: "شامي"، تابعي، ثقة من كبار التابعين([941])۔

امام ابو حاتم نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([942])

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([943])۔

## ۲۰۴۔ ۲۔ عروۃ بن الزبیر

---

(938) الثقات، محمد بن حبان، ۷: ۲۹، ترجمہ: ۸۸۵۸

(939) الطبقات الکبیر ۷: ۲۴۹، ترجمہ: ۱۶۳۵

(940) الطبقات الکبیر ۷: ۲۴۹، ترجمہ: ۱۶۳۵

(941) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۳۰، ترجمہ: ۱۱۱۵

(942) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۷: ۳۸، ترجمہ: ۲۰۴

(943) الثقات، محمد بن حبان، ۵: ۲۸۱، ترجمہ: ۴۸۴۵

عروۃ بن الزبیر بن العوام بن خویلد بن اسد جلیل القدر تابعی اور فقیہ ہیں۔ آپ کی والدہ کا نام سیدہ اسماءؓ بنت ابی بکرؓ الصدیق ہے۔ آپ نے اپنے والد سیدنا زبیرؓ بن العوام، سیدنا زیدؓ بن ثابت، عبد اللہ بن الارقم، سیدنا اسامہؓ بن زید، سیدنا ابو ایوبؓ، سیدنا نعمانؓ بن بشیر، سیدنا ابو ہریرۃؓ اور دیگر کبار صحابہ کرامؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۹۴ھ کو جمعہ کے دن وفات پائی[944]۔

ابن سعد نے آپ کے متعلق کہا ہے: "وكان، ثقة كثير الحديث فقيها عالما مأمونا ثبتا"[945]

آپ ثقہ، کثیر الحدیث، فقیہ عالم، مأمون اور ثبت تھے۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: مدني"، تابعي، ثقة، كان رجلًا صالحًا[946]

آپ مدنی، تابعی، ثقہ اور صالح تھے۔

## سند حدیث ۲۸۴: ابو حنیفہ از عطاء از یوسف بن ماہک از سیدنا ابی ہریرۃؓ

عطاء کا ترجمہ سند حدیث: ۴ میں، یوسف بن ماہک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷۶ میں اور سیدنا ابو ہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۸۵: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابو الزبیر محمد بن مسلم بن تدرُس مکی اور سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۲۸۶: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۸۷: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از یک مرد از سیدنا ابن عمرؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ در بارۂ عن رجل: یہ حدیث سیدنا ابن عمرؓ سے ایک جماعت نے نقل کی ہے جن میں سالم، نافع، انس بن سیرین، سعید بن جبیر اور یونس بن جبیر شامل ہیں۔ صحیحین میں یہ حدیث مذکور ہے[947]۔

## سند حدیث ۲۸۸: ابو حنیفہ از ابی اسحاق از ابی بُردۃ از والداو (سیدنا ابو موسیٰؓ الاشعری)

ابو اسحاق السبیعی کا ترجمہ سند حدیث: ۶۹ میں اور سیدنا عبد اللہ بن قیس ابو موسیٰؓ الاشعری کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۰۵۔ ا۔ ابی بُردہ

---

(944) الطبقات الکبیر، ۷: ۱۷۸، ترجمہ: ۱۵۵۴

(945) نفس مصدر

(946) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۳۱، ترجمہ: ۱۱۲۱

(947) الصحیح البخاری، کتاب التفسیر (۴۴)، باب (۳۲۶)، حدیث: ۴۹۰۸، وایضاً کتاب الطلاق (۴۷)، باب (۱)، حدیث: ۵۲۵۲، ۵۲۵۱۔ الصحیح المسلم، کتاب الطلاق (۱۸)، باب تحریم طلاق الحائض (۱)، حدیث: ۱۴۷۱

عامر، ابی بُردہ بن عبداللہ بن قیس ابی موسیٰ الاشعریؓ تابعین میں سے ہیں۔ قاضی شریح کے بعد کوفہ کے قاضی رہے۔ اپنے والد سیدنا ابوموسیٰ الاشعریؓ، سیدنا علیؓ اور سیدنا ابن عمرؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ شعبی، ابواسحاق الہمدانی، عبدالملک بن عمیر اور عدی بن ثابت نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۰۳ھ کو کوفہ میں وفات پائی([948])۔

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے([949])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([950])۔

## سند حدیث ۲۸۹: ابو حنیفہ از منصور از شعبی از سیدنا جابرؓ

منصور بن المعتمر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۵ میں، عامر بن شراحیل الشعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۹۰: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

([948]) الطبقات الکبیر، ۸: ۳۸۶، ترجمہ: ۳۱۴۵

([949]) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۹۱، ترجمہ: ۱۹۰۳

([950]) الثقات، محمد بن حبان، ۵: ۱۸۷، ترجمہ: ۴۴۹۲

## سند حدیث ۲۹۱: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمُّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد اور ابراہیم کا ترجمہ سند حدیث: ۳، اسود کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۹۲: ابو حنیفہ از عطیہ از سیدنا ابن عمرؓ

عطیہ بن سعد العوفی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: امام ترمذی نے طلاق الأمة تطليقتان، وعدتها حيضتان والی حدیث سیدۃ عائشہؓ سے روایت کی ہے([951])۔

## سند حدیث ۲۹۳: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از سیدنا عمرؓ بن الخطاب

حماد اور ابراہیم کا ترجمہ سند حدیث: ۳، اسود کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ اور سیدنا عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱ میں ہو چکا ہے۔۔

## سند حدیث ۲۹۴: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود: قصہ سُبیعہؓ بنت الحارث الاسلمیہ وابوالسنابلؓ بن بعکک

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۰۶۔ ا۔ سیدۃ سُبیعہؓ بنت الحارث الاسلمیہ

سیدہ سبیعہؓ بنت الحارث الاسلمیہ صحابیہ تھیں۔ حجۃ الوداع میں آپ کا شوہر سعد بن خولہ وفات پا گئے تھے([952])۔

### ۲۰۷۔ ۲۔ سیدنا ابوالسنابلؓ بن بعکک

سیدنا ابوالسنابلؓ عمرو بن بعکک بن الحجاج بن الحارث صحابیِٔ رسول ہیں۔ فتح مکہ کے دن مشرف بہ اسلام ہوئے۔ شاعر تھے اور مؤلفۃ القلوب میں تھے۔ کوفہ میں رہائش پذیر تھے([953])۔

## سند حدیث ۲۹۵: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۲۹۶: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود از معقل بن سنان الاشجعی

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۰۸۔ ا۔ سیدنا معقِلؓ بن سنان الاشجعی

سیدنا معقِلؓ بن سنان بن مظہر، ابو عبد الرحمٰن الاشجعی صحابیِٔ رسول ہیں۔ فتح مکہ میں شریک ہوئے پھر مدینہ منورۃ میں اقامت اختیار کی۔ بہترین اخلاق کے مالک اور نہایت پارسا تھے۔ حسن بصری، علقمہ، مسروق اور شعبی کے استاد تھے۔ حرّہ کے دن مسلم بن عقبہ کے ہاتھوں شہید ہوئے([954])۔

---

(951) سنن الترمذی، ابواب الطلاق واللعان (۱۳)، باب ماجاء ان طلاق الامۃ تطلیقتان (۷)، حدیث: ۱۱۸۲

(952) اسد الغابۃ، ۷: ۱۳۸، ترجمہ: ۶۹۷۹

(953) اسد الغابۃ، ۶: ۱۵۲، ترجمہ: ۵۹۸۶

## سند حدیث۲۹۷: حماد از ابی حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت اور حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی اور علقمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث مرسل ہے۔

## سند حدیث۲۹۸: حماد از ابی حنیفہ از ایوب سختیانی از زوجہ ثابت بن قیس

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت موجود ہے۔

### ۲۰۹۔ا۔ایوب سختیانی

ایوب بن ابی تمیمہ کیسان، سختیانی (سین کے زبر کے ساتھ)، ابو بکر، بصرہ کے تابعین میں سے علم حدیث کے بڑے عالم اور فقیہ تھے۔ ۶۸ھ کو پیدا ہوئے تھے۔ سیدنا انسؓ، سعید بن جبیر اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کو دیکھ چکے تھے۔ ۱۳۱ھ کو ۶۳ سال کی عمر میں رمضان المبارک کے مہینے میں جمعہ کے دن طاعون کی مرض سے وفات پائی۔[955]۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وكان أيوب ثقة ثبتًا في الحديث جامعًا عدلًا ورعًا كثير العلم حجة[956]

ایوب سختیانی حدیث میں ثقہ، ثبت، عدل وورع کے جامع، کثیر العلم اور حجت تھے۔

امام ابوداؤد نے آپ کو "الامام اور حجت" کہا ہے[957]۔

ابو حاتم نے شعبہ کے حوالے سے آپ کو "سید الفقہا" کہا ہے[958]۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کے بارے میں یہ کہا ہے: كَانَ من ساداتها فقها وعلما وفضلا وورعا[959]۔

آپ علم وفضل، فقاہت اور تقویٰ میں اہل بصرہ کے سادات میں سے تھے۔

### ۲۱۰۔۲۔زوجہ ثابت بن قیس

سیدہ جمیلہؓ بنت ابی ابن السلول رئیس المنافقین عبداللہ بن ابی ابن السلول کی بہن تھیں۔ یہ سیدنا حنظلہ بن ابی عامر غسیل الملائکہ کے عقد میں تھیں۔ غزوۂ احد میں آپ کے شوہر نے شہادت پائی تو سیدنا ثابتؓ بن قیس بن شماس کے عقد میں آئیں۔ لیکن ان کی درخواست پر رسول اللہ ﷺ نے ان میں علیحدگی کرادی۔ بعد ازاں مالک بن دخشم اور اس کے بعد حبیب بن اساف کے عقد نکاح میں آئیں[960]۔

---

[954] اسد الغابۃ، ۵: ۲۲۱، ترجمہ: ۵۰۳۳

[955] الطبقات الکبیر، ۹: ۲۴۶، ترجمہ: ۴۰۲۱

[956] نفس مصدر

[957] سوالات ابی عبید الآجری اباداؤد السجستانی: ۲۹، ترجمہ: ۲۲

[958] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۱: ۱۳۳، ترجمہ: ۴

[959] الثقات لابن حبان، ۶: ۵۳، ترجمہ: ۶۶۹۱

[960] اسد الغابۃ، ۷: ۵۲، ترجمہ: ۶۸۱۳

## ۲۱۱۔۳۔سیدنا ثابتؓ بن قیس

سیدنا ثابتؓ بن قیس بن شماس بن زہیر الانصاری الخزرجی جلیل القدر صحابی ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کے خطیب تھے۔احد اور بعد کے تمام غزوات میں شریک ہوئے۔سیدنا ابو بکرؓ صدیق کے دور خلافت میں یمامہ کے دن جام شہادت نوش کی۔آپ کے تین بیٹے تھے، محمد، یحییٰ اور عبداللہ جو حرّہ کے دن شہید کیے گئے۔انہوں اور سیدنا انسؓ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں ([961])۔

ملاحظہ: صحیح بخاری میں یہ حدیث بروایتِ ایوب از عکرمہ از سیدنا ابن عباسؓ موصولاً ذکر کیا گیا ہے ([962])۔

### سند حدیث ۲۹۹: ابو حنیفہ از حماد از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عباسؓ

حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۳ میں، سعید بن جبیر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۳۰۰: ابو حنیفہ از عطاء بن السائب از والدِ اُو (السائب بن یزید) از سیدنا سعدؓ بن ابی وقاص

عطاء بن السائب اور السائب بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۱۶۷ کے تحت اور سیدنا سعد بن ابی وقاص کا ترجمہ سند حدیث: ۱۶ میں ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۳۰۱: ابو حنیفہ از عطاء بن ابی رباح از سیدنا جابرؓ بن عبداللہ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

### سند حدیث ۳۰۲: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود بن یزید از اُمّ المؤمنین سیدۃ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید کا ترجمہ سند: ۲۴ کے تحت اور اُمّ المؤمنین سیدۃ عائشہؓ صدیقہ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۳۰۳: ابو حنیفہ از عطاء بن یسار از سیدنا ابن عمرؓ

عطاء بن یسار کا ترجمہ سند حدیث: ۱۳۲ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت کیا گیا ہے۔

### سند حدیث ۳۰۴: ابو حنیفہ از ناصح بن عبداللہ ویقال ابن عجلان از یحییٰ بن یعلیٰ واسحاق السلولی وابو عبداللہ محمد بن علی بن نفیل از یحییٰ بن ابی کثیر از ابی سلمۃ از ابی ھریرۃؓ

ناصح بن عبداللہ، یحییٰ بن ابی کثیر اور ابو سلمہ عبداللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲ میں اور سیدنا ابو ہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ میں ہو چکا ہے۔

## ۲۱۲۔۱۔یحییٰ بن یعلیٰ

یحییٰ بن یعلی بن الحارث المحاربی الکوفی۔اپنے والد یعلیٰ بن الحارث اور زائدہ بن قدامہ سے احادیث سنی ہیں۔۲۱۶ھ کو مامون کے عہد خلافت میں وفات پائی ([963])۔

---

([961]) اسد الغابۃ، ۱: ۴۵۱، ترجمہ: ۵۶۹

([962]) الصحیح البخاری، کتاب الطلاق (۴۷)، باب الخلع وکیف الطلاق فیہ (۱۲) حدیث: ۵۲۷۳ تا ۵۲۷۶

([963]) التاریخ الکبیر، ۸: ۳۱۱، ترجمہ: ۳۱۳۹

عجلی نے آپ کو ضعیف کہا ہے(964)۔
امام ابو حاتم نے آپ کو ثقہ کہا ہے(965)۔
ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(966)۔

## ۲۱۳۔۲۔اسحاق السلولی

زہیر بن اسحاق، السلولی، البصری۔ یونس بن عبید اور داؤد بن ابی ہند سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے معتمر بن سلیمان اور محمد بن ابی بکر المقدامی نے احادیث روایت کی ہیں(967)۔
ابن معین نے آپ کے بارے میں کہا ہے: زُهَيْر هَذَا لَيْسَ بِشَيْءٍ(968)۔
امام بخاری نے آپ کے بارے میں کہا ہے: كَانَ ثقة، ويقال السلولي(969)۔
لیکن امام ابو حاتم نے کہا کہ آپ شیخ ہیں(970)۔
امام نسائی نے بھی آپ کو ضعیف کہا ہے(971)۔
ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(972)۔
تاہم ابن عدی نے آپ کی توثیق کی ہے اور یحییٰ بن معین کے حوالے سے کہا ہے کہ انہوں نے آپ کے حدیث مقطوع کی وجہ سے آپ کی تضعیف کی ہے اور رہی بات آپ کے مسند روایات کی، تو وہ سارے درست ہیں(973)۔

## ۲۱۴۔۳۔ابو عبداللہ محمد بن علی بن نفیل

محمد بن علی بن نفیل الحرّانی، النفیلی، ابو نعیم ابو علی بن عباس سے احادیث روایت کی ہیں۔ محمد بن المنذر بن سعید نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں(974)۔

---

(964) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۷۶، ترجمہ: ۱۸۲۹
(965) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۹: ۱۹۷، ترجمہ: ۸۲۱
(966) الثقات لابن حبان، ۹: ۲۶۱، ترجمہ: ۱۶۳۲۷
(967) التاریخ الکبیر، ۳: ۴۲۸، ترجمہ: ۱۴۲۳
(968) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۴: ۱۹۹، ترجمہ: ۳۹۴۲
(969) التاریخ الکبیر، ۳: ۴۲۸، ترجمہ: ۱۴۲۳
(970) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۳: ۵۹۰، ترجمہ: ۲۶۷۶
(971) الضعفاء والمتروکون للنسائی: ۴۳، ترجمہ: ۲۱۷
(972) الثقات لابن حبان، ۸: ۲۵۶، ترجمہ: ۱۳۳۱۱
(973) الکامل فی ضعفاء الرجال، ۴: ۱۸۷، ترجمہ: ۶۱۷
(974) الثقات لابن حبان، ۹: ۱۴۹، ترجمہ: ۱۵۷۰۰

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا ذکر کیا ہے ([975])۔

ملاحظہ: یہ حدیث عقود جواہر المنیفہ اور مسند ابی نعیم دونوں میں بہ سند ابو حنیفہ از ناصح بن عبد اللہ از یحییٰ بن کثیر از ابو سلمہ از سیدنا ابو ہریرۃؓ نقل ہے اور یحییٰ بن یعلیٰ، ابو اسحاق السلولی اور محمد بن علی بن نفیل کا اس میں ذکر نہیں ہے ([976])۔ ناصح بن عبد اللہ کے ضعف پر محدثین کا اتفاق ہے۔ امام بیہقی نے اس حدیث کو نقل کرنے کے بعد کہا ہے کہ یہ حدیث مرسل مشہور ہے ([977])۔

## سند حدیث ۳۰۵: ابو حنیفہ از محمد بن الزبیر از الحسن از عمران

حسن بصریؒ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۱۵۔۱۔ محمد بن الزبیر

محمد بن الزبیر الحنظلی نے اپنے والد، حسن بصری اور عمر بن عبد العزیز سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے یحییٰ بن ابی کثیر، سفیان ثوری اور حماد بن زید نے احادیث روایت کی ہیں ([978])۔

امام بخاری نے آپ کے بارے میں کہا ہے: فِيهِ نظر ([979])۔

امام نسائی نے آپ کو "ضَعِيف" کہا ہے ([980])۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ليس بالقوى في حديثه انكار ([981])

ابن حبان نے "المجروحین" میں آپ کا تذکرہ کیا ہے ([982])۔

## ۲۱۶۔۲۔ سیدنا عمرانؓ بن حُصَین

سیدنا عمرانؓ بن حُصَین بن عبید الخزاعی جلیل القدر صحابی ہیں۔ خیبر کے سال اسلام قبول کیا۔ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ کئی غزوات میں شریک ہوئے تھے۔ سیدنا عمرؓ فاروق نے اہل بصرہ کو فقہ کی تعلیم دینے کے لیے بھیجا تھا۔ کچھ وقت کے لیے بصرہ کے قاضی بھی رہ چکے ہیں۔ آپ مستجاب الدعوات تھے۔ حسن بصری اور ابن سیرین نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں ([983])۔

---

([975]) نفس مصدر

([976]) عقود الجواہر المنیفہ، ۱: ۱۸۹، مسند ابی نعیم ۱: ۲۴۲

([977]) السنن الکبریٰ، احمد بن الحسین، البیہقی، کتاب الایمان، باب ماجاء في اليمين الغموس، ح: ۱۹۸۷۰، دار الکتب العلمیہ، بیروت، ۱۴۲۴ھ = ۲۰۰۳ء

([978]) التاریخ الکبیر، ۱: ۸۶، ترجمہ: ۲۳۶

([979]) نفس مصدر

([980]) الضعفاء والمتروکون للنسائی: ۹۵، ترجمہ: ۵۴۶

([981]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۷: ۲۵۹، ترجمہ: ۱۴۱۷

([982]) المجروحین لابن حبان، ۲: ۲۵۹، ترجمہ: ۹۳۶

([983]) اسد الغابہ، ۴: ۲۶۹، ترجمہ: ۴۰۴۸

ملاحظہ: محمد بن الزبیر الحنظلی باتفاق محدثین ضعیف ہیں اور اس حدیث کا مدار انہی پر ہے۔ صحیح بخاری میں یہ حدیث ام المؤمنین سیدۃ عائشہؓ سے "من نذر أن یطیع اللہ فلیطعه،ومن نذر أن یعصیه فلایعصه" نقل ہے لیکن اس میں " ولا نذر فی غضب" نہیں ہے([984])۔

## سند حدیث ۳۰۶: ابو حنیفہ از محمد بن الزبیر الحنظلی از الحسن از سیدنا عمرانؓ بن حصین

حسن بصریؒ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۵ کے تحت، محمد بن الزبیر الحنظلی اور سیدنا عمرانؓ بن حصین کا ترجمہ سند حدیث: ۳۰۵ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: امام ترمذی نے یہ حدیث بروایت یحییٰ بن کثیر از ابو سلمہ از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ نقل کیا ہے([985])۔

## سند حدیث ۳۰۷: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۰۸: حماد از ابی حنیفہ از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲، ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۰۹: ابو حنیفہ از القاسم از ابیہ از عبد اللہ بن مسعودؓ

قاسم بن عبد الرحمٰن، عبد الرحمٰن بن عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳۷ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۱۰: حماد از ابیہ از القاسم بن عبد الرحمٰن از ابیہ از بن مسعودؓ

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت، قاسم بن عبد الرحمٰن، عبد الرحمٰن بن عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳۷ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۱۱: ابو حنیفہ از مسلم از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عباسؓ

سعید بن جبیر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ کے تحت اور سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۱۷۔ا۔ مسلم

مسلم بن ابی عمران، ابو عبد اللہ، البطین، الکوفی۔ آپ نے سعید بن جبیر اور عمرو بن میمون سے احادیث روایت کی ہیں۔ سلمہ بن کہیل اور اعمش نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں([986])۔

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([987])۔

---

([984]) الصحیح البخاری، کتاب الایمان والنذور (۶۲) باب النذر فیما لایملک وفی معصیۃ (۳۱)، حدیث: ۶۷۰۰

([985]) سنن الترمذی، ابواب النذور والایمان (۲۲)، باب ماجاء عن رسول اللہ ﷺ ان لانذر فی معصیۃ (۱)، حدیث: ۱۵۲۵

([986]) الطبقات الکبیر ۸: ۴۲۴، ترجمہ: ۳۲۱۴۔ التاریخ الکبیر، ۷: ۲۶۸، ترجمہ: ۱۱۳۵

امام ابو حاتم نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے (988)۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے (989)۔

## سند حدیث ۳۱۲: ابو حنیفہ از یحییٰ از سیدنا ابن مسعودؓ

سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۱۸۔ا۔یحییٰ

یحییٰ بن عبد اللہ الجابر الکوفی التیمی، ابو الحارث، تابعی ہیں۔ ابی ماجد، سالم بن ابی الجعد، عمرو بن عامر اور حبال بن رفیدہ سے احادیث روایت کی ہیں۔ سفیان ثوری، شعبہ، حسن بن صالح، جعفر بن زیاد الاحمر، عمرو بن ابی قیس، عبد العزیز بن مسلم، ابو الاحوص، ابو عوانہ، ابن عیینہ، خالد الواسطی نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں (990)۔

ابن معین: ليس حديثه بشيء (991)۔

احمد بن حنبل نے آپ کے متعلق کہا ہے: لَيْسَ بِهِ بَأْس (992)۔

ابو حاتم نے آپ کو ضعیف کہا ہے (993)۔

جوزجانی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: غير محمود (994)۔

نسائی نے آپ کو ضعیف کہا ہے (995)۔

ابن عدی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وأحاديثه متقاربة وليس فيه حديث منكر، وأرجو أنه لا بأس به (996)۔

ملاحظہ: حد شرب الخمر، اسی کوڑوں کے بارے میں صحیحین میں سیدنا السائبؓ بن یزید اور سیدنا انسؓ کے روایات موجود ہیں (997)۔

## سند حدیث ۳۱۳: ابو حنیفہ از القاسم از ابیہ از عبد اللہ بن مسعودؓ

---

(987) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۸: ۱۹۱، ترجمہ: ۸۴۰

(988) نفس مصدر

(989) الثقات، محمد بن حبان، ۷: ۴۴۶، ترجمہ: ۱۰۸۵۲

(990) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۹: ۱۶۱، ترجمہ: ۶۶۷

(991) سوالات ابن الجنید لابی زکریا یحییٰ بن معین: ۴۸۰، ترجمہ: ۸۴۵

(992) العلل ومعرفۃ الرجال لاحمد روایۃ ابنہ عبد اللہ، ۱: ۳۹۷، ترجمہ: ۸۰۴

(993) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۹: ۱۶۱، ترجمہ: ۶۶۷

(994) احوال الرجال، ابراہیم بن یعقوب، ابو اسحاق الجوزجانی: ۸۹، ترجمہ: ۶۵، حدیث اکادمی، فیصل آباد۔ پاکستان، ط ن

(995) الضعفاء والمتروکون للنسائی: ۱۰۷، ترجمہ: ۶۲۳

(996) الکامل فی ضعفاء الرجال، ۹: ۳۱، ترجمہ: ۲۱۰۵

(997) الصحیح البخاری، کتاب الحدود (۶۵)، باب الضرب بالجرید والنعال (۵)، حدیث: ۶۷۷۹، الصحیح المسلم، کتاب الحدود، باب حد الخمر، حدیث: ۱۷۰۶

قاسم بن عبد الرحمٰن، عبد الرحمٰن بن عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳۷ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۱۴: ابو حنیفہ از مقسم از سیدنا ابن عباسؓ

سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۱۹۔ا۔ مِقسَم

مقسم بن بجرۃ، ابو القاسم، الہاشمی عبد اللہ بن الحارث بن نوفل کے آزاد کردہ غلام تھے لیکن مولیٰ ابن عباسؓ کے نام سے مشہور ہیں کیونکہ آپ سیدنا ابن عباسؓ کے ساتھ ہر وقت رہا کرتے تھے۔ آپ نے سیدنا ابن عباسؓ، سیدۃ ام سلمہؓ، سیدۃ میمونہؓ اور سیدۃ عائشہؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ حکم بن عتیبہ اور یزید بن ابی زیاد نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔([998])۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: صالح الحديث لا بأس به([999])

## سند حدیث ۳۱۵: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدۃ از ابیہ ان ماعز بن مالک الاسلمی

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۲۰۔ا۔ سیدنا ماعزؓ بن مالک الاسلمی

سیدنا ماعزؓ بن مالک الاسلمی صحابی رسول ہیں۔ مدنیین میں شمار ہوتے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے آپ کی قوم کے نام اسلام قبول کرنے کے لیے نامہ مبارک بھیجا تھا۔ آپؓ ہی وہ صحابی ہیں جنہوں نے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر زِنا کا اقرار کیا اور پھر رجم کیے گئے([1000])۔

## سند حدیث ۳۱۶: ابو حنیفہ از ربیعہ از ابن البیلمانی

### ۲۲۱۔ا۔ ربیعہ

ربیعہ بن ابی عبد الرحمٰن فرُّوخ، التیمی، ربیعۃ الرائے اور ابو عثمان سے مشہور تابعی ہیں۔ فقاہت کے ساتھ نہایت فیاض بھی تھے۔ سیدنا انسؓ، سیدنا السائبؓ بن یزید اور سعید بن المسیب سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے امام دار الہجرۃ مالک بن انس، سفیان ثوری، شعبہ اور لیث نے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۳۶ھ کو وفات پائی([1001])۔

یحییٰ بن سعید الانصاری نے آپ کے بارے میں کہا: مَا رَأَيْتُ أَحَدًا أَشَدَّ عَقْلًا مِنْ رَبِيعَةَ([1002])۔

---

([998]) الطبقات الکبیر، ۷: ۲۹۱، ترجمہ: ۱۷۳۶۔ التاریخ الکبیر ۸: ۳۳، ترجمہ: ۲۰۵۷

([999]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۴۱۴، ترجمہ: ۱۸۸۹

([1000]) الطبقات الکبیر، ۸: ۹۵، ترجمہ: ۲۵۷۳۔ التاریخ الکبیر، ۵: ۲۶۳، ترجمہ: ۸۴۸

([1001]) الطبقات الکبیر ۷: ۵۰۹، ترجمہ: ۲۰۴۵

([1002]) نفس مصدر

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وَكَانَ ثِقَةً كَثِيرَ الْحَدِيثِ[1003]۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: مدني"، تابعي، ثقة[1004]

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہاہے: ربيعة بن أبي عبد الرحمن مديني ثقة[1005]

ابن حبان نے اپنی کتاب الثقات میں آپ کا تذکرہ کیاہے[1006]۔

## ۲۲۲۔۲۔ابن البیلمانی

عبد الرحمٰن بن البیلمانی، سیدنا عمرؓ کے آزاد کردہ غلام اور تابعی ہیں۔ سیدنا عمرؓ بن الخطاب کے لشکر میں سے تھے۔ سیدنا ابن عمرؓ سے احادیث سماعت کی ہیں۔ سماک بن الفضل اور زید بن اسلم نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ولید بن عبد الملک کے دور میں وفات پائی[1007]۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہاہے: هُوَ لَيِّن[1008]

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیاہے اور کہاہے: "لَا يجب أَن يعْتَبر بِشَيْء من حَدِيثه إِذا كَانَ من رِوَايَة ابْنه لِأَن ابْنه مُحَمَّد بْن عَبْد الرَّحْمَن يضع على أَبِيه الْعَجَائِب"[1009]

آپ کا کوئی بھی وہ حدیث معتبر نہیں جسے آپ کا بیٹا محمد بن عبد الرحمٰن روایت کرے کیونکہ آپ کا بیٹا محمد بن عبد الرحمٰن اپنے والد کی طرف عجائب گھڑتا تھا۔

ملاحظہ: عبد الرحمٰن بن البیلمانی ضعیف ہیں۔ لیکن قتلِ ذمی پر مسلمان کو قصاص کرنے کے بارے میں مسند شافعی میں اثر موجود ہے[1010]۔ اسی طرح امام طحاوی نے یہ حدیث بروایت محمد بن المنکدر بھی نقل کی ہے جو حدیث مذکور کے لیے شاہد ہے[1011]۔

## سند حدیث ۳۱۷: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدۃ

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث مرسل ہے۔ امام مسلم نے بہ سند متصل از سلیمان بن بریدۃ عن ابیہ ذکر کیا ہے[1012]۔

---

[1003] الطبقات الکبیر ۷: ۵۰۹، ترجمہ: ۲۰۴۵

[1004] تاریخ الثقات للعجلی: ۱۵۸، ترجمہ: ۴۳۱

[1005] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۳: ۴۷۵، ترجمہ: ۲۱۳۱

[1006] الثقات، محمد بن حبان، ۴: ۲۳۱، ترجمہ: ۲۶۶۰

[1007] الطبقات الکبیر، ۸: ۹۵، ترجمہ: ۲۵۷۳، التاریخ الکبیر، ۵: ۲۶۳، ترجمہ: ۸۴۸

[1008] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۴۱۴، ترجمہ: ۱۸۸۹

[1009] الثقات لابن حبان، ۵: ۹۱، ترجمہ: ۴۰۰۰

[1010] المسند، محمد بن ادریس الشافعی: ۳۴۴، دار الکتب العلمیۃ، بیروت۔ لبنان، ۱۴۰۰ھ

[1011] شرح معانی الآثار، ابو جعفر، احمد بن محمد الطحاوی، ۳: ۱۹۵، حدیث: ۵۰۴۶، عالم الکتب، ۱۴۱۴ھ = ۱۹۹۴ء

[1012] الصحیح المسلم، کتاب الامارۃ (۳۷)، باب حرمۃ نساء المجاہدین واثم من خانہم (۳۹)، حدیث: ۱۸۹۷

## سند حدیث ۳۱۸: ابوحنیفۃ از علقمۃ از ابن بریدۃ از ابیہ

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۱۹: ابوحنیفۃ از علقمۃ از ابن بریدۃ از ابیہ

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۲۰: ابوحنیفۃ از اسماعیل بن حماد وابیہ والقاسم بن معن وعبدالملک از عطیۃ القرظی

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت اور عبدالملک بن عمیر کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۲۳۔۱۔اسماعیل بن حماد

اسماعیل بن حماد بن ابی حنیفہ اتباع تابعین میں سے ہیں۔مالک بن مغول اور قاسم بن معن سے احادیث روایت کی ہیں اور آپ سے سہل بن عثمان اور عمر والاودی نے احادیث روایت کی ہیں۔بصرہ کے قاضی رہے۔مامون کے عہد خلافت میں وفات پائی([1013])۔

ابن عدی نے آپ کو ضعیف کہا ہے([1014])۔

### ۲۲۴۔۲۔القاسم بن معن

قاسم بن معن بن عبدالرحمٰن بن سیدنا عبداللہؓ بن مسعود الهذلی، ابوعبداللہ، تابعی تھے۔کوفہ کے قاضی رہے اور تادم وفات کوئی معاوضہ نہیں لیا۔حدیث، فقہ، شعر اور تاریخ کے بڑے عالم تھے۔جود وسخا میں بے مثل تھے۔آپ کو اپنے زمانے کے امام شعبی کہا جاتا تھا([1015])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثقة عالما بالحديث([1016])۔

یحییٰ بن معین نے آپ کے بارے میں کہا ہے: كَانَ رجلا نبيلا وَكَانَ قاضی الْكُوفَة([1017])۔

امام ابوحاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: صدوق ثقة([1018])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1019])۔

### ۲۲۵۔۳۔عطیۃ القرظی

---

([1013]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۲: ۱۶۵، ترجمہ: ۵۵۳

([1014]) الکامل فی ضعفاء الرجال، ۱: ۵۰۹، ترجمہ: ۱۳۹

([1015]) الطبقات الکبیر، ۸: ۵۰۵، ترجمہ: ۳۵۱۰

([1016]) نفس مصدر

([1017]) تاریخ ابن معین بروایت دوری، ۳: ۳۰۴، ترجمہ: ۱۴۴۴

([1018]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۷: ۱۲۱، ترجمہ: ۶۸۷

([1019]) الثقات لابن حبان، ۷: ۳۳۹، ترجمہ: ۱۰۳۴۹

سید ناعطیہؓ القرظی جلیل القدر صحابئ رسول ہیں۔ آپ ﷺ سے احادیث سنی ہیں۔ آپ سے عبدالملک بن عمیر اور مجاہد نے احادیث روایت کی ہیں۔ کوفہ میں رہائش پذیر تھے۔ آپؓ بنو قریظہ کے قیدیوں میں سے تھے لیکن صغر سنی کی وجہ سے چھوڑے گئے تھے[1020]۔

ملاحظہ: اس سند میں امامؒ نے اسماعیل بن حماد، ان کے والد، قاسم بن معن اور عبدالملک بن عمیر چاروں کے واسطے سے سید ناعطیہؓ القرظی سے حدیث نقل کی ہے اور ملا علی قاریؒ نے بھی اسی طرح سند پیش کی ہے[1021] اور اس کی تنقیح نہیں کی ہے حالانکہ ایسا بظاہر ممکن نہیں ہے کیونکہ اسماعیل بن حماد، امام ابو حنیفہ کے پوتے ہیں جو کہ آپ کے وفات کے بعد پیدا ہوئے ہیں۔ یہ حدیث امام ابو حنیفہ نے عبدالملک بن عمیر اور انہوں نے سید ناعطیہ القرظی سے روایت کی ہے جیسا کہ عقود جواہر المنیفہ میں بھی اسی طرح ہے[1022]۔ اسی طرح مسند حارثی میں بھی یہ روایت بہ سندِ امام ابو یوسف از ابو حنیفہ از عبدالملک بن عمیر از عطیہ القرظی ہے[1023]۔ اسی طرح مسند حارثی میں بروایت اسماعیل بن حماد، از حماد بن ابی حنیفہ از امام ابو حنیفہ و قاسم بن معن از عبدالملک بن عمیر از عطیہ القرظی بھی نقل ہے[1024]۔ امام ترمذی نے یہ حدیث بروایت سفیان از عبدالملک بن عمیر از عطیہ القرظی نقل کی ہے[1025]۔

## سند حدیث ۳۲۱: ابو حنیفہ وابن ابی لیلیٰ از الحکم از مقسم از ابن عباسؓ

حکم بن عتیبہ کا ترجمہ سند حدیث: ۵۵ میں، مقسم کا سند حدیث: ۳۱۴ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۲۶۔ا۔ ابن ابی لیلیٰ

عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ، یسار بن بلال بن بُلیل، ابو عیسیٰ، اوسی، جلیل القدر تابعی ہیں۔ سید ناعمرؓ، سید ناعلیؓ، سیدنا ابو ذرؓ، سیدنا ابو الدرداءؓ اور حذیفہؓ بن الیمان وغیر ہم سے احادیث روایت کی ہیں۔ ایک سو بیس (۱۲۰) انصار صحابہ کرامؓ سے ملاقات کا شرف حاصل کر چکے تھے۔ شعبی اور مجاہد نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۸۳ھ کو وفات پائی[1026]۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: "تابعي"، ثقة"[1027]

جوزجانی نے آپ کے بارے میں یوں کہا ہے: واهي الحديث سيئ الحفظ[1028]۔

حدیث میں کمزور اور سیئ الحفظ ہے۔

---

[1020] اسد الغابۃ، ۴: ۴۴، ترجمہ ۳۶۹۵

[1021] شرح مسند ابی حنیفہ لعلی القاری: ۲۴۲

[1022] عقود جواہر المنیفہ، ۱: ۲۱۴

[1023] مسند حارثی: ۶۸، حدیث: ۱۶۴

[1024] نفس مصدر، حدیث: ۱۶۳

[1025] سنن الترمذی، ابواب السیر (۲۳)، باب ماجاء فی النزول علی الحکم (۲۹)، حدیث: ۱۵۸۴

[1026] الطبقات الکبیر، ۸: ۲۲۹، ترجمہ: ۲۸۱۸

[1027] تاریخ الثقات للعجلی: ۲۹۸، ترجمہ: ۹۷۸

[1028] احوال الرجال لجوزجانی، : ۱۰۸، ترجمہ: ۸۶

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(1029)۔

## سند حدیث ۳۲۲: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۲۳: ابو حنیفہ از مقسم از سیدنا ابن عباسؓ

، مقسم کا ترجمہ سند حدیث: ۳۱۴ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۲۴: ابو حنیفہ از الحسن از الشعبی از سیدنا نعمانؓ بن بشیر

حسن بصریؒ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۵ کے تحت اور حسن بن عبد اللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴۸ کے تحت، شعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور سیدنا نعمانؓ بن بشیر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۴۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۲۵: ابو حنیفہ از حماد از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عمرؓ

حماد بن ابی سلیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۳ ، سعید بن جبیر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۲۶: حماد از ابیہ از محمد بن قیس از سیدنا ابن عمرؓ

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ہو چکا ہے۔

## ۲۲۷۔ا۔ محمد بن قیس

محمد بن قیس بن مخرمہ بن المطلب القرشی الحجازی تابعی ہیں۔ آپ نے سیدنا ابو ہریرۃؓ، ام المؤمنین سیدۃ عائشہؓ، سیدنا ابن عمرؓ اور ابراہیم نخعی سے احادیث روایت کی ہیں۔ سفیان بن سعید اور ابو عوانہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں(1030)۔

ابن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے۔(1031)

احمد بن حنبل نے آپ کے بارے میں کہا: "أَرْجُو أَن يكون ثِقَة"(1032)

میں امید کرتا ہوں کہ آپ ثقہ ہیں۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "تابعي ثقة"(1033)

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے(1034)۔

---

(1029) الثقات لابن حبان، ۵: ۱۰۰، ترجمہ: ۴۰۴۵

(1030) الطبقات الکبیر، ۷: ۲۳۶، ترجمہ: ۱۵۹۱۔ التاریخ الکبیر، ۱: ۲۱۱، ترجمہ: ۶۶۵

(1031) من کلام یحییٰ بن معین فی الرجال بروایۃ طہمان: ۶۰، ترجمہ: ۱۳۷

(1032) العلل ومعرفۃ الرجال لاحمد روایۃ ابنہ عبد اللہ، ۲: ۵۰۵، ترجمہ: ۳۳۲۹

(1033) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۱۱، ترجمہ: ۱۴۹۲

(1034) الثقات لابن حبان، ۵: ۳۶۹، ترجمہ: ۵۲۴۲

## سند حدیث ۳۲۷: ابو حنیفہ از ابی اسحاق از الحارث از سیدنا علیؓ

ابو اسحاق السبیعی کا ترجمہ سند حدیث: ۶۹ میں اور سیدنا علیؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۲۸۔ا۔الحارث

حارث بن عبد اللہ الہمدانی الاعور، ابو زہیر کوفہ کے کبار علماء تابعین میں سے ہیں۔ سیدنا علیؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے ابو اسحاق السبیعی نے احادیث روایت کی ہیں۔ ۶۵ھ کو وفات پائی۔

ابن معین نے آپ کے بارے میں کہا ہے: الْحَارِث الْأَعْوَر هُوَ الْحَارِث بن عبد الله لَيْسَ بِهِ بَأْس([1035])۔

امام بخاری نے ابراہیم نخعی کے حوالے سے کہا ہے کہ انہوں نے آپ کو (شیعیت) سے متہم کیا ہے([1036])۔

اور اسی طرح امام بخاری نے شعبی کے حوالے سے کہا ہے کہ آپ کذابین میں سے ہیں([1037])۔

عجلی نے آپ کے بارے میں بحوالہ ابراہیم نخعی کہا ہے: كان الحارث متهمًا "في التشيع".([1038])

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ضعيف الحديث ليس بالقوي ولا ممن يحتج بحديثه"([1039])

آپ ضعیف الحدیث ہیں اور قوی نہیں ہیں اور نہ اُن رواۃ میں سے ہیں جن کے احادیث قابل احتجاج ہیں۔

ابن حبان نے المجروحین میں آپ کا ذکر یوں کیا ہے: كان غاليا في التشيع واهيا في الحديث([1040])۔

ملاحظہ: امام بخاری اور ابن حبان کی جرح صرف بوجہ شیعیت ہے اور قاعدہ یہ ہے کہ اگر کسی راوی کی روایت باطل فرقے کی مؤید نہ ہو تو وہ قبول کی جائے گی([1041])۔ نیز یہ حدیث امام مسلم نے اپنی صحیح میں بروایت سیدنا ابن مسعودؓ نقل کیا ہے([1042])۔ اور بروایت سیدنا جابرؓ اسی حدیث میں "كاتبه، وشاهديه" کا اضافہ بھی ہے([1043])۔

---

([1035]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۳: ۳۶۰، ترجمہ: ۱۷۵۱

([1036]) التاریخ الکبیر، ۲: ۲۷۳، ترجمہ: ۲۴۳۷

([1037]) نفس مصدر

([1038]) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۰۳، ترجمہ: ۲۳۳

([1039]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۳: ۷۹، ترجمہ: ۳۶۳

([1040]) المجروحین لابن حبان، ۱: ۲۲۲، ترجمہ: ۱۹۷

([1041]) جب کسی بدعتی راوی کی روایت اپنی بدعت کی طرف داعی نہ ہو اور اس کی روایت اس کی بدعت کی مؤید نہ ہو تو وہ قبول کی جائے گی۔ علامہ جوزجانی لکھتے ہیں: ومنهم زائغ عن الحق صدوق اللهجة قد جرى في الناس حديثه إذ كان مخذولا في بدعته مأمونا في روايته فهؤلاء عندي ليس فيهم حيلة إلا أن يؤخذ من حديثهم ما يعرف إذا لم يقو به بدعته [احوال الرجال: ۱۱]

بعض ایسے حق سے مائل لیکن سچا لہجہ اختیار کرنے جو بدعت کے ہوتے ہوئے روایت میں مأمون ہوتے ہیں اُن کی روایت قبول کرنے کے بغیر چارہ نہیں جب تک اس کی روایت سے اس کی بدعت کی تقویت نہ ملتی ہو۔

([1042]) الصحیح المسلم، کتاب الطلاق (۱۸)، باب لعن آکل الربا و مؤکلہ (۱۹)، حدیث: ۱۵۹۷

([1043]) نفس مصدر

## سند حدیث ۳۲۸: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا ابن عباسؓ از سیدنا اسامہؓ بن زیدؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ میں ہو چکا ہے۔

### ۲۲۹۔ا۔اسامہؓ بن زیدؓ

سیدنا اسامہؓ بن سیدنا زیدؓ بن حارثہ بن شراحیل جلیل القدر صحابی ہیں اور حِبُّ رسول اللہ ﷺ (رسول اللہ ﷺ کے محبوب) سے مشہور تھے۔ رسول اللہ ﷺ نے اٹھارہ سال کی عمر میں عامل مقرر کیا۔ ۵۸ھ یا ۵۹ھ کو وفات پائی([1044])۔

## سند حدیث ۳۲۹: ابو حنیفہ از عطیہ از سیدنا ابی سعید الخدریؓ

عطیہ العوفی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵ کے تحت اور سیدنا ابو سعید الخدریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: اجناس ستہ میں بشرط زیادت تحقق سود اور حرمت تفاضل کے بارے میں متعدد احادیث وارد ہیں([1045])۔

## سند حدیث ۳۳۰: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابو الزبیر محمد بن مسلم بن تدرُس مکی اور سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۳۳۱: ابو حنیفہ از عمرو بن دینار از طاؤس از سیدنا ابن عباسؓ

سیدنا عبد اللہؓ بن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت، طاؤس بن کیسان کا ترجمہ سند حدیث: ۹ کے تحت اور عمرو بن دینار کا ترجمہ سند حدیث: ۲۲۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۳۲: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۳۳: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابو الزبیر محمد بن مسلم بن تدرُس مکی اور سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۳۳۴: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابو الزبیر محمد بن مسلم بن تدرُس مکی اور سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۳۳۵: ابو حنیفہ از جبلہ از سیدنا ابن عمرؓ

جبلہ بن سُحیم التیمی کا ترجمہ سند حدیث: ۱۱۲ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۳۶: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا ابی ہریرۃؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ میں اور سیدنا ابو ہریرہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

([1044]) اسد الغابۃ، ۱: ۱۹۴، ترجمہ: ۸۴

([1045]) الصحیح المسلم، کتاب المساقات (۲۲)، باب الصرف (۱۵): حدیث: ۱۵۸۷، ترمذی، ابواب البیوع، باب ماجاء ان الحنطۃ الخ، حدیث: ۱۲۴۰

## سند حدیث ۳۳۷: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابوالزبیر محمد بن مسلم بن تدرُس مکی اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۳۳۸: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم عمن لا اُتّھم از سیدنا ابی سعیدؓ الخدری و سیدنا ابی ہریرۃؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، سیدنا ابوہریرہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ٦ کے تحت اور سیدنا ابو سعید الخدریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: عمن لا اتّھم یعنی وہ جس کو میں متہم نہیں مانتا یعنی وہ ثقہ ہے اور ثقات کی جہالت مضر نہیں۔ نیز صحیح مسلم میں یہ حدیث سیدنا ابوہریرۃؓ سے منقول ہے[1046]

## سند حدیث ۳۳۹: ابو حنیفہ از معن بن عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن مسعود از عبداللہ بن مسعود

معن بن عبدالرحمٰن بن سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا تذکرہ سند حدیث: ۲۷۸ کے تحت اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: معن بن عبدالرحمٰن کا اپنے دادا سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کے ساتھ ملاقات ثابت نہیں لہذا یہ حدیث مرسل ہے۔

## سند حدیث ۳۴۰: ابو حنیفہ از الہیثم از عکرمہ از سیدنا ابن عباسؓ

ہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت، عکرمہ مولیٰ ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۷۹ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۴۱: ابو حنیفہ از ابی یعفور عمن حدثہ از عبداللہ بن عمرؓ

ابویعفور واقد بن وقدان کا ترجمہ سند حدیث: ۱۰۵ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: اس حدیث میں ابویعفور کے بعد کا راوی مجہول ہے۔ تاہم یہ حدیث امام ترمذی نے بہ سند عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ نقل کیا ہے اور اسے حسن صحیح کہا ہے[1047]۔

## سند حدیث ۳۴۲: ابو حنیفہ از عبدالملک از قزعہ از سیدنا ابی سعید الخدریؓ

عبدالملک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷، سیدنا ابو سعیدؓ الخدری کا ترجمہ سند حدیث: ۸ اور قزعہ بن یحییٰ کا ترجمہ سند حدیث: ۸۹ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۴۳: حماد از ابیہ از ابی مالک الاشجعی از ربعی بن الحراش از حذیفۃ بن الیمان

حماد بن ابی حنیفہ، ابومالک الاشجعی، ربعی بن حراش اور سیدنا حذیفہؓ بن الیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۴۴: ابو حنیفہ از اسماعیل از ابی صالح از ام ہانی

---

(1046) الصحیح المسلم، کتاب الحج (۱۵)، باب تحریم الخطبۃ علی خطبۃ اخیہ (۱۰۲)، حدیث: ۱۵۹۷

(1047) سنن الترمذی، ابواب البیوع (۱۴)، باب ماجاء فی کراہیۃ مالیس عندک (۱۹)، حدیث: ۱۲۳۴

اسماعیل بن عبد الملک بن رُفیع، ابو صالح الزیّات اور سیدۃ اُمّ ہانیؓ فاختہ بنت ابی طالب کا ترجمہ سند حدیث: ۳۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۴۵: ابو حنیفہ از عبد اللہ بن دینار از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور عبد اللہ بن دینار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۴۶: حماد از ابیہ از حماد بن سلیمان

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت اور حماد بن سلیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۴۷: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد اور ابراہیم کا ترجمہ سند حدیث: ۳، اسود کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴، اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۴۸: ابو محمد کتب الی ابن سعید بن جعفر از سلیمان

### ۲۳۰۔۱۔ابو محمد

ابو محمد کے بارے میں تلاش کر کے بھی کوئی علم نہ ہو سکا۔ شاید یہ محمد بن المنکدر ہو کیونکہ مسند حارثی میں یہ روایت محمد بن المنکدر کی طرف منسوب مرویات میں نقل کیا ہے([1048])۔

### ۲۳۱۔۲۔ابن سعید بن جعفر

تلاش بسیار کے باوجود ابن سعید بن جعفر کا تابعین یا اتباع تابعین میں کوئی تذکرہ نہیں ملا۔

### ۲۳۲۔۳۔ سلیمان

تلاش بسیار کے باوجود سلیمان بن عبد اللہ کا صحابہ کرامؓ میں تذکرہ نہیں مل سکا۔

**ملاحظہ:** اس حدیث کے سند میں تمام رواۃ مجہول ہیں البتہ یہ حدیث الجار أحق بشفعته امام ترمذی نے بروایت عبد الملک بن ابی سلیمان از عطاء از سیدنا جابرؓ نقل کیا ہے([1049])۔

---

([1048]) مسند حارثی: ۵۶، حدیث: ۱۲۵

([1049]) سنن الترمذی، ابواب الاحکام (۱۵)، باب ماجاء فی الشفعۃ الغائب (۳۲)، حدیث: ۱۳۶۹

## خلاصہ باب سوم

اس باب میں کل ایک چوہتر (۱۷۴)احادیث کے اسناد زیر بحث لائے گئے جن میں کل چھہتر (۷۶) رواۃ کا ترجمہ اور ائمہ جرح وتعدیل کے آرا کا تفصیلی جائزہ لیا گیا۔ مکرر آنے والے رواۃ کے پہلی مرتبہ کیے گئے ترجمہ کا سند حدیث کے ذکر کرنے کے متصلاً حوالہ دیا گیا ہے اور دوبارہ ذکر کرنے سے اجتناب کیا گیا ہے۔ مذکورہ رواۃ میں بائیس (۲۲) صحابہ کرامؓ ہیں۔ چونکہ تمام صحابہ کرامؓ اہل السنۃ والجماعۃ کے نزدیک عادل ہیں اس لیے اُن کے صرف ترجمے پر اکتفا کیا گیا ہے۔ باقی چوّن (۵۴) رواۃ کا ترجمے کے ساتھ ساتھ علم الجرح والتعدیل کی روشنی میں ائمہ جرح وتعدیل کے اقوال ذکر کیے گئے ہیں۔ اس باب میں آٹھ (۸) رواۃ پر جرح کی گئی ہے جو یہ ہیں:

۱۔ محمد بن عبدالرحمٰن القشیری جن کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸۶ کے تحت کیا گیا ہے۔

۲۔ مسلم بن کیسان جن کا ترجمہ سند حدیث: ۲۱۴ کے تحت کیا گیا ہے۔

۳۔ یحییٰ بن ابی حیّہ، ابوجناب جن کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴۵ کے تحت کیا گیا ہے۔

۴۔ محمد بن الزبیر الحنظلی جن کا ذکر سند حدیث: ۳۰۵ کے تحت

۵۔ یحییٰ بن عبداللہ الجابر الکوفی جن کا ترجمہ سند حدیث: ۳۱۲ کے تحت

۶۔ عبدالرحمٰن بن البیلمانی جن کا ترجمہ سند حدیث: ۳۱۶ کے تحت

۷۔ اسماعیل بن حماد بن ابی حنیفہ جن کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲۰ کے تحت اور

۸۔ حارث بن عبداللہ جن کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

جب کہ چھ (۶) رواۃ کے بارے میں ترجمہ یا ائمہ جرح وتعدیل کی کوئی رائے معلوم نہ ہو سکی۔ وہ یہ ہیں۔

۱۔ ابن الحوتکیہ جن کا ترجمہ سند حدیث: ۲۰۳ کے تحت کیا گیا ہے۔

۲۔ ابوالسوّار جن کا ترجمہ سند حدیث: ۲۰۵ کے تحت کیا گیا ہے۔

۳۔ عبداللہ بن ابی فروۃ جن کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴۶ کے تحت کیا گیا ہے۔

۴۔ ابومحمد جو حدیث: ۳۴۸ میں مذکور ہے۔

۵۔ ابن سعید بن جعفر جو حدیث: ۳۴۸ میں مذکور ہے۔ اور

۶۔ سلیمان بن عبداللہ جو حدیث: ۳۴۸ میں مذکور ہے۔

اور دیگر چالیس (۴۰) رواۃ کی تعدیل وتوثیق کی گئی ہے۔

# فصل اول

## حدیث نمبر ۳۴۹ تا حدیث نمبر ۴۰۶ کے رُواۃ: جرح وتعدیل کی روشنی میں

## سند حدیث ۳۴۹: ابو حنیفہ از عبدالکریم از مسور بن مخرمہ: قصہ بیع دارِ سعدؓ بر رافعؓ بن خدیج

عبدالکریم کا ترجمہ سند حدیث: ۹ کے تحت، سیدنا سعدؓ بن ابی وقاص (مالک بن وہیب) کا ترجمہ سند حدیث: ۱۶ میں ہو چکا ہے۔

### ۲۳۳۔ا۔سیدنا رافعؓ بن خدیج

سیدنا رافعؓ بن خدیج بن رافع بن عدی، ابو عبداللہ، الانصاری الاوسی جلیل القدر صحابی ہیں۔ غزوۂ بدر کے دن اپنے آپ کو پیش کیا لیکن رسول اللہ ﷺ نے صغر سنی کی وجہ سے واپس کیا۔ بعد کے تمام غزوات میں شریک ہوئے۔ غزوۂ احد میں تیر کھا گیا تھا جس کی وجہ سے ۸۶ سال کی عمر میں ۷۴ھ کو وفات پائی([1050])۔

## سند حدیث ۳۵۰: ابو حنیفہ از علی بن الاقمر از مسروق از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

علی بن الاقمر الوادِعی الہمدانی کا ترجمہ سند حدیث: ۳۵ میں، مسروق بن اجدع کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۵۱: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابو الزبیر اور سیدنا جابرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۷ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۵۲: ابو حنیفہ از ابی الحصین از سیدنا رافعؓ بن خدیج

سیدنا رافعؓ بن خدیج کا ترجمہ سند حدیث: ۳۴۹ میں ہو چکا ہے۔

### ۲۳۴۔ا۔ابی الحصین

عثمان بن عاصم بن حَصین، الاسدی تابعی ہیں۔ سیدنا ابن عباسؓ، سیدنا ابن الزبیرؓ، سعید بن جبیر، شریح، شعبی، سوید بن غفلہ اور ابو عبدالرحمٰن السلمی سے احادیث سنی ہیں۔ سفیان ثوری، شعبہ اور سفیان بن عیینہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۲۸ھ کو وفات پائی([1051])۔

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "كوفي ثقة"([1052])

امام ابو حاتم نے آپ کو ثقہ کہا ہے([1053])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1054])۔

---

([1050]) اسد الغابۃ، ۲: ۲۳۲، ترجمہ: ۱۵۸۰

([1051]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۳۹، ترجمہ: ۳۲۵۹

([1052]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۲۸، ترجمہ: ۱۱۰۷

([1053]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶: ۱۶۱، ترجمہ: ۸۸۳

([1054]) الثقات لابن حبان ۷: ۲۰۰، ترجمہ: ۹۶۶۶

## سند حدیث ۳۵۳: ابو حنیفہ از الہیثم و ربیعہ از سیدنا انسؓ

الہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت، ربیعۃ الرائے کا ترجمہ سند حدیث: ۳۱۶ کے تحت اور سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۵۴: ابو حنیفہ از یحییٰ بن سعید از سیدنا انسؓ

یحییٰ بن سعید الانصاری کا ترجمہ سند حدیث: ا کے تحت اور سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۵۵: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابوالزبیر اور سیدنا جابرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۷ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۵۶: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ بن قیس النخعی اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۵۷: ابو حنیفہ از محارب از سیدنا ابن عمرؓ

محارب بن دِثار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۳ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ذکر کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۳۵۸: ابو حنیفہ از ابراہیم از سیدنا انسؓ بن مالک

ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۵۹: ابو حنیفہ از ابراہیم عن ابیہ عن مسروق از سیدہ عائشہؓ صدیقہ

ابراہیم بن محمد بن المنتشر الہمدانی الکوفی اور آپ کے والد محمد بن المنتشر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۴۳ کے تحت، مسروق بن اجدع کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۶۰: ابو حنیفہ از مسلم از سیدنا انسؓ بن مالک

سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت اور مسلم بن کیسان بن عبداللہ الضبی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۱۴ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: امام ترمذی نے رسول اللہ ﷺ کے فضائل کے بارے میں یہ حدیث نقل کی ہے[1055]۔

## سند حدیث ۳۶۱: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۶۲: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

[1055] سنن الترمذی، ابواب الجنائز (۱۰)، باب آخر (۳۲)، حدیث: ۱۰۱۷

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث :۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث :۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث :۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۶۳: ابو حنیفہ از یزید از سیدنا انسؓ بن مالک

سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث :۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۳۵۔ا۔ یزید

یزید بن عبدالرحمٰن بن ابی مالک، ہانی الہمدانی دمشق کے رہنے والے تھے۔ سیدنا انسؓ، سیدنا واثلہؓ بن الاسقع، سعید بن المسیب، سالم بن عبداللہ، سلیمان بن یسار اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ سے احادیث روایت کرتے ہیں۔ ۶۰ھ میں پیدا ہوئے تھے۔ امام اوزاعی، سعید بن عبدالرحمٰن اور آپ کے بیٹے خالد بن یزید نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۷۲ سال کی عمر میں ۱۳۰ھ کو وفات پائی([1056])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا: من فقهاء الشام وهو ثقة([1057])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کرتے ہوئے کہا: وَكَانَ من أعلم النَّاس بِالْقَضَاء([1058])۔

## سند حدیث ۳۶۴: ابو حنیفہ از سلمہ از ابی الزعراء از سیدنا ابن مسعودؓ

سلمہ بن کہیل کا ترجمہ سند حدیث :۲۴۸ کے تحت اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث :۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۳۶۔ا۔ ابی الزعراء

عبداللہ بن ہانی الحضرمی، الکوفی، الکندی، ابو الزعراء تابعی ہیں۔ سیدنا علیؓ اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے سلمہ بن کہیل نے احادیث روایت کی ہیں([1059])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "وكان ثقة و له احاديث"([1060])

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: عبد الله بن هانئ أبو الزّعراء من أصحاب عبد الله ثقة([1061])

عبداللہ بن ہانی، ابو الزعراء جو سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کے شاگرد ہیں، ثقہ ہیں۔

---

([1056]) التاریخ الکبیر، ۸: ۳۴۷، ترجمہ: ۳۲۷۲

([1057]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۹: ۲۷۷، ترجمہ: ۱۱۶۵

([1058]) الثقات لابن حبان، ۵: ۵۴۲، ترجمہ: ۶۱۴۲

([1059]) الطبقات الکبیر، ۸: ۲۹۱، ترجمہ: ۲۹۱۵

([1060]) نفس مصدر

([1061]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۸۲، ترجمہ: ۹۰۳

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے([1062])۔

## سند حدیث ۳۶۵: ابو حنیفہ از عبد الملک از ربعی بن حراش از سیدنا حذیفہؓ بن الیمان

عبد الملک بن عمیر کا ترجمہ سند حدیث: ۷۲ میں اور ربعی بن حراش اور سیدنا حذیفہؓ بن الیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۶۶: ابو حنیفہ از الہیثم از موسیٰ بن ابی کثیر از سیدنا عمرؓ و سیدنا عثمانؓ

الہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ حدیث: ۱۸، سیدنا عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ا کے تحت اور سیدنا عثمانؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۵۱ میں ہو چکا ہے۔

## ۲۳۷۔ا۔ موسیٰ بن ابی کثیر

موسیٰ بن ابی کثیر الصبّاح الانصاری، ابو الصبّاح، تابعین میں سے تھے۔ مرجئہ کے متکلمین میں سے سے تھے۔ سعید بن المسیب اور مجاہد سے احادیث روایت کی ہیں۔ مسعر بن کدام اور سفیان ثوری نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں([1063])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وکان ثقة فی الحدیث"([1064])

آپ حدیث میں ثقہ ہیں۔

یحییٰ بن معین نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَهُوَ ثِقَة وَهُوَ مرجيء([1065])

آپ ثقہ ہیں اور مرجئ ہیں۔

امام بخاری نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَكَانَ يرى الْقدر([1066])

آپ قدریہ میں سے تھے۔

امام ابو حاتم سے آپ کے بارے میں پوچھا گیا تو کہا: كوفى محله الصدق([1067])

آپ کوفی ہیں اور سچے ہیں۔

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے([1068])۔

---

([1062]) الثقات لابن حبان، ۵: ۱۴، ترجمہ: ۳۶۰۰

([1063]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۵۸، ترجمہ: ۳۳۴۴

([1064]) نفس مصدر

([1065]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۳: ۵۶۴، ترجمہ: ۲۷۶۷

([1066]) التاریخ الکبیر، ۷: ۲۹۳، ترجمہ: ۱۲۵۴

([1067]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۱۴۷، ترجمہ: ٦٦٦

([1068]) الثقات لابن حبان، ۷: ۴۵۷، ترجمہ: ۱۰۹۱۵

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ المجروحین میں بھی یوں کیا ہے: "وكان قدريا يروي عن المشاهير الأشياء المناكير فلما كثر ذلك في روايته بطل الاحتجاج به إلا فيما وافق الثقات"([1069])

آپ قدری تھے۔ مشاہیر سے عجائبات روایت کرتے تھے۔ جب یہ زیادہ ہونے لگا تو آپ کی روایات سے استدلال کرنا باطل کر دیا گیا سوائے اُن مرویات کے جن میں آپ نے ثقات کی موافقت کی ہو۔

## سند حدیث ۳۶۷: ابو حنیفہ از سلمہ از حیۃ العربی الہمدانی من اصحاب علیؓ از سیدنا علیؓ

سلمہ بن کہیل کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴۸ کے تحت اور سیدنا علیؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۳۸۔ا۔ حیۃ العربی

ملا علی قاری: ۴۹۸ نے ابو حیۃ العربی نام لکھا ہے([1070])۔ ابو حیۃ بن قیس الوادعی، الہمدانی، الکوفی، تابعی ہیں۔ سیدنا علیؓ کے اصحاب میں سے تھے اور آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے ابو اسحاق الہمدانی نے احادیث روایت کی ہیں([1071])۔

احمد بن حنبل نے آپ کے بارے میں کہا: هُوَ شيخ([1072])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1073])۔

## سند حدیث ۳۶۸: ابو حنیفہ از اسماعیل از ابی صالح از سیدہ ام ہانیؓ

اسماعیل بن عبد الملک بن رُفیع، ابو صالح الزّیات اور سیدۃ اُمّ ہانیؓ فاختہ بنت ابی طالب کا ترجمہ سند حدیث: ۳۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۶۹: ابو حنیفہ از عکرمہ از سیدنا ابن عباسؓ

عکرمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۹۷ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۷۰: ابو حنیفہ از محمد بن المنکدر از سیدنا جابرؓ

محمد بن المنکدر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۶ کے تحت اور سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۷۱: ابو حنیفہ از الہیثم از یک مرد از سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود

الہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کی بہترین اندازِ تلاوت کے بارے میں صحیح بخاری میں بروایت مسروق حدیث منقول ہے([1074])۔

---

([1069]) المجروحین لابن حبان، ۲: ۲۴۰، ترجمہ: ۹۱۳

([1070]) شرح مسند ابی حنیفۃ لعلی القاری: ۴۹۸

([1071]) الطبقات الکبیر، ۸: ۳۵۵، ترجمہ: ۳۱۰۹

([1072]) العلل ومعرفۃ الرجال لأحمد بروایۃ ابنہ عبد اللہ، ۲: ۴۸۲، ترجمہ: ۳۱۷۲

([1073]) الثقات لابن حبان، ۵: ۱۸۰، ترجمہ: ۴۴۶۷

([1074]) الصحیح البخاری، کتاب المناقب (۶۲)، باب مناقب سالم مولی ابی حذیفۃؓ (۵۵)، حدیث: ۳۷۵۸

## سند حدیث ۳۷۲: ابوحنیفہ از عون از والدِ او از سیدنا عبداللہ بن مسعودؓ

سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۳۹۔ ا۔ عون بن عبداللہ

عون بن عبداللہ بن عتبہ بن مسعود الهذلی، تابعی ہیں۔ اہل کوفہ کے عبّاد اور قرّاء میں سے تھے۔ سیدنا ابوہریرۃؓ اور سیدنا ابن عمرؓ سے احادیث سنی ہیں، آپ مسعر بن کدام کے استاد ہیں([1075])۔

**ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:**

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثقة كثيرالارسال([1076])۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ثقة، "مدني"([1077])

امام ابو حاتم نے ابن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے([1078])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1079])۔

### ۲۴۰۔ ۲۔ عبداللہ بن عتبہ

عبداللہ بن عتبہ بن مسعود بن غافل، ابو عبدالرحمٰن فقہا تابعین میں سے ہیں۔ آپ سیدنا ابن مسعودؓ کے بھتیجے ہیں۔ سیدنا عمرؓ فاروق سے احادیث روایت کی ہیں۔ کوفہ میں رہائش پذیر تھے۔ اور وہیں پر ۷۴ھ کو وفات پائی([1080])۔

**ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:**

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وَكَانَ ثِقَةً رُفَيْعًا كَثِيرَ الْحَدِيثِ وَالْفُتْيَا. فَقِيهًا([1081])

آپ ثقہ، بلند مرتبت، کثیر الحدیث، صاحب فتویٰ اور فقیہ تھے۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ثقة من كبار التابعين، وكان على قضاء الكوفة([1082])

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1083])۔

---

([1075]) الطبقات الکبیر ۸: ۴۳۰، ترجمہ: ۳۲۳۶۔ التاریخ الکبیر، ۷: ۱۳، ترجمہ: ۶۰

([1076]) نفس مصدر

([1077]) تاریخ الثقات للعجلی: ۳۷۷، ترجمہ: ۱۳۲۳

([1078]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶: ۳۸۵، ترجمہ: ۲۱۳۸

([1079]) الثقات لابن حبان، ۵: ۲۶۳، ترجمہ: ۴۷۵۳

([1080]) الطبقات الکبیر ۷: ۶۲، ترجمہ: ۱۴۵۲

([1081]) نفس مصدر

([1082]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۶۸، ترجمہ: ۸۴۹

([1083]) الثقات لابن حبان، ۵: ۱۷، ترجمہ: ۳۶۲۰

## سند حدیث ۳۷۳: ابو حنیفہ از عون از والد او از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳، عون بن عبداللہ اور عبداللہ بن عتبہ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳۷۲ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۷۴: ابو حنیفہ از معن از سیدنا ابن مسعودؓ

معن بن عبدالرحمٰن بن عبداللہؓ بن مسعود کا تذکرہ سند حدیث: ۲۷۸ اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: معن بن عبدالرحمٰن کا اپنے دادا سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کے ساتھ ملاقات ثابت نہیں لہذا یہ حدیث مرسل ہے۔

## سند حدیث ۳۷۵: ابو حنیفہ از الہیثم از شعبی از مسروق از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

الہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت، شعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت، مسروق بن اجدع کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۷۶: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از ابی عبداللہ الجدلی از سیدنا خزیمہؓ بن ثابت

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ میں اور ابو عبداللہ الجدلی اور سیدنا خزیمہؓ بن ثابت کا ترجمہ حدیث: ۶۶ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۷۷: ابو حنیفہ از یحییٰ بن سعید از سیدنا انسؓ بن مالک

یحییٰ بن سعید الانصاری کا ترجمہ سند حدیث: ۱ کے تحت اور سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۷۸: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم النخعی از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ میں اور اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۷۹: ابو حنیفہ از شعبی از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

عامر بن شراحیل الشعبی اور اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۸۰: ابو حنیفہ از عون از عامر الشعبی از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

عون بن عبداللہ بن عتبہ کا ترجمہ سند حدیث: ۳۷۲، اور عامر بن شراحیل الشعبی اور اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا سند حدیث: ۴۴ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۸۱: ابو حنیفہ از ابراہیم عن ابیہ عن مسروق

ابراہیم بن محمد اور آپ کے والد محمد بن المنتشر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۴۳ میں اور مسروق کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۸۲: ابو حنیفہ از الہیثم از عکرمہ از سیدنا ابن عباسؓ

ہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت، عکرمہ مولیٰ ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۷۹ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۷۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۸۳: ابو حنیفہ از الہیثم از عامر الشعبی: بیان مغازی در مجلس سیدنا ابن عمرؓ

ہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت، عامر بن شراحیل الشعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۸۴: ابو حنیفہ از داؤد بن ابی ہند از عامر الشعبی: بیان مغازی در مجلس سیدنا ابن عمرؓ

عامر بن شراحیل الشعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۴۱۔ا۔داؤد بن ابی ہند

داؤد بن ابی ہند، دینار تابعی تھے۔ سرخس میں پیدا ہوئے تھے عکرمہ، سعید بن المسیب، شعبی، حسن بصری اور ابن سیرین کے شاگرد اور سفیان ثوری کے استاد تھے۔ ۱۳۹ھ کو وفات پائی([1084])۔

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَكَانَ ثِقَةً كَثِيرَ الْحَدِيثِ([1085])۔

ابن معین نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([1086])۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ثقة جيد الإسناد، رفيع، وكان رجلا صالحًا، ثقة،([1087])۔

امام ابو حاتم نے کہا: وهو ثقة([1088])۔

ابن حبان نے اپنی کتاب الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1089])۔

اسی حدیث کے اندر بسند ذیل ایک اور حدیث بھی ہے۔

## زفر از ابو حنیفہ از حماد بن ابی سلیمان از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود:

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۴۲۔ا۔زفر بن ہذیل

زفر بن الہذیل العنبری امام اعظم ابو حنیفہؒ کے شاگرد اور اتباع تابعین میں سے ہیں۔ بلند پایہ فقیہ تھے۔ یحییٰ بن سعید الانصاری، حجاج بن ارطاۃ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ابو نعیم، حسان بن ابراہیم اور اکثم بن محمد نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ بصرہ میں وفات پائی([1090])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

---

([1084]) الطبقات الکبیر ۹: ۲۵۴، ترجمہ: ۴۰۳۶

([1085]) نفس مصدر

([1086]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدارمی: ۱۰۷، ترجمہ: ۳۱۱

([1087]) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۴۸۔ ترجمہ: ۴۰۰

([1088]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۳: ۴۱۲، ترجمہ: ۱۸۸۱

([1089]) الثقات لابن حبان، ۶: ۲۷۸، ترجمہ: ۷۷۲۸

([1090]) الطبقات الکبیر، ۸: ۵۰۹، ترجمہ: ۳۵۲۴

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ولم يكن زفر في الحديث بشي([1091])

یحییٰ بن معین نے آپ کے بارے میں کہا: زفر صَاحب الرَّأْي ثِقَة مَأْمُون([1092])

زفر صاحب الرائ، ثقہ اور مأمون ہیں۔

ابو نعیم فضل بن دکین نے آپ کے بارے میں کہا: كان ثقة مأمونا([1093])

آپ ثقہ اور مأمون تھے۔

ابن حبان نے آپ کے بارے میں یوں تبصرہ کیا ہے: وَكَانَ زفر متقنا حَافِظًا قَلِيل الْخَطَأ([1094])

امام زفر پختہ (ثقہ)، حافظ اور کم خطا ہونے والے تھے۔

## سند حدیث ۳۸۵: ابو حمزۃ الانصاری از عبد اللہ بن ابی داؤد یقول لابی حنیفۃ من ادرکت من الکبراء؟

### ۲۴۳۔۱۔ابو حمزۃ الانصاری

ملا علی قاریؒ کے نزدیک شاید یہ ابو حمزۃ السکری ہیں([1095]) ابو حمزہ السکری، محمد بن میمون اتباع تابعین میں سے ہیں۔ عبد الملک بن عمیر، ابو اسحاق الہمدانی اور عاصم بن کلیب سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۶۸ھ کو وفات پائی([1096])۔

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([1097])۔

ابن ابی حاتم نے امام احمد بن حنبل اور نعیم بن حماد کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے([1098])۔

ابن حبان نے اپنی کتاب الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1099])۔

### ۲۴۴۔۲۔عبد اللہ بن ابی داؤد

عبد اللہ بن داود الخُریبی، ابو عبد الرحمٰن، الہمدانی، بصرہ میں محلہ خُریبہ میں رہائش پذیر تھے اور اصلاً کوفی تھے۔ اعمش، ہشام بن عروۃ اور عثمان بن الاسود سے احادیث سماعت کی ہیں۔ ۲۱۱ھ یا ۲۱۳ھ کو ستاسی (۸۷) سال کی عمر میں وفات پائی([1100])۔

---

([1091]) الطبقات الکبیر، ۸: ۵۰۹، ترجمہ: ۳۵۲۴

([1092]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۳: ۵۰۳، ترجمہ: ۲۴۵۹

([1093]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۳: ۶۰۹، ترجمہ: ۲۷۵۷

([1094]) الثقات لابن حبان، ۶: ۳۳۹، ترجمہ: ۸۰۱۵

([1095]) شرح مسند ابی حنیفۃ لعلی القاری: ۱۸۱

([1096]) التاریخ الکبیر، ۱: ۲۳۴، ترجمہ: ۷۳۷

([1097]) تاریخ ابن معین بروایۃ ابن محرز، ۱: ۱۱۱

([1098]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۸۱، ترجمہ: ۳۳۸

([1099]) الثقات لابن حبان، ۷: ۴۲۰، ترجمہ: ۱۰۷۰۶

([1100]) التاریخ الکبیر، ۵: ۸۲، ترجمہ: ۲۲۳

یحییٰ بن معین نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ثِقَة مَأْمُون[1101]۔

ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا: كان يميل إلى الرأي وكان صدوقا[1102]۔

رائے (قیاس) کی طرف میلان رکھتے تھے اور صدوق تھے۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے[1103]۔

### سند حدیث ۳۸۶: ابو حنیفہ از ابی بردۃ از ابیہ

ابو بردۃ عامر بن عبد اللہ بن قیس کا ترجمہ سند حدیث: ۲۸۸ کے تحت اور سیدنا عبد اللہ بن قیس ابو موسیٰؓ الاشعری کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۳۸۷: ابو حنیفہ از ابی بردۃ از ابیہ

ابو بردۃ عامر بن عبد اللہ بن قیس کا ترجمہ سند حدیث: ۲۸۸ کے تحت اور سیدنا عبد اللہ بن قیس ابو موسیٰؓ الاشعری کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۳۸۸: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدۃ از ابیہ

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۳۸۹: ابو حنیفہ از ابی بردۃ

ابو بردۃ عامر بن عبد اللہ بن قیس کا ترجمہ سند حدیث: ۲۸۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ روایت مرسل ہے۔ لیکن ملا علی قاریؒ نے اپنی شرح مسند میں ابی بردۃ عن ابیہ لکھا ہے[1104] تو پھر متصل ہے یہاں پر شاید کاتب کی غلطی سے عن ابیہ رہ گیا ہو۔ اور سیدنا عبد اللہ بن قیس ابو موسیٰؓ الاشعری کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۳۹۰: ابو حنیفہ از زیاد از یزید بن الحارث از سیدنا ابی موسیٰؓ الاشعری

زیاد بن علاقہ الثعلبی کا ترجمہ سند حدیث: ۱۰۳ کے تحت، یزید بن الحارث کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵۷ کے تحت اور سیدنا ابو موسیٰ الاشعریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۲ میں ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۳۹۱: ابو حنیفہ خالد بن علقمہ از عبد اللہ بن الحارث از سیدنا ابی موسیٰؓ الاشعری

خالد بن علقمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۹ کے تحت، عبد اللہ بن الحارث کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵۷ کے تحت اور سیدنا ابو موسیٰ الاشعریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۲ میں ہو چکا ہے۔

---

(1101) تاریخ ابن معین بروایۃ الدارمی: ۱۸۱، ترجمہ: ۶۵۳

(1102) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۵: ۴۷، ترجمہ: ۲۲۱

(1103) الثقات لابن حبان، ۷: ۶۰، ترجمہ: ۹۰۱۳

(1104) شرح مسند ابی حنیفۃ لعلی القاری: ۸۰

## سند حدیث ۳۹۲: ابو حنیفہ از محارب از سیدنا ابن عمرؓ

محارب بن دِثار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۳ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ذکر کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۳۹۳: ابو حنیفہ از محارب از سیدنا ابن عمرؓ

محارب بن دِثار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۳ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ذکر کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۳۹۴: ابو حنیفہ از ابی اسحاق از سیدنا براءؓ بن عازب

ابو اسحاق السبیعی کا ترجمہ سند حدیث: ۶۹ میں اور سیدنا براءؓ بن عازب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۰۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۹۵: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

نافع کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ذکر کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۳۹۶: ابو حنیفہ از ابی الزبیر المکی از سیدنا جابرؓ بن عبداللہ

ابو الزبیر محمد بن مسلم بن تدرُس مکی اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۳۹۷: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۳۹۸: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از ہمام از سیدنا عدیؓ بن حاتم

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور ہمام بن الحارث کا ترجمہ سند حدیث: ۵۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۴۵۔ا۔ سیدنا عدیؓ بن حاتم

سیدنا عدیؓ بن حاتم، ابو طریف، جلیل القدر صحابی ہیں۔ آپ جود و سخا میں ضرب المثل شخصیت حاتم طائی کے بیٹے تھے۔ ۹ھ کو مشرف بہ اسلام ہو گئے۔ کوفہ میں رہائش اختیار کی تھی۔ رسول اللہ ﷺ سے کئی احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے امام شعبی اور ابو اسحاق الہمدانی نے احادیث روایت کی ہیں۔ ۶۷ھ کو ۱۲۰ سال کی عمر میں وفات پائی([1105])۔

## سند حدیث ۳۹۹: ابو حنیفہ از عطیہ از سیدنا ابی سعید الخدریؓ

عطیہ بن سعد العوفی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵ کے تحت اور سیدنا ابو سعید الخدریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث امام ابو داؤد نے اپنے سنن میں ذکر کیا ہے([1106])۔

## سند حدیث ۴۰۰: ابو حنیفہ از سیدۃ عائشہؓ بنت عجرد

---

([1105]) اسد الغابۃ، ۴:۷، ترجمہ: ۳۶۱۰

([1106]) سنن ابی داؤد، کتاب الاطعمۃ (۲۱)، باب فی اکل الطافی من السمک (۳۶)، حدیث: ۳۸۱۵

## ۲۴۶۔ا۔سیدۃ عائشہؓ بنت عجرد

عائشہ بنت عجرد کی صحابیت میں اختلاف ہے۔ابن الاثیر نے کہاہے: "وهي من التابعين، ذكرها كثير من العلماء فيهم"(1107)۔

اور آپ تابعین میں سے ہیں۔متعدد علمانے آپ کو اُن ہی میں شمار کیاہے۔

علامہ ذہبی نے کہاہے: ويقال: لها صحبة ولم يثبت ذلك بل أرسلت فأوهمت أنها صحابية(1108)۔

اور کہاجاتاہے کہ آپ کو رسول اللہ ﷺ کی صحبت کا شرف حاصل ہے لیکن یہ بات ثابت نہیں بلکہ یہ ارسال کرتی ہیں اسی وجہ سے وہم کیا جاتاہے کہ آپ صحابیہ ہیں۔

امام ابو حنیفہ کا عائشہ بنت عجرد سے سماع ثابت ہے لیکن یحییٰ بن معین نے کہاہے کہ امام ابو حنیفہ نے عائشہ سے حدیث سنی(1109)۔

## سند حدیث ۴۰۱: ابو حنیفہ از سعید از عبایہ بن رفاعہ از سیدنا رافعؓ بن خدیج

سعید بن مسروق والد سفیان الثوری کا ترجمہ سند حدیث: ۴۰ کے تحت اور سیدنا رافعؓ بن خدیج کا ترجمہ سند حدیث: ۳۴۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۴۷۔ا۔عبایہ بن رفاعہ

عبایہ بن رِفاعہ بن رافع بن خدیج تابعی ہیں۔اپنے دادا سیدنا رافعؓ بن خدیج اور سیدنا ابن عمرؓ سے احادیث سنیں۔آپ سے ابو حیان التیمی، سعید بن مسروق اور عاصم بن کلیب نے احادیث سنیں(1110)۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہاہے(1111)۔

ابن حبان نے اپنی کتاب الثقات میں آپ کا تذکرہ کیاہے(1112)۔

## سند حدیث ۴۰۲: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

نافع کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ذکر کیا گیاہے۔

## سند حدیث ۴۰۳: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ: قصہ ٔسیدنا کعبؓ بن مالک

نافع کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ذکر کیا گیاہے۔

## ۲۴۸۔ا۔سیدنا کعبؓ بن مالک

---

(1107) اسد الغابۃ، ۷: ۱۹۰، ترجمہ: ۷۰۹۸

(1108) میزان الاعتدال، ۲: ۳۶۴، ترجمہ: ۴۱۰۶

(1109) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۳: ۴۸۰، ترجمہ: ۲۳۴۷

(1110) الطبقات الکبیر، ۷: ۴۹۵، ترجمہ: ۲۰۰۰۔ التاریخ الکبیر، ۷: ۴۳، ترجمہ: ۳۳۵

(1111) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۷: ۲۹، ترجمہ: ۱۵۴

(1112) الثقات لابن حبان، ۵: ۲۸۱، ترجمہ: ۴۸۴۲

سیدنا کعب بن مالک بن ابی کعب الانصاری الخزرجی السلمی، ابوعبداللہ، جلیل القدر صحابی ہیں۔ بیعت عقبہ میں شامل تھے۔ غزوہ بدر اور غزوۂ تبول کے علاوہ تمام غزوات میں شریک رہے۔ غزوہ تبوک سے رہ جانے پر رسول اللہ ﷺ نے آپ سے ناراضی ظاہر کی تھی پھر چالیس روز اللہ تعالیٰ نے آپ کی توبہ قبول کی۔ آپ رسول اللہ ﷺ کے شاعر تھے([1113])۔

## سند حدیث ۴۰۴: ابو حنیفہ از الہیثم از الشعبی از سیدنا جابرؓ بن عبداللہ

ہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸، شعبی کا سند حدیث: ۴۴ اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ میں کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۴۰۵: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۰۶: ابو حنیفہ از مخول بن راشد از مسلم البطین از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عباسؓ

مسلم بن ابی عمران البطین کا ترجمہ سند حدیث: ۳۱۱ کے تحت، سعید بن جبیر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ کے تحت اور سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۴۹۔ا۔ مخول بن راشد

مخول (میم کے پیش، خ کے زبر اور واؤ مشدد مفتوح کے ساتھ) بن ابی الجالد، راشد بن ابی راشد النہدی تابعی ہیں۔ مسلم البطین اور ابو جعفر محمد بن علی سے احادیث روایت کی ہیں اور آپ سے سفیان ثوری اور شعبہ نے احادیث روایت کی ہیں([1114])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثقة([1115])

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ثقة من علية شيوخ الكوفيين([1116])

آپ ثقہ اور کوفہ کے شیوخ میں چوٹی کے شیخ تھے۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: يكتب حديثه([1117])

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے([1118])۔

---

([1113]) اسد الغابۃ، ۴: ۴۶۱، ترجمہ: ۴۴۸۴

([1114]) الطبقات الکبیر ۸: ۲۷۴، ترجمہ: ۳۳۸۹۔ التاریخ الکبیر، ۸: ۲۹، ترجمہ: ۲۰۴۴

([1115]) الطبقات الکبیر ۸: ۲۷۴، ترجمہ: ۳۳۸۹

([1116]) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۲۲، ترجمہ: ۱۵۴۸

([1117]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۳۹۸، ترجمہ: ۱۸۳۰

([1118]) الثقات لابن حبان، ۷: ۵۱۵، ترجمہ: ۱۱۲۴۴

## سند حدیث۴۰۷: ابو حنیفہ از الہیثم از عبد الرحمٰن بن سابط از سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ

الہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## ۲۵۰۔ا۔عبد الرحمٰن بن سابط

عبد الرحمٰن بن عبد اللہ بن سابط، الجمحی، المکی تابعی ہیں۔ سیدنا جابر بن عبد اللہ سے متصلاً اور سیدنا عمرؓ سے مرسلاً روایت کرتے ہیں۔ ۱۱۸ھ کو وفات پائی[1119]۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثقة كثير الحديث[1120]

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "تابعي ثقة"[1121]

ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین اور حافظ ابو زرعہ کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے[1122]۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے[1123]۔

## سند حدیث۴۰۸: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از الشعبی از سیدنا ابی بردۃؓ بن نیار

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور شعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۵۱۔ا۔سیدنا ابی بردۃؓ بن نیار

سیدنا ابو بردۃؓ، ہانی بن نیار بن عمرو بن عبید، البلوِی صحابیِٔ رسول ہیں۔ آپ سیدنا براءؓ بن عازب کے ماموں تھے۔ بیعت عقبہ، غزوہ بدر اور سارے غزوات میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ شریک رہے۔ ۴۵ھ کو وفات پائی[1124]۔

## سند حدیث۴۰۹: ابو حنیفہ از علقمہ بن مرثد وحماد از عبد اللہ بن بریدۃ از ابیہ سیدنا بریدۃؓ بن الحصیب

علقمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت، حماد بن ابی سلیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۳ میں اور سیدنا بریدۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۵ میں ہو چکا ہے۔

## ۲۵۲۔ا۔عبد اللہ بن بریدۃ

---

[1119] الطبقات الکبیر، ۸: ۳۲، ترجمہ: ۲۳۷۲

[1120] نفس مصدر

[1121] تاریخ الثقات للعجلی: ۲۹۲، ترجمہ: ۹۵۴

[1122] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۵: ۲۴۰، ترجمہ: ۱۱۳۷

[1123] الثقات لابن حبان، ۵: ۹۲، ترجمہ: ۴۰۰۳

[1124] اسد الغابۃ، ۵: ۳۵۸، ترجمہ: ۵۳۳۹

عبداللہ بن بریدۃ بن الحصیب، ابو سہل، تابعی ہیں۔ آپ سیدنا بریدۃؓ بن الحصیب کے بیٹے اور سلیمان بن بریدۃ کے جڑواں بھائی ہیں۔ آپ ۲۰ھ کو پیدا ہوئے۔ آپ مرو کے قاضی تھے۔ آپ نے اپنے والد سیدنا بریدۃؓ بن الحصیب، سیدنا عبداللہؓ بن عمرؓ اور سیدنا عمرانؓ بن حصین سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے علقمہ بن مرثد نے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۱۵ھ کو وفات پائی([1125])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "تابعي ثقة"([1126])

امام ابو حاتم نے آپ کو ثقہ کہا ہے([1127])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1128])۔

### سند حدیث ۴۱۰: ابو حنیفہ ومسعر از محارب از سیدنا جابرؓ

مسعر بن کدام کا ترجمہ سند حدیث: ۱۳۰ کے تحت، محارب بن دِثار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۳ میں اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۷ میں ذکر کیا گیا ہے۔

### سند حدیث ۴۱۱: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابو الزبیر محمد بن مسلم بن تدرُس مکی اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

### سند حدیث ۴۱۲: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

نافع مولی ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۴۱۳: ابو حنیفہ از علی بن الاقمر از سیدنا ابی جحیفہؓ

علی بن الاقمر کا ترجمہ سند حدیث: ۳۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۵۳۔۱۔ سیدنا ابی جحیفہؓ

سیدنا ابو جحیفہؓ وہب بن عبداللہ بن مسلم بن جنادۃ، وہب الخیر، الکوفی صحابی رسول ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کی انتقال کے وقت آپ کم سن تھے لیکن آپ نے رسول اللہ ﷺ کو سننے کا شرف حاصل کیا تھا۔ سیدنا علیؓ نے اپنے دور خلافت میں آپ کو کوفہ میں بیت المال پر مقرر کیا تھا۔ آپ سیدنا علیؓ کے محبوب اور معتمد تھے۔ آپؓ سے آپ کے بیٹے عون، ابو اسحاق السبیعی، اسماعیل بن ابی خالد اور علی بن الاقمر نے احادیث روایت کی ہیں۔ ۷۲ھ کو وفات پائی([1129])۔

---

([1125]) الطبقات الکبیر ۹: ۲۲۰، ترجمہ: ۳۹۴۰

([1126]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۵۰، ترجمہ: ۷۸۲

([1127]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۵: ۱۳، ترجمہ: ۶۱

([1128]) الثقات لابن حبان، ۵: ۱۶، ترجمہ: ۳۶۱۴

([1129]) اسد الغابۃ، ۵: ۴۲۸، ترجمہ: ۵۴۹۳۔ ایضاً، ۶: ۴۷، ترجمہ: ۵۷۵۹

## سند حدیث ۴۱۴: ابو حنیفہ از حماد از سیدنا حذیفہؓ بن الیمان

حماد بن ابی سلیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت اور سیدنا حذیفہؓ بن الیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۱۵: ابو حنیفہ از مسلم از عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ از سیدنا حذیفہؓ بن الیمان

عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲۱ کے تحت اور سیدنا حذیفہؓ بن الیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۵۴۔۱۔ مسلم

مسلم بن سالم النہدی، ابو فروۃ الاصغر، الکوفی، الجہنی اتباع تابعین میں سے ہیں۔ آپ نے عبد اللہ بن عکیم اور عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے سفیان بن عیینہ، سفیان ثوری، مسعر بن کدام اور شعبہ نے احادیث روایت کی ہیں([1130])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: صالح الحدیث لیس بہ بأس([1131])

آپ صالح الحدیث اور لیس بہ بأس ہیں۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1132])۔

## سند حدیث ۴۱۶: حماد عن ابیہ عن ابی فروۃ الجہنی از عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ از سیدنا حذیفہؓ بن الیمان

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت، ابو فروۃ الجہنی مسلم بن سالم کا ترجمہ سند حدیث: ۴۱۵ کے تحت، عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲۱ کے تحت اور سیدنا حذیفہؓ بن الیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۱۷: ابو حنیفہ از الحکم از ابن ابی لیلیٰ از سیدنا حذیفہؓ بن الیمان

حکم بن عتیبہ الکندی کا ترجمہ سند حدیث: ۵۵ میں، عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲۱ کے تحت اور سیدنا حذیفہؓ بن الیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۱۸: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

نافع کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ذکر کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۴۱۹: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدۃ از والداو(سیدنا بریدۃؓ بن الحصیب)

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۲۰: ابو حنیفہ از علقمہ وحماد از عبد اللہ بن بریدۃ از والداو(سیدنا بریدۃؓ بن الحصیب)

---

([1130]) التاریخ الکبیر، ۷: ۲۶۲، ترجمہ: ۱۱۱۰

([1131]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۱۸۵، ترجمہ: ۸۰۸

([1132]) الثقات لابن حبان، ۵: ۳۹۵، ترجمہ: ۵۳۷۵

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت، حماد بن ابی سلیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، عبداللہ بن بریدہ کا ترجمہ: ۴۰۹ کے تحت اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا ترجمہ سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۲۱: ابوحنیفہ از حماد از ابراہیم از علقمہ از سیدنا عبداللہؓ بن مسعود

حماد بن ابی سلیمان، ابراہیم نخعی، علقمہ بن قیس النخعی اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۲۲: ابوحنیفہ و مسعر از عطاء از سیدنا جابرؓ

مسعر بن کدام کا ترجمہ سند حدیث: ۱۳ کے تحت، عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ میں اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۷ میں ذکر کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۴۲۳: ابوحنیفہ از علقمہ و حماد بن ابی سلیمان از عبداللہ بن بریدۃ از والداو (سیدنا بریدۃؓ بن الحصیب)

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت، حماد بن ابی سلیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، عبداللہ بن بریدہ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۲۰ کے تحت اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا ترجمہ سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۲۴: ابوحنیفہ از ابی عون محمد الثقفی از عبداللہ بن شداد از سیدنا ابن عباسؓ

اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت اور عبداللہ بن شداد کا ترجمہ سند حدیث: ۱۰۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۵۵۔ا۔ ابی عون محمد الثقفی

ابو عون محمد بن عبید اللہ بن سعید، الاعور، الثقفی الکوفی تابعی ہیں۔ سیدنا عبداللہؓ بن الزبیرؓ، سیدنا جابرؓ بن سمرۃ اور آپؓ کے والد سمرۃؓ اور عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ سے احادیث روایت کی ہیں۔ سفیان ثوری، مسعر بن کدام اور شعبہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں([1133])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَكَانَ ثِقَةً وَلَهُ أَحَادِيثُ([1134])

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: كوفي"، تابعي، ثقة([1135])

ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین اور حافظ ابوزرعہ کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے([1136])

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے([1137])۔

## سند حدیث ۴۲۵: ابوحنیفہ از محمد بن قیس الہمدانی از سیدنا ابوعامر الثقفی

---

([1133]) الطبقات الکبیر، ۸:۴۲۹، ترجمہ: ۳۲۳۱۔ التاریخ الکبیر، ۱:۱۷۰، ترجمہ: ۵۱۱

([1134]) نفس مصدر

([1135]) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۰۹، ترجمہ: ۱۴۸۱

([1136]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸:۱، ترجمہ: ۲

([1137]) الثقات لابن حبان، ۵:۳۸۰، ترجمہ: ۵۲۹۴

## ۲۵۶۔ا۔ محمد بن قیس الہمدانی

محمد بن قیس الہمدانی المرہبی الکوفی تابعی ہیں۔ سیدنا ابن عمرؓ اور ابراہیم نخعی سے احادیث روایت کی ہیں۔ امام ابو حنیفہ، سفیان ثوری اور ابو عوانہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں([1138])۔

### ائمہ جرح و تعدیل کے آرا:

ابن معین نے آپ کو ثقہ کہا ہے([1139])۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا: "شامي تابعي ثقة"([1140])

آپ شامی، تابعی اور ثقہ ہیں

احمد بن حنبل: صالح الحديث أرجو أن يكون ثقة([1141])

آپ صالح الحدیث ہیں اور میں امید کرتا ہوں کہ آپ ثقہ ہیں۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: لا بأس به([1142])

آپ لا باس بہ ہیں۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1143])۔

## ۲۵۷۔ا۔ سیدنا ابو عامر الثقفی

سیدنا ابو عامر الثقفی رسول اللہ ﷺ کے صحابی ہیں۔ آپ سے محمد بن قیس نے حدیث روایت کی ہے([1144])۔

حافظ ابن حجر عسقلانی نے کہا ہے: أَبُو عَامر الثَّقَفِيّ صَحَابِيّ لَا يعرف اسْمه([1145])

سیدنا ابو عامرؓ الثقفی صحابی ہیں۔ آپ کا اسم گرامی معلوم نہیں۔

### سند حدیث ۴۲۶: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا ابی ہریرۃؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ میں اور سیدنا ابو ہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۴۲۷: ابو حنیفہ از علی بن الاقمر از سیدنا ابی جحیفہؓ

---

([1138]) التاریخ الکبیر، ۱: ۲۰۹، ترجمہ: ۶۶۱

([1139]) تاریخ ابن معین بروایۃ ابن محرز، ۱: ۹۷

([1140]) تاریخ الثقات للعجلی: ۴۱۱، ترجمہ: ۱۴۹۳

([1141]) العلل و معرفۃ الرجال لاحمد، ۲: ۵۰۴، ترجمہ: ۳۳۲۵

([1142]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۶۱، ترجمہ: ۲۷۵

([1143]) الثقات لابن حبان، ۵: ۳۷۳، ترجمہ: ۵۲۶۱

([1144]) اسد الغابۃ، ۶: ۱۸۵، ترجمہ: ۶۰۴۷

([1145]) الایثار بمعرفۃ رواۃ الآثار، احمد بن علی المعروف بابن الحجر العسقلانی: ۲۰۶، ترجمہ: ۳۱۳، دار الکتب العلمیۃ۔ بیروت، ۱۴۱۳ھ

علی بن الاقمر کا ترجمہ سند حدیث: ۳۵ کے تحت اور سیدنا ابو جحیفہؓ وہب بن عبد اللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۱۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۲۸: ابو حنیفہ از الحکم از ابن ابی لیلیٰ از سیدنا حذیفہؓ بن الیمان

حکم بن عتیبہ الکندی کا ترجمہ سند حدیث: ۵۵ میں، عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ کا ترجمہ سند حدیث: ۳۲۱ کے تحت اور سیدنا حذیفہؓ بن الیمان کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۲۹: ابو حنیفہ از ابی اسحاق از عاصم بن حمزہ از سیدنا علیؓ

ابو اسحاق السبیعی کا ترجمہ سند حدیث: ۶۹ میں، عاصم بن ضمرۃ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۵۴ کے تحت اور سیدنا علیؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: زیر نظر نسخہ میں عاصم بن حمزہ ہے اور مسند حارثی میں عاصم بن صرمۃ ہے[1146] لیکن ملا علی قاری نے شرح مسند میں عاصم بن ضمرۃ لکھا ہے[1147]۔ عاصم بن حمزہ اور عاصم بن صرمۃ دونوں کے تراجم کہیں نہیں ملے معلوم ہوتا ہے کہ کاتب نے غلطی سے ضمرۃ کی جگہ حمزہ اور صرمۃ لکھا ہے۔

## سند حدیث ۴۳۰: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۳۱: ابو حنیفہ از یحییٰ بن عبد اللہ الکندی از ابی الاسود از ابی ذرؓ جندب بن جنادۃ

سیدنا جندب بن جنادۃ، ابو ذرؓ الغفاری کا ترجمہ سند حدیث: ۸۱ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۵۸۔ا۔ یحییٰ بن عبد اللہ الکندی

یحییٰ بن عبد اللہ بن حُجیۃ الکندی، الشیعی، الکوفی، ابو حجیۃ، تابعی ہیں۔ اجلح آپ کا لقب ہے۔ آپ نے سیدنا عبد اللہ بن الزبیرؓ، شعبی، عبد اللہ بن الہذیل اور یزید بن الاصم سے احادیث روایت کی ہیں۔ سفیان ثوری، ابن المبارک، یحییٰ بن سعید القطان، شعبہ اور علی بن مسہر نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۴۵ھ کو وفات پائی[1148]۔

ابن سعد نے کہا ہے: وكان ضعيفا جدا[1149]

آپ بہت زیادہ ضعیف تھے۔

ابن معین نے آپ کے بارے میں کہا ہے: الْأَجْلَح ثِقَة[1150]

---

(1146) مسند ابی حنیفہ للحارثی: ۶۷، حدیث: ۱۶۰

(1147) شرح مسند ابی حنیفہ لعلی القاری: ۲۴۰

(1148) الطبقات الکبیر ۸: ۴۶۹، ترجمہ: ۳۳۸۰

(1149) نفس مصدر

(1150) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۳: ۲۶۹، ترجمہ: ۱۲۷۶

جوزجانی: الأجلح مفتر[1151]

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "كوفي ثقة"[1152]

ابوحاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ليس بقوى كان كثير الخطأ مضطرب الحديث يكتب حديثه ولا يحتج به[1153]

آپ قوی نہیں تھے، کثیر الخطا اور مضطرب الحدیث تھے۔ آپ کے احادیث لکھے جائیں اور ان سے استدلال نہ کی جائے۔

ابن حبان المجروحین میں یوں کہتے ہیں: كان لايدرك ما يقول يجعل أبا سفيان أبا الزبير ويقلب الأسامي هكذا[1154]

آپ جو کہتے اسے تک نہیں سمجھتے۔ ابوسفیان کو ابوالزبیر بناتے اور راویوں کے ناموں کو اسی طرح الٹ پلٹ کر دیتے تھے۔

ابن عدی نے کہا ہے: وأجلح بن عبد الله له أحاديث صالحة ولم أجد له شيئا منكرا مجاوز للحد لا إسنادا، ولا متنا وأرجو أنه لا بأس به إلا أنه يعد في شيعة الكوفة و عندى هو مستقيم الحديث صدوق[1155]

اجلح بن عبداللہ کے احادیث صالح الاستدلال ہیں۔ میں نے آپ کے احادیث متن یا سند کے لحاظ سے حد سے زیادہ منکر نہیں دیکھے ہیں اور امید کرتا ہوں کہ آپ لا بأس بہ ہیں مگر آپ کوفہ کے شیعوں میں شمار ہوتے ہیں۔ میرے نزدیک آپ مستقیم الحدیث اور صدوق ہیں۔

## ۲۵۹۔ا۔ابوالاسود

ظالم بن عمرو بن سفیان الدیلی یا الدؤلی البصری کبار تابعین میں سے ہیں۔ محضرمی ہیں۔ جاہلیت اور اسلام دونوں ادوار پائے۔ محدث، فقیہ، نحوی اور حاضر جواب تھے۔ بصرہ کے قاضی رہے ہیں۔ سیدنا عمرؓ، سیدنا علیؓ، سیدنا معاذؓ، سیدنا ابوذرؓ اور سیدنا ابن مسعودؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ ہی نے عربیت کے قواعد وضع کیے تھے[1156]۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "وَكَانَ ثِقَة فى حديثه ان شاء الله"[1157]۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "بصري تابعي ثقة"[1158]

امام ابوحاتم نے یحییٰ بن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے[1159]۔

---

[1151] احوال الرجال: ۵۹

[1152] تاریخ الثقات للعجلی: ۵۷، ترجمہ: ۴۸

[1153] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۹: ۱۶۳، ترجمہ: ۶۷۷

[1154] المجروحین لابن حبان ا: ۱۷۵، ترجمہ: ۱۰۸

[1155] الکامل فی ضعفاء الرجال، ۲: ۱۴۰، ترجمہ: ۲۳۸

[1156] الطبقات الکبیر، ۹: ۹۸، ترجمہ: ۳۸۰۷

[1157] نفس مصدر

[1158] تاریخ الثقات للعجلی: ۲۳۸، ترجمہ: ۷۳۳

[1159] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۴: ۵۰۳، ترجمہ: ۲۲۱۴

ابن حبان نے بھی آپ کا تذکرہ الثقات میں کیا ہے([1160])۔

## سند حدیث ۴۳۲: ابوحنیفہ از ہیثم از یک مرد

ہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۶۰۔ا۔سیدنا ابوقحافہؓ

سیدنا عثمانؓ بن عامر بن عمرو بن کعب، ابوقُحافہ، القرشی، التیمی، جلیل القدر صحابی اور سیدنا ابو بکرؓ الصدیق کے والد محترم تھے۔ فتح مکہ کے دن مشرف بہ اسلام ہوئے۔ ۱۴ھ کو محرم کے مہینے میں ستانوے (۹۷) سال کی عمر میں وفات پائی([1161])۔

ملاحظہ: یہ حدیث امام مسلم نے بطریق ابوالزبیر از سیدنا جابرؓ بن عبداللہ ذکر کیا ہے([1162])۔

## سند حدیث ۴۳۳: ابوحنیفہ از الہیثم از ام ثور از سیدنا ابن عباسؓ

ہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۶۱۔ا۔اُمِّ ثور

ام ثور تابعیہ ہیں۔ سیدنا ابن عباسؓ سے حدیث روایت کرتی ہیں۔ آپ سے ہیثم بن حبیب الصواف نے حدیث روایت کی ہے۔ حافظ ابن حجر نے کہا ہے: أم ثَوْر عَن ابْن عَبَّاس مَا عرفت حَالهَا([1163])

ام ثور جو سیدنا ابن عباسؓ سے حدیث روایت کرتی ہیں، میں ان کا حال نہ جان سکا۔

ملاحظہ: اس حدیث کی تائید میں امام ابوداؤد کی حدیث پیش کی جاتی ہے جو آپ نے اپنی سنن میں نقل کیا ہے([1164])۔

## سند حدیث ۴۳۴: ابوحنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمُّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۳۵: ابوحنیفہ از علقمہ از ابن بریدۃ از ابیہ

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۳۶: ابوحنیفہ و مقاتل بن سلیمان از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابوالزبیر محمد بن مسلم بن تدرُس مکی اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

---

([1160]) الثقات لابن حبان، ۴: ۴۰۰، ترجمہ: ۳۵۵۷

([1161]) اسد الغابۃ، ۳: ۵۷۵، ترجمہ: ۳۵۸۲

([1162]) الصحیح المسلم، کتاب اللباس والزینۃ (۳۷)، باب فی صبغ الشعر و تغییر الشیب (۲۴)، حدیث: ۲۱۰۲

([1163]) الایثار بمعرفۃ رواۃ الآثار لابن حجر: ۱۹۸، ترجمہ: ۲۸۷

([1164]) سنن ابی داؤد، کتاب الترجل (۲۷)، باب فی صلۃ الشعر (۴)، حدیث: ۴۱۷۱

## ۲۶۲۔ا۔مقاتل بن سلیمان

مقاتل بن سلیمان البلخی، صاحب التفسیر تھے۔ ضحاک بن مزاحم اور عطاء بن ابی رباح سے احادیث روایت کرتے ہیں([1165])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وأصحاب الحديث يتقون حديثه وينكرونه([1166])۔

محدثین آپ کے احادیث سے اپنے آپ کو بچاتے تھے اور انہیں منکر قرار دیتے۔

ابن معین نے کہا ہے: وَمُقَاتِل بن سُلَيْمَان لَيْسَ بِشَيْء([1167])

امام بخاری نے آپ کے بارے میں کہا: لا شئ البتة([1168])

جوزجانی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: مقاتل بن سليمان كان دجالا جسورا([1169])۔

مقاتل بن سلیمان دلیر دجال تھے۔

عجلی نے آپ کو "متروک الحدیث" کہا ہے([1170])۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: هو متروك الحديث"([1171])

ابن حبان المجروحین میں یوں کہتے ہیں: كان شبيها يشبه الرب بالمخلوقين وكان يكذب مع ذلك في الحديث([1172])۔

آپ مشبّہہ میں سے تھے جو رب کو مخلوق کے مشابہ مانتے تھے اور اس کے ساتھ حدیث روایت کرتے میں جھوٹ بھی بولتے تھے۔

ابن عدی نے اپنے کامل میں لکھا ہے: وهو مع ضعفه يكتب حديثه([1173])

باوجود ضعف کے آپ کے احادیث لکھے جاتے ہیں۔

ملاحظہ: یہ حدیث امام مسلم نے بسند ابوالزبیر از سیدنا جابرؓ مرفوعاً نقل کی ہے([1174])

### سند حدیث ۷۴۳: حماد از والداو(ابی حنیفہ) از قیس بن مسلم از طارق بن شہاب از سیدنا ابن مسعودؓ

---

([1165]) الطبقات الکبیر،۹: ۳۷۷، ترجمہ: ۴۴۷۵

([1166]) الطبقات الکبیر،۸: ۳۴۲، ترجمہ: ۳۰۴۴

([1167]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۴: ۳۷۳، ترجمہ: ۴۸۴۶

([1168]) التاریخ الکبیر،۸: ۱۴، ترجمہ: ۱۹۷۶

([1169]) احوال الرجال: ۳۴۳، ترجمہ: ۳۷۳

([1170]) معرفۃ الثقات للعجلی، ۲: ۲۹۵، ترجمہ: ۱۷۸۱

([1171]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۳۵۵، ترجمہ: ۱۶۳۰

([1172]) المجروحین لابن حبان، ۳: ۱۴، ترجمہ: ۱۰۴۵

([1173]) الکامل فی ضعفاء الرجال، ۸: ۱۹۰، ترجمہ: ۱۹۱۴

([1174]) الصحیح المسلم، کتاب الآداب(۳۸)، باب لكل داء دواء واستحباب التداوي (۲۶)، حدیث: ۲۲۰۴

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت، قیس بن مسلم اور سیدنا طارقؓ بن شہاب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۴۴ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۳۸: ابو حنیفہ از قیس از طارق از سیدنا ابن مسعودؓ

قیس بن مسلم اور سیدنا طارقؓ بن شہاب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۴۴ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۳۹: ابو حنیفہ از عبد اللہ بن دینار از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور عبد اللہ بن دینار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۴۰: ابو حنیفہ از عبد الملک از سیدنا عمروؓ الجرشی از سیدنا سعیدؓ بن زید

عبد الملک بن عمیر کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۶۳۔۱۔سیدنا عمروؓ الجُرَشی

عمرو بن حریث بن عمرو بن عثمان بن عبد اللہ، ابو سعید القرشی المخزومی صحابی ہیں اور آپ کے والد بھی صحابی ہیں۔ آپ نے رسول اللہ ﷺ سے اور سیدنا ابو بکرؓ الصدیق، سیدنا عمرؓ فاروق، سیدنا علیؓ المرتضیٰ، سیدنا ابن مسعودؓ، سیدنا سعیدؓ بن زید اور اپنے بھائی سیدنا سعیدؓ بن حریث سے احادیث روایت کی ہیں۔ کوفہ میں قیام پذیر رہے۔ ۸۵ھ کو وفات پائی([1175])۔

### ۲۶۴۔۲۔سیدنا سعیدؓ بن زید

سیدنا سعید بن زید بن عمرو بن نفیل القرشی العدوی جلیل القدر صحابی ہیں، آپ سیدنا عمرؓ بن الخطاب کے چچازاد بھائی ہیں۔ آپ نے سیدنا عمرؓ سے قبل اسلام قبول کیا۔ اولین مہاجرین میں سے تھے۔ بدر کے علاوہ دیگر مشاہد میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے۔ آپ عشرہ مبشرہ میں سے ہیں۔ ۵۰ھ کو وفات پائی([1176])۔

## سند حدیث ۴۴۱: ابو حنیفہ از الہیثم از ابی صالح از سیدنا ابی ہریرۃؓ

الہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت، ابو صالح الزیات کا ترجمہ سند حدیث: ۳۴ کے تحت اور سیدنا ابو ہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۴۲: ابو حنیفہ از مسلم از ابراہیم از مسروق از اُمّ المؤمنین سیدۃ عائشہؓ

مسلم بن ابی عمران البطین کا ترجمہ سند حدیث: ۳۱۱ کے تحت، ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، مسروق بن اجدع کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۴۳: ابو حنیفہ از عبد اللہ بن دینار از سیدنا ابن عمرؓ

---

([1175]) اسد الغابۃ، ۴: ۲۰۰، ترجمہ: ۳۹۰۲

([1176]) اسد الغابۃ، ۲: ۴۷۶، ترجمہ: ۲۰۷۶

عبداللہ بن دینار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۶ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۴۴: ابو حنیفہ از سیدنا جابرؓ بن عبداللہ

سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۴۴۵: ابو حنیفہ از اسماعیل از ابی صالح از امّ ہانی

اسماعیل بن عبدالملک اور سیدہ ام ہانی فاختہؓ بنت ابی طالب کا ترجمہ سند حدیث: ۳۴ کے تحت اور ابو صالح الزیات کا ترجمہ سند حدیث: ۳۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۴۶: ابو حنیفہ از حماد از ابی وائل از سیدنا ابن مسعودؓ

حماد بن ابی سلیمان اور سیدنا عبداللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ میں اور ابو وائل شقیق بن سلمہ کا ترجمہ سند حدیث: ۳۱ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۴۷: ابو حنیفہ از محمد بن المنکدر از سیدنا جابرؓ

محمد بن المنکدر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۶ کے تحت اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۴۴۸: ابو حنیفہ از عطاء از والد او (السائب) از سیدنا ابن عمروؓ

عطاء بن السائب اور السائب بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۱۶۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

### ۲۶۵۔ا۔ابن عمروؓ

سیدنا عبداللہؓ بن عمروؓ بن العاص بن وائل، ابو محمد، القرشی جلیل القدر صحابی ہیں۔ عالم و فاضل اور زاہد و عابد تھے۔ رسول اللہ ﷺ کی اجازت سے آپ ﷺ کے احادیث لکھا کرتے تھے۔ ہجرت سے سات برس قبل پیدا ہوئے تھے۔ اپنے والد سے قبل مشرف بہ اسلام ہوئے تھے۔ دور جاہلیت میں لکھنا پڑھنا جانتے تھے۔ ۶۳ھ یا ۶۵ھ کو وفات پائی[1177]۔

## سند حدیث ۴۴۹: ابو حنیفہ از زیاد از رسول اللہ ﷺ

زیاد بن علاقہ الثعلبی کا ترجمہ سند حدیث: ۱۰۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث مرسل ہے۔ صحیح مسلم میں زیاد بن علاقہ از سیدنا جریرؓ بن عبداللہ یہ روایت موجود ہے[1178]۔ صحیح بخاری میں بھی سیدنا جریرؓ بن عبداللہ کی روایت سے یہ حدیث موجود ہے[1179]۔

## سند حدیث ۴۵۰: حماد از والدِ اُو (ابی حنیفہ) از عطاء بن السائب از ابی مسلم الاغر صاحب سیدنا ابی ہریرۃؓ از سیدنا ابی ہریرۃؓ

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت، عطاء بن السائب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۶۷ کے تحت اور سیدنا ابو ہریرہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

[1177] اسد الغابۃ، ۳: ۳۴۵، ترجمہ: ۳۰۹۲

[1178] الصحیح المسلم، کتاب الایمان (۱)، باب بیان ان الدین النصیحۃ (۲۳)، حدیث: (۹۸)۔۵۶

[1179] الصحیح البخاری، کتاب الایمان (۱)، باب الدین النصیحۃ (۴۰)، حدیث: ۵۷۔

## ۲۶۶۔ا۔ابی مسلم الاغر

ابو مسلم الاغر بن سُلیک، عبد اللہ تابعی ہیں۔آپ مدینہ منورۃ کے رہائشی اور قاضی تھے۔سیدنا ابو ہریرۃؓ، سیدنا علیؓ اور سیدنا ابو سعیدؓ الخدری سے احادیث روایت کی ہیں۔آپ سے ابو اسحاق اور عطاء بن السائب نے احادیث روایت کی ہیں([1180])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "الأغرّ أبو مسلم كوفي تابعي ثقة"([1181])۔

امام ابو حاتم نے کہا کہ آپ کے احادیث صالح الاستدلال ہیں([1182])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے اور آپ کا نام اغر بن عبد اللہ ذکر کیا ہے([1183])۔

### سند حدیث ۴۵۱: حماد از والد او از ابراہیم النخعی از محمد بن المنکدر بواسطہ یک مرد از رسول اللہ ﷺ

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲، ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ میں اور محمد بن المنکدر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۶ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ روایت مرسل یا موقوف ہے۔اگر ان کو یہ روایت رسول اللہ ﷺ سے پہنچی ہو تو مرسل اور اگر صحابی سے پہنچی ہو تو موقوف۔

### سند حدیث ۴۵۲: ابو حنیفہ از زیاد از سیدنا اسامہؓ بن شریک

زیاد بن علاقہ الثعلبی کا ترجمہ سند حدیث: ۱۰۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۶۷۔ا۔سیدنا اسامہؓ بن شریک

سیدنا اسامہؓ بن شریک الثعلبی رسول اللہ ﷺ کے صحابی ہیں۔کوفہ میں رہائش پذیر تھے۔رسول اللہ ﷺ سے اور سیدنا ابو موسیٰؓ الاشعری سے احادیث روایت کی ہیں۔زیاد بن علاقہ الثعلبی نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔۷۰ھ کو وفات پائی([1184])۔

### سند حدیث ۴۵۳: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۴۵۴: ابو حنیفہ از ابراہیم از سیدنا انسؓ

ابراہیم بن محمد بن المنتشر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۴۳ کے تحت اور سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۴۵۵: ابو حنیفہ از عبد اللہ بن دینار از سیدنا ابن عمرؓ

---

([1180]) الطبقات الکبیر، ۸: ۳۶۲، ترجمہ: ۳۱۳۳

([1181]) تاریخ الثقات للعجلی: ۷۱، ترجمہ: ۱۱۱

([1182]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۹: ۴۰۱، ترجمہ: ۱۹۱۷

([1183]) الثقات لابن حبان، ۴: ۵۳، ترجمہ: ۱۷۹۴

([1184]) اسد الغابۃ، ۱: ۱۹۷، ترجمہ: ۸۵

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور عبداللہ بن دینار کا ترجمہ سند حدیث: ۵۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۵۶: ابو حنیفہ از محمد بن المنکدر از اُمیمہ بنت رُقیقہ

محمد بن المنکدر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۶ کے تحت کیا گیا ہے۔

## ۲۶۸۔ا۔ سیدۃ اُمَیمہؓ بنت رُقَیقہ

سیدۃ امیمہؓ بنت رقیقہ بنت خُویلد بن اسد، صحابیہ ہیں اور اُمّ المؤمنین سیدتنا خدیجہؓ الکبریٰ کے بھانجی اور سیدہ فاطمہؓ کی خالہ زاد بہن تھیں۔ آپ رسول اللہ ﷺ سے بیعت کرنے والیوں میں سے تھیں۔ آپ سے محمد بن المنکدر اور آپ کی بیٹی حکیمہ بنت امیمہ نے احادیث روایت کی ہیں([1185])۔

## سند حدیث ۴۵۷: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدۃ از والد او (سیدنا بریدۃؓ بن الحصیب)

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۵۸: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۵۹: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابو الزبیر محمد بن مسلم بن تدرُس مکی اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۴۶۰: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا ابی ہریرۃؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت اور سیدنا ابوہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۶۱: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابو الزبیر محمد بن مسلم بن تدرُس مکی اور سیدنا جابرؓ بن عبداللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۴۶۲: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۶۳: ابو حنیفہ از نافع از سیدنا ابن عمرؓ

سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور نافع مولیٰ ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۶۴: ابو حنیفہ از سماک از سیدنا جابرؓ بن سمرہ

سماک بن حرب کا ترجمہ سند حدیث: ۹۷ کے تحت اور سیدنا جابرؓ بن سمرہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۷۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

([1185]) اسد الغابۃ، ۷: ۲۵، ترجمہ: ۶۷۳۹

## سند حدیث ۴۶۵: ابو حنیفہ از عطیہ از سیدنا ابی سعید الخدریؓ

عطیہ العوفی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵ کے تحت اور سیدنا ابو سعید الخدریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: امام ترمذی نے یہ حدیث من لم یشکر الناس لم یشکر اللہ ذکر کیا ہے([1186])۔

## سند حدیث ۴۶۶: ابو حنیفہ از عطاء از محارب بن دثار از سیدنا ابن عمرؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ میں، محارب کا ترجمہ سند حدیث: ۵۳ میں اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۶۷: ابو حنیفہ از عاصم از ابی بُردۃ

ابو بردۃ عامر بن عبداللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۸۸ میں اور عاصم بن کلیب بن شہاب الجرمی کا ترجمہ سند حدیث: ۹۴ میں ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۶۸: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدۃ از والداو (سیدنا بریدۃؓ بن الحصیب)

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۶۹: ابو حنیفہ از سیدنا انسؓ بن مالک

سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث بھی وحدانیات میں سے ہے اور یہ امام ابو حنیفہؒ کی امتیازی خصوصیت ہے۔ سیدنا انسؓ بن مالک بصرہ میں آخری فوت ہونے والے صحابی ہیں۔ آپؓ کی وفات ۹۳ھ کو ہوئی ہے اور امام صاحبؒ کی ولادت ۸۰ھ کو ہوئی تو آپؓ کی وفات کے وقت امام صاحب کی عمر تیرہ (۱۳) سال تھی جو سنِ تمیز ہے اور آپؒ بصرہ میں آتے جاتے بھی تھے تو معاصرتِ زمانی اور امکانِ لقا بھی موجود ہے۔ لہٰذا یہ حدیث صحیح ہے۔

## سند حدیث ۴۷۰: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدۃ از والداو (سیدنا بریدۃؓ بن الحصیب)

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۷۱: ابو حنیفہ از علقمہ از ابن بریدۃ از والداو (سیدنا بریدۃؓ بن الحصیب)

علقمہ بن مرثد کا ترجمہ سند حدیث: ۲ کے تحت اور سلیمان بن بریدہ اور سیدنا بریدہؓ ابن الحصیب کا سند حدیث: ۵ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۷۲: ابو حنیفہ از شیبان از عبدالملک از یک مرد از سیدنا ابی ہریرۃؓ

شیبان بن عبدالرحمٰن النحوی کا ترجمہ سند حدیث: ۸۷ کے تحت، عبدالملک بن عُمیر کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت اور سیدنا ابو ہریرہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

([1186]) سنن الترمذی، ابواب البر والصلۃ (۲۹)، باب ما جاء فی الشکر لمن احسن الیک (۳۵)، حدیث: ۱۹۵۵

ملاحظہ در بارۂ "عمن حدثه": مسند حارثی میں بھی از عبدالملک عمن حدثہ ہے([1187])۔ ملا علی قاری نے شرح مسند میں یہ حدیث بہ سندِ "ابو حنیفة عن شیبان عن عبد الملك عن جده عن ابی هریرةؓ" ذکر کیا ہے([1188])۔ عبدالملک کے داد کا نام سوید اللخمی ہے۔ آپ کے احوال تلاش بسیار کے باوجود نہیں ملے۔

بہر حال اسی مضمون کی ایک حدیث امام ترمذی نے بھی نقل کی ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: المستشار مؤتمن([1189]) جس سے مشورہ لیا جاتا ہے وہ امین ہوتا ہے۔

## سند حدیث ۴۷۳: ابو حنیفہ از الحسن از الشعبی از سیدنا نعمانؓ

شعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور سیدنا نعمانؓ بن بشیر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۴۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۶۹۔ا۔ حسن

حسن بن عبید اللہ النخعی، اتباع تابعین میں سے ہیں۔ ابراہیم نخعی، ابو الضحیٰ اور امام شعبی سے احادیث سنی ہیں۔ سفیان ثوری، سفیان ابن عیینہ اور عبداللہ بن ادریس نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۳۹ھ کو وفات پائی([1190])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وكان ثقة([1191])۔

ابن معین نے کہا ہے: لَيْسَ بِهِ بَأْس([1192])۔

عجلی نے کہا ہے: كوفي"، ثقة([1193])۔

امام ابو حاتم نے بھی آپ کو ثقہ کہا ہے([1194])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1195])۔

## سند حدیث ۴۷۴: حماد از والد او (ابی حنیفہ) از عبد الرحمٰن بن حزم از سیدنا انسؓ

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت اور سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

([1187]) مسند ابی حنیفہ بروایۃ الحارثی: ۲۸۹

([1188]) شرح مسند ابی حنیفہ لعلی القاری: ۵۱۶

([1189]) سنن الترمذی، ابواب الادب (۴۵)، باب أن المستشار مؤتمن (۵۷)، حدیث: ۲۸۲۳

([1190]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۶۸، ترجمہ: ۳۳۷۷۔ التاریخ الکبیر، ۲: ۲۹۷، ترجمہ: ۲۵۲۸

([1191]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۶۸، ترجمہ: ۳۳۷۷

([1192]) تاریخ ابن معین بروایت عثمان الدارمی: ۹۳، ترجمہ: ۲۵۲

([1193]) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۱۶، ترجمہ: ۲۸۳

([1194]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۳: ۲۳، ترجمہ: ۹۶

([1195]) الثقات لابن حبان، ۶: ۱۶۰، ترجمہ: ۷۱۵۸

## ۲۷۰۔ا۔عبدالرحمٰن بن حزم

عبدالرحمٰن بن حزم الکوفی تابعی ہیں۔سیدنا انسؓ بن مالک سے احادیث روایت کی ہیں۔حافظ ابن حجر نے آپ کو "مجہول" کہا ہے([1196])۔
ملاحظہ :اس حدیث کے کئی شواہد ہیں۔ صحیح بخاری([1197]) میں سیدنا ابن عمرؓ اور صحیح مسلم([1198]) میں سیدۃ عائشہؓ سے یہ حدیث نقل ہے۔

### سند حدیث ۴۷۵:ابو حنیفہ از سیدنا انسؓ بن مالک

سیدنا انسؓ بن مالک کا ترجمہ سند حدیث :۲۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۴۷۶:ابو حنیفہ از عبدالعزیز از ابن قتادہ

عبدالعزیز بن رُفیع الاسدی کا ترجمہ سند حدیث :۱۶ کے تحت کیا گیا ہے۔
ملاحظہ :زیر نظر نسخہ میں یہ عبدالعزیز از ابن قتادہ ہے لیکن مسند حارثی([1199]) میں اور مسند احمد میں ابو حنیفہ از عبدالعزیز بن رفیع از عبداللہ بن ابی قتادہ عن ابیہ ہے([1200])۔سیدنا ابو قتادہؓ کا ترجمہ سند حدیث :۲۳۶ کے تحت کیا گیا ہے۔تاہم سند میں ارسال ہے۔
صحیح بخاری میں یہ حدیث بروایت سیدنا ابو ہریرۃؓ منقول ہے([1201])۔

### سند حدیث ۴۷۷:ابو حنیفہ از سیدنا عبداللہؓ بن اُنیس

## ۲۷۱۔ا۔سیدنا عبداللہؓ بن اُنیس

سیدنا عبداللہ بن انیس الانصاری الجہنی،ابو یحییٰ، جلیل القدر صحابی ہیں۔بدر کے علاوہ دوسرے تمام غزوات میں شریک ہوئے۔آپ ہی نے رسول اللہ ﷺ سے شب قدر کے بارے میں پوچھا تھا۔اور آپ ہی نے رسول اللہ ﷺ کی ایک حدیث سیدنا جابرؓ بن عبداللہ سے سننے کے لیے ایک ماہ کی مسافت طے کی۔رسول اللہ ﷺ اور سیدنا عمرؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔۷۴ھ کو وفات پائی([1202])۔
ملاحظہ :امام صاحبؒ کی ولادت ۸۰ھ کو ہوئی ہے اور سیدنا عبداللہ بن انیس کی وفات چھ سال قبل ۷۴ھ کو ہوئی ہے۔تو یہ امام صاحب کے مراسیل پر محمول کی جائے گی([1203])۔

### سند حدیث ۴۷۸:ابو حنیفہ از سیدنا واثلہؓ بن الاسقع

---

([1196]) تعجیل المنفعۃ لابن حجر،۱:۷۹۱،ترجمہ :۶۱۵
([1197]) الصحیح البخاری،کتاب الادب(۵۷)،باب الوصاۃ بالجار(۲۸)،حدیث :۶۰۱۵
([1198]) الصحیح المسلم،کتاب البر والصلۃ والآداب(۴۵)،باب الوصیۃ بالجار والاحسان الیہ(۴۲)،حدیث :۲۶۲۴
([1199]) مسند ابی حنیفہ للحارثی:۲۱۵
([1200]) مسند احمد،احمد بن محمد بن حنبل،۳۷:۲۴۶،حدیث :۲۲۵۵۲،مؤسسۃ الرسالۃ۔بیروت،۱۴۲۱ھ=۲۰۰۱ء
([1201]) الصحیح البخاری،کتاب الادب(۵۷)،باب لاتسبوا الدھر(۱۰۱)،حدیث :۶۱۸۱
([1202]) اسد الغابۃ،۳:۱۷۷،ترجمہ :۲۸۲۳۔۳:۱۷۸،ترجمہ :۲۸۲۴
([1203]) شرح مسند ابی حنیفہ لعلی القاری:۵۸۴

## ۲۷۲۔ا۔سیدنا واثلہؓ بن الاسقع

سیدنا واثلہؓ بن الاسقع بن عبد العزی، ابو شداد، الکنانی اللیثی، رسول اللہ ﷺ کے صحابی ہیں۔جب رسول اللہ ﷺ غزوۂ تبوک کے لیے تیاری فرمارہے تھے تو اسی دوران آپ نے اسلام قبول کیا۔بصرہ اور پھر دمشق سے تین فرسخ دور "بلاط" نامی گاؤں میں سکونت اختیار کی۔فتحِ دمشق کے بعد فلسطین منتقل ہوئے اور بیت المقدس میں سکونت پذیر ہوئے۔۸۳ھ یا ۸۵ھ میں ۱۰۵ یا ۹۸سال کی عمر میں وفات پائی[1204]۔

ملاحظہ: سیدنا واثلہؓ بن الاسقع کی وفات کے متعلق اگر پہلا قول یعنی ۸۳ھ معتبر مانا جائے تو امامؒ کی عمر صرف تین سال ہے۔اتنی کم عمر میں سماع حدیث مشکل ہے لیکن اگر دوسری قول یعنی ۸۵ھ کو معتبر مانا جائے تو پھر امامؒ کی عمر پانچ سال ہے اتنی عمر میں سماع حدیث تسلیم کیا جاتا ہے۔امام بخاری نے سیدنا محمودؓ بن ربیع کا پانچ سال کی عمر میں رسول اللہ ﷺ کا آپؓ کے منہ پر پانی کے چھینٹے مارنے کو یاد کرنا تسلیم کیا ہے۔سیدنا محمودؓ بن ربیع فرماتے ہیں:

"عقلت من النبي صلى الله عليه وسلم مجة[1205] مجها في وجهي وأنا ابن خمس سنين من دلو"[1206]

مجھے رسول اللہ ﷺ کا میرے منہ پر ڈھول سے پانی کا چھینٹا مارنا (اچھی طرح) یاد ہے اور میں اس وقت پانچ سال کا تھا۔

یہ حدیث امام ترمذی نے بھی بروایت مکحول از سیدنا واثلہؓ بن الاسقع نقل کیا ہے[1207]۔

### سند حدیث۴۷۹: ابو حنیفہ از الحسن از الشعبی از سیدنا نعمان بن بشیر

حسن بصریؒ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۵ کے تحت، حسن بن عبید اللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۳۷۴ کے تحت، شعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور سیدنا نعمانؓ بن بشیر کا ترجمہ سند حدیث: ۱۴۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۴۸۰: ابو حنیفہ از ابراہیم از اسود از ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ

ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۴۸۱: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از سیدنا عمرؓ بن الخطاب

حماد اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ ،اسود نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ اور سیدنا عمرؓ فاروق کا ترجمہ سند حدیث: ۱ میں ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۴۸۲: ابو حنیفہ از عطاء از سیدنا ابن عباسؓ

عطاء بن ابی رباح کا ترجمہ سند حدیث: ۴ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

---

[1204] اسد الغابۃ، ۵: ۳۹۹، ترجمہ: ۵۴۲۹

[1205] "مجۃ" منہ میں پانی ڈال کر کسی کے چہرے پر پھونکنے کو کہتے ہیں۔[جمہرۃ اللغۃ، محمد بن الحسن بن دُرید، ۱: ۹۲]

[1206] الصحیح البخاری، کتاب العلم (۲)، باب (۱۸) متى يصح سماع الصغير، حدیث: ۷۷

[1207] سنن الترمذی، ابواب صفۃ القیامۃ (۳۹)، باب (۵۴)، حدیث: ۲۵۰۶

## سند حدیث ۴۸۳: ابو حنیفہ از الزہری از سعید بن المسیب از سیدنا ابی ہریرۃؓ

ابن شہاب زہری کا ترجمہ سند حدیث: ۴۱ کے تحت اور سیدنا ابوہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ میں ہو چکا ہے۔

### ۲۷۳-۱۔ سعید بن المسیب

سعید بن المسیب بن حزن بن وہب جلیل القدر تابعی، فقیہ، محدث، عابد، زاہد اور صاحب فتویٰ بزرگ اور سیدنا ابوہریرۃؓ کے داماد تھے۔ ۱۳ھ کو پیدا ہوئے۔ مدینہ منورہ کے سات بڑے فقہا میں آپ کا شمار کیا جاتا ہے۔ رسول اللہ ﷺ، سیدنا ابو بکرؓ اور سیدنا عمرؓ فاروق کے فیصلوں کے بڑے عالم تھے۔ ذریعہ آمدنی زیتون کی تجارت تھی۔ سنۃ الفقہا([1208]) یعنی ۹۴ھ کو وفات پائی([1209])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "كان جَامِعًا ثِقَةً كَثِيرَ الْحَدِيثِ ثَبْتًا فَقِيهًا مُفْتِيًا مَأْمُونًا وَرِعًا عَالِيًا رَفِيعًا"([1210])

آپ جامع، ثقہ، کثیر الحدیث، ثبت، فقیہ، مفتی، مأمون، زاہد اور بلند مرتبت تھے۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: مدني"، تابعي، ثقة، وكان رجلا صالحًا فقيهًا، وكان لا يأخذ العطاء، وكانت له بضاعة أربعمائة دينار، وكان يتجر بها في الزيت،([1211])

آپ مدنی، تابعی، ثقہ، رجل صالح اور فقیہ تھے۔ کسی قسم کا کوئی وظیفہ قبول نہیں کرتے تھے۔ آپ کا کل اثاثہ ۴۰۰ دینار تھا جس پر آپ زیتون کی تجارت کر کے پیٹ پالتے تھے۔

## سند حدیث ۴۸۴: ابو حنیفہ از شعبی از سیدنا جابرؓ

شعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۴۸۵: ابو حنیفہ از الہیثم از الحسن از سیدنا ابی ذرؓ

ہیثم بن حبیب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸، حسن بصریؒ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲۵ اور سیدنا ابو ذرؓ غفاری کا ترجمہ سند حدیث: ۸۱ میں کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۴۸۶: ابو حنیفہ از عطیہ از سیدنا ابی سعید الخدریؓ

عطیہ بن سعد العوفی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۵ کے تحت اور سیدنا ابو سعیدؓ الخدری کا ترجمہ سند حدیث: ۸ کے تحت ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث عادل بادشاہ کی فضیلت کے بارے میں ہے۔ اس معنیٰ میں متعدد احادیث وارد ہیں([1212])۔

## سند حدیث ۴۸۷: ابو حنیفہ از حسن بن عبید اللہ از خبیب بن ابی ثابت از ابن بریدۃ از والد او سیدنا بریدۃؓ

---

([1208]) اسی سال کو سنۃ الفقہا اس لیے کہتے ہیں کیونکہ کثیر تعداد میں فقہا اسی سال وفات پائے۔ الطبقات الکبیر ۷: ۱۴۳، ترجمہ: ۱۵۰۸

([1209]) الطبقات الکبیر، ۷: ۱۱۹-۱۴۳، ترجمہ: ۱۵۰۸

([1210]) نفس مصدر

([1211]) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۸۸، ترجمہ: ۵۶۳

([1212]) سنن الترمذی، ابواب الاحکام (۱۵)، باب ماجاء فی الامام العادل (۴)، حدیث: ۱۳۲۹

حسن بن عبید اللہ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۷۳ کے تحت، عبد اللہ بن بریدۃ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۰۹ کے تحت اور سیدنا بریدۃؓ بن الحصیب کا ترجمہ سند حدیث: ۵ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: زیر نظر نسخہ میں خبیب (تصغیر کے ساتھ) مذکور ہے تاہم یہ حبیب بن ابی ثابت ہے جیسا کہ ملا علی قاری نے شرح مسند میں حبیب لکھا ہے تاہم وہاں پر حبیب بن ثابت ہے جو کہ کاتب کی غلطی سے "ابی" کا لفظ رہ چکا ہے([1213])۔

## ۲۷۴۔ا۔ حبیب بن ابی ثابت

حبیب بن ابی ثابت، قیس بن دینار، ابو یحییٰ، الاسدی، الکوفی تابعی تھے۔ سیدنا ابن عباسؓ اور سیدنا ابن عمرؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ کوفہ کے فقہا میں سے تھے۔ اعمش، مسعر، شعبہ، سفیان ثوری اور عطاء بن ابی رباح نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۱۱۹ھ کو وفات پائی([1214])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

یحییٰ بن معین نے آپ کو ثبت کہا ہے([1215])۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ثقة تابعي وكان مفتي الكوفة وكان ثبتًا في الحديث([1216])

آپ ثقہ، تابعی، کوفہ کے مفتی اور حدیث میں ثبت تھے۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: حبيب بن ابی ثابت صدوق ثقة([1217])

حبیب بن ابی ثابت صدوق اور ثقہ ہیں۔

ابن حبان نے بھی الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1218])۔

## سند حدیث ۴۸۸: ابو حنیفہ از عبد الملک از ابی بکرۃ از والد او سیدنا حارثؓ بن کلدۃ

عبد الملک بن عمیر کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۷۵۔ا۔ ابی بکرۃ

ملاحظہ: زیر نظر نسخہ میں عبد الملک از ابی بکرۃ ہے لیکن صحیح یہ ہے کہ یہ عبد الرحمٰن بن ابی بکرۃ ہے۔ صحیح بخاری میں یہ حدیث مذکور ہے([1219])۔

---

([1213]) شرح مسند ابی حنیفہ لعلی القاری: ۵۳۱

([1214]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۳۷، ترجمہ: ۳۲۵۷۔ التاریخ الکبیر، ۲: ۳۱۳، ترجمہ: ۲۵۹۲

([1215]) تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۴: ۱۸، ترجمہ: ۲۹۲۵

([1216]) تاریخ الثقات للعجلی: ۱۰۵، ترجمہ: ۲۴۴

([1217]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۴: ۱۷۱، ترجمہ: ۴۲۷

([1218]) الثقات لابن حبان، ۴: ۱۳۷، ترجمہ: ۲۱۶۹

([1219]) الصحیح البخاری، کتاب الاحکام (۷۲)، باب ہل یقضی القاضی وہو غضبان (۱۳)، حدیث: ۷۱۵۸

عبد الرحمٰن بن ابی بکرة الثقفی، نفیع البصری، ابو بحر، تابعی ہیں۔ اپنے والد اور سیدنا علیؓ سے احادیث روایت کی ہیں۔ محمد بن سیرین اور عبد الملک بن عمیر نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں([1220])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وكان ثقة له أحاديث ورواية([1221])

آپ ثقہ ہیں اور آپ کے کئی احادیث اور مرویات ہیں۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "بصري تابعي ثقة"([1222])

آپ بصری، تابعی اور ثقہ ہیں۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1223])۔

## ۲۷۶۔۲۔ سیدنا نُفیع ابو بکرةؓ

سیدنا نفیع بن الحارث بن کلدة بن عمرو بن علاج، ابو بکرة، الثقفی جلیل القدر صحابیٔ رسول ہیں۔ طائف کے دن مشرف بہ اسلام ہوئے۔ رسول اللہ ﷺ نے آپ کو آزاد کیا تھا۔ عابد اور زاہد تھے۔ رسول اللہ ﷺ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ابو عثمان النہدی، احنف اور حسن بصری نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ بصرہ میں ۵۱ھ یا ۵۲ھ کو وفات پائی([1224])۔

## سند حدیث ۴۸۹: ابو حنیفہ از حماد از ابراہیم از اسود از اُمّ المؤمنین سیدہ عائشہؓ

حماد بن ابی سلیمان اور ابراہیم نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت، اسود بن یزید نخعی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴ کے تحت اور ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۹۰: ابو حنیفہ از الشعبی از سیدنا ابن عباسؓ

شعبی کا ترجمہ سند حدیث: ۴۴ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: ابو محمد الحارثی نے اپنی مسند([1225]) میں اور ملا علی قاری نے شرح مسند ابی حنیفہ میں یہ حدیث بہ سندِ ابو حنیفہ از حماد از الشعبی از سیدنا ابن عباسؓ نقل کیا ہے۔ دونوں طرق کا احتمال ہو سکتا ہے کیونکہ دونوں حضرات امامؒ کے اساتذہ ہیں([1226])۔

---

([1220]) الطبقات الکبیر، ۹:۱۸۹، ترجمہ: ۳۸۹۵۔ التاریخ الکبیر، ۵:۲۶۰، ترجمہ: ۸۳۸

([1221]) الطبقات الکبیر، ۹:۱۸۹، ترجمہ: ۳۸۹۵

([1222]) تاریخ الثقات للعجلی: ۲۸۹، ترجمہ: ۹۳۵

([1223]) الثقات، محمد بن حبان، ۵:۷۷، ترجمہ: ۳۹۳۵

([1224]) اسد الغابۃ، ۶:۳۵، ترجمہ: ۵۷۳۸

([1225]) مسند ابی حنیفۃ للحارثی: ۱۶۸، حدیث: ۴۷۴

([1226]) شرح مسند ابی حنیفۃ لعلی القاری: ۷۷

## سند حدیث ۴۹۱: ابو حنیفة عن حماد أن رجلاً حدثه أن الاشعث بن قیس اشتری من عبد الله بن مسعود رضی اللہ عنہ رقیقاً الخ

حماد بن ابی سلیمان اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۷۷۔ا۔ سیدنا الاشعثؓ بن قیس

الاشعثؓ بن قیس بن معدی کرب بن معاویہ، ابو محمد، الکندی صحابی ہیں۔ ۱۰ھ کو ساٹھ افراد پر مشتمل وفدِ کندہ میں دربار نبوت پر حاضر ہو کر مشرف بہ اسلام ہوئے۔ رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد ارتداد اختیار کی تھی لیکن واپس دائرۂ اسلام میں داخل ہو گئے۔ آپ نے رسول اللہ ﷺ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ سے قیس بن ابی حازم اور ابو وائل شقیق بن سلمہ نے احادیث روایت کی ہیں۔ ۴۲ھ کو وفات پائی([1227])۔

## سند حدیث ۴۹۲: ابو حنیفہ از قاسم از والد او (عبد الرحمٰن) از جدّ او (سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود)

قاسم بن عبد الرحمٰن، عبد الرحمٰن بن عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳۷ کے تحت اور سیدنا عبد اللہؓ بن مسعود کا ترجمہ سند حدیث: ۳ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث ۴۹۳: ابو حنیفہ از ابی الزبیر از سیدنا جابرؓ

ابو الزبیر محمد بن مسلم بن تدرُس مکی اور سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

## سند حدیث ۴۹۴: ابو حنیفہ از ہیثم از یک مرد از سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ

ہیثم بن حبیب الصواف کا ترجمہ سند حدیث: ۱۸ کے تحت اور سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ کا تذکرہ سند حدیث: ۷ کے تحت کیا گیا ہے۔

ملاحظہ در بارۂ "عن رجل": یہ حدیث بہ سند ابو حنیفہ از الہیثم از الشعبی از سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ بھی مروی ہے اور ابو حنیفہ از الہیثم از سیدنا جابرؓ بن عبد اللہ بھی اور مذکورہ سند کے ساتھ بھی۔ تاہم اس سند میں جہالت راوی ہے لیکن سید مرتضیٰ کی تحقیق کے مطابق یہ امام شعبی ہی ہیں([1228]) نیز اگر اُن ثقات سے جہالت ہو جو صرف ثقات ہی سے روایت کرتے ہوں تو صحت حدیث کے لیے مضر نہیں اور احناف کے ہاں تو مطلق ارسال بھی قابل قبول ہے۔ [حوالہ]

## سند حدیث ۴۹۵: ابو حنیفہ از یحییٰ از حمید از سیدنا ابن عمرؓ

یحییٰ بن ابی حیّہ، ابو جناب الکلبی کا ترجمہ سند حدیث: ۲۴۵ کے تحت اور سیدنا ابن عمرؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲ میں ذکر کیا گیا ہے۔

## ۲۷۸۔ا۔ حمید

حمید بن عبد الرحمٰن بن حمید، ابو عوف، الرؤاسی اتباع تابعین میں سے ہیں۔ آپ مسجد وکیع بن الجراح کے امام تھے۔ اعمش اور اسماعیل بن خالد سے اور حسن بن صالح سے کثیر احادیث روایت کی ہیں۔ کوفہ میں ہارون الرشید کے دور خلافت میں ۱۷۰ھ کو وفات پائی([1229])۔

---

([1227]) اسد الغابۃ، ۱: ۲۴۹، ترجمہ: ۱۸۵

([1228]) عقود الجواہر المنیفۃ من ادلۃ مذہب الامام ابی حنیفۃ، ۲: ۶۳

([1229]) الطبقات الکبیر، ۸: ۵۲۱، ترجمہ: ۳۵۶۹

## ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا ہے: وَكَانَ ثِقَةً كَثِيرَ الْحَدِيثِ ولم يكتب الناس كل ما عند[1230]

آپ ثقہ اور کثیر الحدیث تھے اور لوگ آپ کے تمام مرویات نہیں لکھتے تھے۔

ابن ابی حاتم نے یحییٰ بن معین کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے[1231]۔

ملاحظہ: عقود الجواہر المنیفۃ میں یہ حدیث بہ سند ابو حنیفہ از جنید از سیدنا ابن عمرؓ ذکر کیا ہے[1232]۔ اور امام ترمذی نے بھی اپنی سنن میں جنید نقل کیا ہے[1233]۔

## ۲۷۹۔۲۔ جنید

جنید بن العلاء بن ابی دہرہ، ابو حازم، التیمی اتباع تابعین میں سے ہیں۔ سیدنا ابن عمرؓ اور سیدنا ابو الدرداءؓ سے احادیث روایت کرتے ہیں۔ آپ سے ابو اسامہ اور عبد الرحیم بن سلیمان نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں[1234]۔

## ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

یحییٰ بن معین نے آپ کے بارے میں کہا ہے: جُنَيْد بن أَبى دهرة ثِقَة[1235]

جنید بن ابی دہرۃ ثقہ ہیں۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: كوفي"، ثقة[1236]

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: جنيد بن أبي دهرة صالح الحديث[1237]

جنید بن ابی دہرۃ صالح الحدیث ہیں۔

ابن حبان نے المجروحین میں آپ کے بارے میں یوں کہا ہے: كان يدلس عن محمد بن أبي قيس المسلوب ويروي ما سمع منه عن شيوخه فاستحق مجانبة حديثه على الأحول كلها لأن بن أبي القيس كان يضع الحديث[1238]

---

[1230] نفس مصدر

[1231] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۳: ۲۲۵، ترجمہ: ۹۹۱

[1232] عقود الجواہر المنیفۃ، ۱: ۲۱۴

[1233] سنن الترمذی، ابواب تفسیر القرآن (۴۹)، باب من سورۃ الحجر (۱۵)، حدیث: ۳۱۲۳

[1234] التاریخ الکبیر، ۲: ۲۳۵، ترجمہ: ۲۳۰۳

[1235] تاریخ ابن معین بروایۃ الدوری، ۳: ۳۱۰، ترجمہ: ۱۴۷۳

[1236] تاریخ الثقات للعجلی: ۱۰۰، ترجمہ: ۲۲۳

[1237] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۲: ۵۲۷، ترجمہ: ۲۱۹۲

[1238] المجروحین لابن حبان، ۱: ۲۱۱، ترجمہ: ۱۷۷

آپ محمد بن ابی قیس المسلوب سے تدلیس کرتے تھے اور آپ سے جو سنتے تھے اُن کو اپنے شیوخ سے روایت کرتے تھے پس آپ کے سارے مرویات لائق اجتناب ٹھہرے کیونکہ ابن ابی القیس احادیث وضع کرتے تھے۔

ملاحظہ: سنن ترمذی میں یہ حدیث الفاظ کی تقدیم وتاخیر کے ساتھ منقول ہے([1239])۔

## سند حدیث۴۹۶: ابو حنیفہ از الحارث از ابی الجلاس از سید نا علیؓ

الحارث بن عبد الرحمٰن، ابو ہند کا ترجمہ سند حدیث: ۱۱ کے تحت اور سید نا علیؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۴۹ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۸۰۔۱۔ابو الجلاس

عقبہ بن سیّار السلمی اہل شام نیں سے ہیں۔ آپ نے عثمان بن جحاش سے احادیث روایت کی ہیں۔ شعبہ بن حجاج اور عبد الوارث بن سعید نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں([1240])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

امام احمد بن حنبل نے آپ کو ثقہ کہا ہے([1241])۔

حافظ ابو زرعہ، یحییٰ بن معین اور امام احمد بن حنبل نے آپ کو ثقہ کہا([1242])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے([1243])۔

## سند حدیث۴۹۷: ابو حنیفہ از عبد الرحمٰن از سید نا ابی ہریرۃؓ

عبد الرحمٰن بن ہرمز الاعرج اور سید نا ابو ہریرۃؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۶ کے تحت ہو چکا ہے۔

## سند حدیث۴۹۸: حماد عن ابیہ عن ابی فروۃ عن عطاء بن السائب عن ابی الضحیٰ عن ابن عباسؓ

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت، ابو فروۃ مسلم بن سالم کا ترجمہ سند حدیث: ۴۱۵ کے تحت، عطاء بن السائب کا ترجمہ سند حدیث: ۱۶۷ کے تحت اور سید نا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۸۱۔۲۔ابو الضحیٰ

مسلم بن صبیح (تصغیر کے ساتھ)، ابو الضحیٰ، الہمدانی، القرشی سعید بن العاص کے آزاد کردہ غلام اور تابعی ہیں۔ سید نا ابن عمرؓ، سید نا ابن عباسؓ، سید نا نعمان بن بشیر اور مسروق سے احادیث روایت کی ہیں۔ علقمہ، منصور، اعمش اور مغیرہ بن مقسم نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ آپ نے عمر بن عبد العزیز کے عہد خلافت میں وفات پائی([1244])۔

---

([1239]) سنن الترمذی، ابواب التفسیر (۴۹)، باب: ومن سورۃ الحجر (۱۶)، حدیث: ۳۱۲۳

([1240]) التاریخ الکبیر۔۶: ۴۳۸، ترجمہ: ۲۹۱۵

([1241]) العلل ومعرفۃ الرجال لاحمد، ۳: ۱۰۵، ترجمہ: ۴۴۱۲

([1242]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۶: ۳۱۱، ترجمہ: ۱۷۳۱

([1243]) الثقات لابن حبان، ۷: ۲۴۵، ترجمہ: ۹۹۰۲

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

ابن سعد نے آپ کے بارے میں کہا: وکان ثقة کثیر الحدیث[1245]

آپ ثقہ اور کثیر الحدیث ہیں۔

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: أَبُو الضُّحى كوفى تَابِعِيّ ثِقَة[1246]

ابوالضحیٰ کوفی، تابعی اور ثقہ ہیں۔

ابو حاتم نے یحییٰ بن معین اور حافظ ابو زرعہ کے حوالے سے آپ کو ثقہ کہا ہے[1247]۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے[1248]۔

## سند حدیث ۴۹۹: حماد از والد او (ابی حنیفہ) از سلمہ بن نُبیط از ضحاک بن مزاحم

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۸۲۔ا۔ سلمہ بن نبیط

سلمہ بن نُبیط بن شَرِیط بن انس، ابو فراس، الاشجعی الکوفی تابعی ہیں۔ آپ کے والد سیدنا نبیط بن شریط صحابی ہیں۔ آپ نے اپنے والد اور ضحاک بن مزاحم سے احادیث روایت کی ہیں۔ سفیان ثوری نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں[1249]۔

**ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:**

عجلی نے آپ کے بارے میں کہا ہے: "كوفي تابعي ثقة"[1250]

امام احمد بن حنبل نے آپ کو ثقہ کہا ہے[1251]۔

امام ابو حاتم نے آپ کے بارے میں کہا ہے: ما به بأس هو صالح[1252]

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے[1253]۔

---

[1244] الطبقات الکبیر، ۸: ۴۰۵، ترجمہ: ۳۱۵۷۔ التاریخ الکبیر، ۷: ۲۶۴، ترجمہ: ۱۱۱۶

[1245] الطبقات الکبیر، ۸: ۴۰۵، ترجمہ: ۳۱۵۷

[1246] تاریخ الثقات للعجلی: ۱۱۸، ترجمہ: ۲۸۷

[1247] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۸: ۱۸۶، ترجمہ: ۸۱۵

[1248] الثقات لابن حبان، ۵: ۳۹۱، ترجمہ: ۵۳۵۲

[1249] التاریخ الکبیر، ۴: ۷۵، ترجمہ: ۲۰۰۰

[1250] تاریخ الثقات للعجلی: ۱۹۸، ترجمہ: ۵۹۲

[1251] العلل ومعرفۃ الرجال لاحمد، ۲: ۸۷، ترجمہ: ۱۶۰۴

[1252] الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۴: ۱۷۴، ترجمہ: ۷۵۸

[1253] الثقات لابن حبان، ۴: ۳۱۷، ترجمہ: ۳۰۹۵

## ۲۸۳۔۲۔ ضحاک بن مزاحم

ضحاک بن مزاحم الہلالی، ابوالقاسم، تابعی اور صاحب تفسیر ہیں۔ سیدنا ابو سعیدؓ الخدری اور سعید بن جبیر کے شاگرد تھے۔ خراسان میں رہائش پذیر تھے۔ عالم اور فقیہ تھے۔ ۱۰۵ھ کو وفات پائی([1254])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

عجلی نے آپ کو ثقہ کہا ہے([1255])۔

ابن ابی حاتم نے امام احمد بن حنبل، یحییٰ بن معین اور حافظ ابو زرعہ کے حوالے سے آپ ثقہ کہا ہے([1256])۔

ابن حبان نے الثقات میں آپ کا تذکرہ کیا ہے اور کہا ہے: لَقِي جمَاعَة من التَّابِعين وَلم يشافه أحدا من الصَّحَابَة([1257])۔

آپ تابعین کے ساتھ مل چکے ہیں اور کسی صحابی کے ساتھ آپ کی ملاقات ثابت نہیں۔

### سند حدیث ۵۰۰: حماد از والد او (ابی حنیفہ) از عطیہ از سیدنا ابی سعید الخدریؓ

حماد بن ابی حنیفہ کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲، عطیہ العوفی کا سند حدیث: ۲۵ میں اور سیدنا ابو سعید الخدریؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۸ میں ہو چکا ہے۔

ملاحظہ: یہ حدیث امام ترمذی نے بھی نقل کیا ہے([1258])۔

### سند حدیث ۵۰۱: حماد از والد او (ابی حنیفہ) از عبدالملک بن عمیر از سیدنا ابن عباسؓ

حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲، عبدالملک کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

### سند حدیث ۵۰۲: حماد از والد او (ابی حنیفہ) از زِرّ از سعید بن جبیر از سیدنا ابن عباسؓ

حماد کا ترجمہ سند حدیث: ۱۲، سعید بن جبیر کا ترجمہ سند حدیث: ۴۶ میں اور سیدنا ابن عباسؓ کا ترجمہ سند حدیث: ۲۷ کے تحت ہو چکا ہے۔

## ۲۸۴۔۱۔ زِرّ بن حُبیش

زِرّ بن حُبیش الاسدی، ابو مریم تابعی ہیں۔ سیدنا عمرؓ، سیدنا علیؓ، سیدنا عبداللہؓ بن مسعود، سیدنا حذیفہؓ بن الیمان اور سیدنا عبدالرحمٰنؓ بن عوف سے احادیث روایت کی ہیں۔ شعبی، ابراہیم نخعی اور عاصم بن بہدلہ نے آپ سے احادیث روایت کی ہیں۔ ۸۲ھ کو ۱۲۲ سال کی عمر میں وفات پائی([1259])۔

### ائمہ جرح وتعدیل کے آرا:

---

([1254]) الطبقات الکبیر، ۸: ۴۱۷، ترجمہ: ۳۱۹۸

([1255]) معرفۃ الثقات للعجلی، ۱: ۴۷۲، ترجمہ: ۷۷۷، مکتبۃ الدار

([1256]) الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم، ۴: ۴۵۸، ترجمہ: ۲۰۲۴

([1257]) الثقات لابن حبان، ۶: ۴۸۰، ترجمہ: ۸۶۸۳

([1258]) سنن الترمذی، ابواب تفسیر القرآن (۴۹)، باب: ومن سورۃ الحجر (۱۶)، حدیث: ۳۱۲۷

([1259]) الطبقات الکبیر، ۸: ۲۲۵، ترجمہ: ۲۸۱۶

